بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

# الفیوض النبویه
# فی
# الفتاویٰ الیار علویه

مسمّٰی به

# فتاویٰ یار علویه

تصنیف

**مفتی منظور احمد یار علویؔ**

(صدر شعبۂ افتاء دار العلوم اہل سنت برکاتیہ گلشن نگر جوگیشوری ممبئی)

المتوطن

مقام سکھوئیا، پوسٹ مڑلا نانکار، ضلع سدھارتھ نگر یوپی، انڈیا

## جمله حقوق بحق ناشر محفوظ هیں


| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | الفیوض النبویہ فی الفتاوی الیارعلویہ (فتاویٰ یارعلویہ) |
| مصنف | : | مفتی منظور احمد یارعلویؔ۔9869391389 |
| نظرثانی | : | حضرت علامہ قاری خلق اللہ خلیق فیضی صاحب قبلہ |
| کمپوزنگ | : | محمد ارشاد احمد مصباحی ممبئی۔9833844851 |
| پروف ریڈنگ | : | حضرت مولانا سراج احمد صاحب گھر یاوی |
| دارالاشاعت | : | دارالعلوم اہل سنت برکاتیہ گلشن نگر جوگیشوری |
| سال اشاعت | : | جمادی الاخریٰ ۱۴۳۷ھ- مارچ ۲۰۱۶ء |
| صفحات | : | ۲۸۵ |


## ملنے کے پتے


(۱) مکتبہ قادریہ دارالعلوم اہل سنت برکاتیہ قرطبہ مسجد گلشن نگر، جوگیشوری، ممبئی

(۲) مکتبہ نوریہ دارالعلوم اہل سنت فیض الرسول براؤں شریف، یوپی

(۳) درگاہ مسجد سید شکر اللہ شاہ بابایاری روڈ، ورسوا، اندھیری (ویسٹ) ممبئی

(۴) کتب خانہ امجدیہ ۴۲۵ رمٹیا محل، جامع مسجد، دہلی

# فہرست مضامین

# حالات مصنف ایک نظر میں

| | | |
|---|---|---|
| اسم مصنف | : | منظور احمد یار علوی |
| ولدیت | : | حبیب اللہ ابن الٰہی بخش |
| تاریخ پیدائش | : | ۲۹؍شعبان المعظم ۱۳۹۱ھ مطابق ۱۱؍اکتوبر ۱۹۷۱ء بروز دوشنبہ (تخمیناً) |
| جائے پیدائش | : | مقام سکھوئیا، پوسٹ مڑلا نا نکار، ضلع سدھارتھ نگر، یوپی |
| جائے سکونت | : | فلیٹ نمبر۔۱۰۳۱، تلجو بائی سدن (اولڈ) رینو کا نواس، بوندیر روڈ، تیرے گلی، ورسوا، اندھیری ممبئی |
| موبائل نمبر | : | 09819402761 \| 09869391389 |
| حج وزیارت | : | از ممبئی: ۱۶؍فروری ۲۰۰۲ء بروز سنیچر ۲؍بجے مکہ شریف اور ۱۵؍مارچ ۲۰۰۲ء بروز جمعہ مبارکہ ۱۱؍بجے مرکز ایماں مدینہ شریف |
| سفر شام وعراق | : | از ممبئی: بغداد معلیٰ، نجف اشرف، کربلا، کوفہ، دمشق، الرقہ، حمص، سامرہ، حلب |
| بیعت وارادت | : | مظہر شعیب الاولیاء حضرت علامہ الحاج الشاہ صوفی محمد صدیق احمد صاحب قبلہ علوی سجادہ نشین خانقاہ یار علویہ براؤں شریف یوپی |
| اجازت درس حدیث | : | از: شہزادۂ شعیب الاولیاء حضرت علامہ غلام عبدالقادر علوی دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف |
| خلافت واجازت | : | از استاذ العلماء سند الفقہاء حضرت علامہ الحاج الشاہ مفتی شعبان علی نعیمی حبابی علیہ رحمۃ الباری |
| اسناد | : | منشی، مولوی، عالم، کامل (الٰہ آباد بورڈ یوپی) |
| مادران علمی | : | ☆ دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف، سدھارتھ نگر یوپی<br>☆ دارالعلوم فیضان الرسول شیوہروا، سدھارتھ نگر یوپی<br>☆ سنی دارالعلوم محمدیہ مینارہ مسجد، محمد علی روڈ، ممبئی |

# قابل ذکر اساتذۂ کرام

☆ حضرت علامہ سید حامد اشرف صاحب قبلہ علیہ الرحمہ

☆ فقیہ ملت حضرت علامہ مفتی جلال الدین صاحب قبلہ علیہ الرحمہ

☆ حضرت علامہ حکیم محمد نعیم الدین صاحب قبلہ صدیقی علیہ الرحمہ

☆ حضرت علامہ محمد یونس صاحب قبلہ نعیمی اشرفی علیہ الرحمہ

☆ حضرت علامہ مفتی قدرت اللہ صاحب قبلہ رضوی علیہ الرحمہ

☆ حضرت علامہ سید انجم عثمانی صاحب قبلہ علیہ الرحمہ ☆ حضرت علامہ شہاب الدین صاحب

☆ حضرت علامہ جمال احمد صاحب ☆ حضرت علامہ محمد اسماعیل علوی الہاشمی صاحب

☆ حضرت علامہ غلام عبدالقادر چشتی صاحب ☆ حضرت علامہ توکل حسین حشمتی صاحب

☆ حضرت علامہ قاری خلق اللہ خلیق فیضی صاحب ☆ حضرت علامہ ظہیر الدین صاحب

☆ حضرت علامہ محمد حنیف صاحب قبلہ علیہ الرحمہ ☆ حضرت علامہ وکیل احمد صاحب قبلہ

☆ حضرت علامہ مفتی محمود اختر صاحب ☆ حضرت علامہ نیاز احمد صاحب

# اساتذہ درجۂ تحتانیہ

☆ حضرت مولانا منظور احمد صاحب ☆ حضرت مولانا محمد اکرام صاحب

☆ حضرت مولانا محمد شفیع صاحب ☆ حضرت مولانا تصور حسین صاحب

# تدریس گاہ

## دار العلوم اہلسنت برکاتیہ

## گلشن نگر، آر۔ ایم روڈ، اوشیورہ، جوگیشوری (ویسٹ)، ممبئی۔۱۰۲

# عرض حال

راقم الحروف کی پیدائش ٢٩؍ شعبان المعظم ١٣٩١ھ مطابق ١١؍ اکتوبر ١٩٧١ء بروز دوشنبہ (تخمیناً) مقام سیکھوئیا، پوسٹ مڑلا نانکار، ضلع سدھارتھ نگر یو پی، انڈیا میں ہوئی۔ ایام طفولیت مادرمہربان مرحومہ حجیانی بشیرہ خاتون رحمہا اللہ تعالیٰ کے آغوش تربیت وآنچل تلے گزرے جو کسی سحاب رحمت سے کم نہیں۔ یہ اس وقت کی بات ہے جب کہ ہمارے گاؤں بلکہ نواح میں تعلیم وتربیت کیلئے کوئی مدرسہ یا مکتب بالکلیہ موجود نہ تھا۔ ہزاروں، لاکھوں بلکہ کڑوڑوں رحمتیں، برکتیں، عظمتیں نثار والدین کریمین کی قبرانور پر جنھوں نے علم دین کے حصول کے لئے اس فقیر کا انتخاب کیا اور مشفق ومہربان نابغۂ روزگار اساتذۂ کرام کی باعظمت بارگاہوں میں پیش فرمایا۔ اور ممنون ومشکور ہوں میں اپنے ان دو بڑے بھائیوں یعنی عالی جناب یار محمد ومحمد یٰسین صاحبان کا جو دورطالب علمی میں مجھے اپنی گاڑھی کمائی سے خرچ دیتے رہے۔

چنانچہ ہمارے یہاں سے متصل ایک موضع بڑھیا ہے۔ وہاں پر میرے ہی ہمنام حضرت مولانا منظور احمد صاحب قبلہ اپنے ہی گھر میں گاؤں کے بچوں کو جمع کرکے ناظرے کی ابتدائی تعلیم دیا کرتے تھے، مجھے بھی انھیں کی خدمت میں پیش کیا گیا۔ اس طرح بسم اللہ خوانی کے بعد باقاعدہ، قاعدہ بغدادی ہاتھوں میں میسر آیا۔ کچھ دنوں بعد وہ بھی بند ہو گیا۔ پھر مختلف مقامات پر مختلف افراد کے گھروں، میدان وباغات میں یا پھر تالاب کے کنارے جہاں کہیں بھی سراغ ملتا وہاں پہونچ کر جیسے تیسے ناظرہ کی تعلیم کا سلسلہ چلتا رہا اور کسی طرح یہ مرحلہ مکمل ہوا۔

ممنون ومشکور ہوں حضرت والا تبار لائق صد احترام سیدی راحت حسین عرف بڑھاؤ میاں قبلہ علیہ الرحمہ کا جنھوں نے اس فقیر کی رہنمائی فرماتے ہوئے مدرسہ سنت العلوم موضع کلواری میں داخلہ کروایا اور کچھ دنوں کے بعد دارالعلوم فیضان الرسول شیوہروا لے گئے۔ اس طرح اعدادیہ کی ابتدائی تعلیم کا دور بھی مکمل ہوا۔ بعدہٗ دنیائے سنیت کی بہت ہی مشہور اور عظیم ترین دینی درسگاہ دارلعلوم فیض الرسول براؤں شریف میں داخلہ کروا کر معراج زندگی عطا کرتے ہوئے ایسا عظیم احسان فرمایا جس کا بدلہ میں اللہ عزوجل ورسول ﷺ کے کرم پہ چھوڑتا ہوں۔ مولیٰ تعالیٰ اُنہیں اس کا اجر عظیم عطا فرمائے آمین اور ١٩٨٥ء سے لیکر ١٩٩٠ء تک اسی دسترخوان علم وفضل کا خوشہ چین رہا۔ اور اساتذۂ فیض الرسول براؤں

شریف سے اکتساب فیض کرتا رہا، بالخصوص شہزادۂ شعیب الاولیاء حضرت علامہ الحاج غلام عبدالقادر صاحب قبلہ علوی کی خدمت ومعیت میں رہ کران کی ذات مقدس سے بھرپور علمی وادبی استفادہ کیا۔

اور دوران طالب علمی ہی میں مجاہد سنیت ، واقف رموز شریعت ، امام ارباب طریقت ، زبدۃ الاصفیاء ، رئیس الاتقیاء ، رشک صوفیاء ، مخزن لطف وعطا ، صاحب صدق وصفا آقائی ومولائی سیدی وسندی حضور

**الشاہ صوفی محمد صدیق احمد صاحب قبلہ علوی** علیہ الرحمۃ والرضوان

**المعروف مظہر شعیب الاولیاء**

(سابق سجادہ نشین خانقاہ یارعلویہ وناظم اعلیٰ دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف ضلع سدھارتھ نگر یوپی) کے زہد وورع سے متاثر ہوکرانہیں کا دست گرفتہ ہوگیا۔

ع نازم بعمرے خویشت کہ کارے کردم

۱۹۹۰ء کے آخر میں دارالعلوم محمدیہ ممبئی میں دورۂ حدیث اور ختم بخاری شریف کا شرف لازوال حضور اشرف العلماء سید حامد اشرف صاحب قبلہ اشرفی الجیلانی علیہ الرحمۃ والرضوان (بانی سنی دارالعلوم محمدیہ ممبئی) کے زبان فیض ترجمان سے حاصل کیا۔ ۱۹۹۱ء سے لیکر ۱۹۹۳ء تک مختلف مقامات پر درس وتدریس وخطابت وامامت کے فرائض انجام دیتا رہا۔ بعدۂ سرزمین عروس البلاد ممبئی میں ۱۹۹۴ء سے مستقل اقامت پذیر ہوگیا۔

ہوا یوں کہ رفیق گرامی حضرت مولانا شہادت حسین صاحب قبلہ (جو دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف میں میرے ہم سبق ساتھی تھے، ان دنوں یہ سنی دارالعلوم محمدیہ ممبئی میں بحیثیت نائب ناظم مامور ہوکر کارفرما تھے، جو اس وقت سعودی عرب (الریاض) میں برسر روزگار ہیں۔) سے ملاقات ہوئی۔ انہوں نے میرا انتخاب دنیائے سنیت کی عبقری شخصیت حضرت علامہ الحاج مفتی شعبان علی صاحب قبلہ نعیمی حبابی علیہ الرحمۃ والرضوان (جو میرے مرشد اجازت وخلافت ہیں) کی نیابت کے لئے جامع مسجد حسن آباد سانتا کروز ویسٹ میں کیا۔

مشکور ہوں علامہ حبابی علیہ الرحمہ کا جن کی معیت میں رہ کر غیر معمولی تجربات حاصل ہوئے اور وصال فرمانے سے تقریباً ڈیڑھ سال قبل ان لفظوں میں خلافت واجازت درس حدیث وقرأت مرحمت

فرمائی:

''مولانا میں آپ کو اپنے مشائخ واساتذہ سے ملی ہوئی تمام اجازت وخلافت کا مجاز بناتا ہوں۔''

اوراس کی تحریری سند مع مہرودستخط عطا فرمائی۔(فالحمدللہ علیٰ ذلک)۔

تقریباً چھ سال کا زاہدانہ عرصہ یہیں گزرا جہاں امراء کی امارت میں فاقہ مستی مقدر رہی۔سمندر میں رہ کر پیاسا رہنا اسی کو کہتے ہیں۔۱۹۹۷ء میں دارالعلوم اہلسنت برکاتیہ گلشن نگر جوگیشوری ممبئی میں تدریسی خدمات کی انجام دہی کے لئے مخیرّ قوم مرحوم حاجی محمد انور صاحب ناگوری (اللہ تعالیٰ انکی مغفرت فرمائے) کی تائید پرخلیفۂ حضور فقیہ ملت حضرت علامہ ومولانا قاری عبدالجبار خان صاحب قبلہ قادری ناظم اعلیٰ دارالعلوم اہل سنت برکاتیہ گلشن نگر جوگیشوری ممبئی نے بحیثیت مدرس موقع فراہم کیا۔اور کچھ ہی دنوں کے بعدانہوں نے افتاء کی ذمہ داری بھی فقیر کوسونپ دی، جسے فقیر نے بطیب خاطر قبول کیا اورتادم تحریر اس پر کار بند ہوں اور دعا گو ہوں کہ مولیٰ تعالیٰ اس خدمت کو تا دم آخر لیتا رہے اور معاندین وحاسدین کے شر سے محفوظ فرما کرحق وصواب کی راہیں میرے لئے کھولتا رہے۔

دیکھتے دیکھتے عروس البلاد ممبئی سے استفتاء جات آنا شروع ہو گئے حتیٰ کہ کرناٹک،آندھرا پردیش، یوپی، بہاراورمہاراشٹرا کے دوسرے علاقوں سے بھی لوگ رجوع کرنے لگے۔تا آنکہ تیس ۳۰؍ سے زائد موضوعات پر فتاوے اس فقیر کے نوک قلم سے صادر ہو چکے ہیں۔جن میں سے اکثر فتاوے کو حضرت علامہ مفتی شعبان علی صاحب قبلہ حبابی علیہ الرحمہ کی تائیدوتصدیق حاصل ہے جسے عوام وخواص نے سراہا۔

بعدہٗ سانتا کروز، وہاں ذمہ داروں کی بے جاومن مانی حرکتوں سے بیزار ہوکر ۲۳؍جولائی ۲۰۰۰ء کو مستعفی ہوگیا۔تا آنکہ خلیفۂ حضور فقیہ ملت حضرت علامہ عبدالجبار خان قادری وحضرت مولانا محمد توقیر احمد صاحب قبلہ مصباحی کے انتخاب پر مرحوم حضرت مولانا نظام الدین صاحب قبلہ (سابق خطیب وامام جامع مسجد ورسوا) نے درگاہ مسجد سید شکر اللہ شاہ بابا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ورسوا میں امامت وخطابت کیلئے قبول فرمایا۔چنانچہ یکم اگست ۲۰۰۰ء بروز منگل بوقت ظہر حضرت سید شکر اللہ شاہ بابا قادری چشتی علیہ الرحمۃ والرضوان ورسوا، اندھیری (ویسٹ) ممبئی کی بارگاہ کرم میں پناہ گزیں ہوااورتادم تحریر اسی آستانۂ کرم میں رہ کر مصروف کار ہوں۔

## درس وتدریس وامامت وخطابت مشغلہ ہے

المیہ یہ ہے کہ ہماری قوم جو ابھی تک کماحقہٗ حضور مجدد دین وملت سیدی اعلیٰ حضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی رضی المولیٰ تعالیٰ عنہٗ واکابر مفتیان اسلام کے فتاوے کو منظر عام پر نہ لاسکی اور نہ ہی انہیں اس کی فکر ہے۔ مجھ کم علم بے بضاعت کی بات ہی کیا ہے! اس لئے میں نے مناسب جانا کہ کہیں میری محنت بھی سرد خانے کی نذر نہ ہوجائے اس لئے اپنی حیات ہی میں اسے منظر عام پر لانے کی جدوجہد کرتا رہا۔ یہاں تک کہ اللہ ورسول ﷺ کا بے پناہ کرم شامل حال رہا اور اس نے مجھے یہ توفیق بخشی جو

**الفیوض النبویه فی فتاویٰ یار علویه**

کی شکل میں یہ مجموعہ آپ کے ہاتھوں میں پہونچانے کی سعادت حاصل کررہاہوں۔

## اعتذار

''اَلْاِنْسَانُ مُرَکَّبٌ عَنِ الْخَطَاءِ وَالنِّسْیَانِ'' کے تحت اگر صاحبان علم کو کہیں کوئی سہو نظر آئے تو برائے کرم مطلع فرمائیں۔ راقم الحروف ممنون ومشکور ہوگا اور آئندہ اس کی اصلاح کردی جائے گی۔

فقط والسلام

ابوالاختر **منظور احمد یار علوی** غفرلہ القوی

خادم الافتاء دارالعلوم اہل سنت برکاتیہ

جوگیشوری ممبئی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حمد خدا جل جلالہٗ

نحمدک یامولائی — انت خالق مصطفائی
نشکرک یا مشکورا لک — شکرا بعطاء محمدائی
ندعوک یا ربائی — بجاہ النبی مجتبائی
تغفر لنا و آبائی — عن فضلک خطایائی
لمنظور وعشیرتہ — غفرانک لی و احبائی

# نعت مصطفٰی ﷺ

من علینا ربنا ببعثک — میلادک باعث للنجات
ا رسل اللہ ھادیا مھدیا — منزہ للنقص بالبرأت
انت رجاءٌ لکل خلق — اذھب عنا بالکربات
اسقنا بماء زلال — یاصاحب الحوض بالشراب
والضحٰی وجھک والیل شعرک — جاء فی مدحک فی الکتاب
انظر الٰی عبدہ منظور — نظر رحمۃ یوم العقاب

گر قبول افتدز ہے عز و شرف

---

منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

# شرف انتساب

امام الائمہ، سراج الامۃ، کاشف الغمہ مخدوم الفقہاء، فخر عجم، رشک عرب، وارث علوم نبویہ، بانی اصول فقہیہ، صاحب فضل وعطا، منبع جود وسخا، حامل اسرار الٰہیہ

حضرت سیدنا **امام اعظم ابوحنیفہ** رضی اللہ تعالیٰ عنہ

کے نام جس کا مثل تمام مائیں اُس عہد زریں سے لیکراس عہد تک پیدا کرنے سے عاجز تھیں اور عاجز ہیں تیرہ صدیاں گزر جانے کے بعد بھی زمانہ جس کا مثل نہ دیکھ سکا۔

و

زبدۃ الاصفیاء، رئیس الاتقیاء، رشک صوفیاء حضور شیخ المشائخ سیدی

**شعیب الاولیاء محمد یار علی** لقد رضی المولیٰ عنہ

بانی دار العلوم فیض الرسول براؤں شریف کے نام

جن کی شخصیت اتباع شریعت کی ایسی آئینہ دار تھی کہ تقریباً پچاس سال تک آپ نے سفر وحضر میں نماز باجماعت حتیٰ کہ تکبیر اولیٰ کی پابندی کا اہتمام فرمایا اور دار العلوم فیض الرسول قائم کر کے سنیت کی اشاعت اور بد مذہبیت کے دفاع کا ناقابل فراموش کارنامہ انجام دیا۔

و

مجاہد سنیت، واقف رموز شریعت، امام ارباب طریقت، مخزن لطف وعطا، صاحب صدق وصفا

آقائی ومولائی سیدی وسندی حضور الشاہ

**مظہر شعیب الاولیاء صوفی محمد صدیق احمد صاحب قبلہ علوی**

علیہ الرحمۃ والرضوان

(سابق سجادہ نشین خانقاہ یار علویہ وناظم اعلیٰ دار العلوم فیض الرسول براؤں شریف ضلع سدھارتھ نگر یوپی)

(وصال ۱۸/رجب المرجب ۱۴۱۲ھ مطابق ۲۴/جنوری ۱۹۹۲ء)

کے نام جو اتباع شریعت و معمولات اہلسنت میں اپنے مرشد برحق یعنی شیخ المشائخ حضور شعیب الاولیاء لقدرضی المولیٰ عنہ کے سچے مظہر و آئینہ دار تھے۔ علماء اہلسنت کی قدردانی و عزت افزائی میں منفرد المثال تھے حوصلہ افزائی جنکا شیوہ رہا، خردنوازی ورثہ میں ملی تھی، سخاوت دست بستہ ناز خسروانہ اٹھانے کو تیار رہتی۔

راقم الحروف پر جن کی بے پناہ شفقتیں رہیں انہیں کے دعاء مستجاب کا ثمرہ ہے جو فقیر اس لائق ہوا۔ مولیٰ تعالیٰ ان کے درجات کو بلند سے بلند تر فرمائے اور ان کا فیضان کرم ہم سب پر سدا جاری رکھے۔

ابر رحمت ان کے مرقد پر گہر باری کرے
حشر تک شان کریمی ناز برداری کرے

(آمین بجاہ سید المرسلین علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم)

☆☆☆☆☆

﴿ گر قبول افتد زہے عز و شرف ﴾

---------سگ در مظہر شعیب الاولیاء---------

منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

# اظہار مسرت

--------------------

## واما بنعمة ربک فحدث

اور اپنے رب کی نعمت کا خوب چرچا کرو۔

**حضرت مفتی منظور احمد یار علوی صاحب سے میرے دیرینہ خوشگوار تعلقات ھیں۔ اکثرو بیشتر بعد نماز مغرب ھم دونوں ساتھ ساتھ رھتے ھیں ۔جب مجھے انکے اس مجموعہ فتاویٰ کاعلم ھوا مجھے بے حد خوشی ھوئی اور میں نے اسے ایک عظیم نعمت سمجھ کریہ نیت کرلی کہ اس کی طباعت وغیرہ میں جو بھی مالی خرچ کابارآئے گا، میں اسے اپنے والدین کے ایصال ثواب کے لئے ضرور بالضرور اٹھاؤں گا۔میں اللہ تعالی کی اس توفیق پر اس کا شکر گزار ھوں اورممنون ھوں مفتی صاحب کا جو اس کام کے لئے انھوں نے مجھے موقع عنایت کیا۔**

**قارئین کرام سے گزارش ھے کہ اسے پڑھ کرمیرے والدین مرحوم ومغفور محمد اظھار الحسن ومرحومہ ومغفورہ آمنہ خاتون غفر اللہ لھما اور فقیر کے لئے دعائے خیر فرمائیں، نوازش ھوگی۔**

طالب دعا

**مظفرحسن خان**

۱۰۴/۱ کشے ویلا ۷/ بنگلہ ورسوا، اندھیری ویسٹ، ممبئی

# امتنان وتشکر

.......................................................................................

## من لم یشکر الناس لم یشکر اللّٰہ

کے تحت بڑی ناانصافی ہوگی اگر میں اپنے اساتذہ کی کرم فرمائی اوران دینی بھائیوں کا ذکر نہ کروں جنھوں نے بڑی ہی دلچسپی اور لگن سے اس مجموعہ فتاویٰ کی طباعت میں خوشی خوشی حصہ لیا اور منظر عام پر لانے میں میرا بھر پور تعاون کیا۔مشکور ہوں شہزادۂ شعیب الاولیاء حضرت علامہ الحاج غلام عبدالقادرعلوی صاحب قبلہ اورشہزادۂ مظہرشعیب الاولیاءحضرت علامہ الحاج محمد مختاراحمد رضا صاحب قبلہ دامت برکاتہم القدسیہ سجادہ نشین خانقاہ یارعلویہ وناظم اعلیٰ دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف کا جنھوں نے اس مجموعہ فتاوی پراپنے وقیع تاثرات وکلمات تحسین قلمبندفرما کر ہماری اس حقیر کاوش کو بام عروج تک پہونچا دیا۔اور ادیب شہیر حضرت علامہ الحاج الشاہ محمد وارث جمال صاحب قبلہ (صدر آل انڈیا تبلیغ سیرت ممبئ) کا جنھوں نے ۱۸رصفحات پر مشتمل مقدمہ مع تاثر تحریر فرما کر حوصلہ افزائی فرمائی۔اور استاذ گرامی استاذ القراء حضرت علامہ قاری خلق اللہ صاحب قبلہ خلیق فیضی (صدر شعبۂ تجوید وقرأت دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف) کا جنھوں نے مجموعہ فتاوی پر نظر ثانی فرما کر ہماری محنت وحوصلہ کو عروج بخشا۔اور خلیفۂ حضور فقیہ ملت حضرت علامہ عبدالجبار خان قادری صاحب (ناظم اعلیٰ دارالعلوم اہل سنت برکاتیہ) کا جنھوں نے حوصلہ افزائی فرماتے ہوئے اپنا گرانقدر تاثر نامہ رقم فرمایا۔ اور محبّ گرامی حضرت مولانا حکیم عبد القیوم صاحب قبلہ (مدرس دارالعلوم اہل سنت برکاتیہ) کا جنھوں نے تعارف فتاویٰ وصاحب فتاویٰ رقم فرما کر اپنی محبتوں سے نوازا۔اور ممنون ہوں حضرت مولانا سراج احمد علیمی صاحب کا جنھوں نے تصحیح کتابت کا فریضہ بحسن وخوبی انجام دیا اور ساتھ ہی مولانا ارشاد احمد مصباحی کا جنھوں نے کمپوزنگ کے فرائض انجام دے کر کتاب کو منظر عام پر لانے میں میری مدد فرمائی۔

لائق صد مبارکباد ہیں عالی جناب مظفر حسن خان ودیگر معاونین صاحبان! انہیں خوش نصیب افراد کے تعاون سے یہ مجموعہ فتاویٰ منظر عام پر آیا۔ مولیٰ تعالیٰ اپنے حبیب پاک ﷺ کے طفیل ان حضرات کے علم وعمل اور مال ودولت میں بے پناہ برکتیں عطا فرمائے اور دارین کی سعادتوں سے مالا مال فرمائے ۔قارئین کرام سے گزارش ہے کہ اسے پڑھ کر مذکورہ افراد اوران کے والدین کیلئے دعائے خیر فرمائیں۔

فقط والسلام

**منظور احمد یار علوی**

دارالعلوم اہل سنت برکاتیہ جوگیشوری ممبئی

# تاثرات

نمونۂ سلف استاذ العلماء والمشائخ جانشین شعیب الاولیاء

## حضرت علامہ الحاج **غلام عبد القادر علوی** صاحب قبلہ مدظلہٗ

سجادہ نشین خانقاہ فیض الرسول و ناظم اعلیٰ دار العلوم فیض الرسول براؤں شریف۔ سدھارتھ نگر

جماعت فقہاء کی عظمت واہمیت سے چند بدنصیب غیر مقلدین کے علاوہ شاید کسی کو مجال انکار ہو۔ حشر میں فقہاء کے قلم کی سیاہی شہداء کے خون کے ہم وزن ہوگی اور کیوں نہ ہو قرآن وحدیث کے بحر علم میں غواصی کر کے فقہ کے گوہر ہائے گرانمایہ تلاش کر لینا ہر کس و ناکس کا کام نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ آج سارا زمانہ سراج الامۃ کشف الغمہ حضرت امام اعظم ابوحنیفہ علیہ الرحمہ کی عظمت شان کا معترف ہے۔ امیر المومنین فی الحدیث حضرت سیدنا عبد اللہ بن مبارک رضی اللہ عنہٗ جنہوں نے چار ہزار شیوخ حدیث سے شرف تلمذ کے باوجود حضرت امام اعظم کی بارگاہ سے خوشہ چینی پہ نازاں ہیں۔ چنانچہ اپنے شیخ امام اعظم کی مدح سرائی کرتے ہوئے اپنے قصیدے میں حضرت امام شافعی علیہ الرحمہ کی آواز میں آواز ملاکر ان کا یہ اعتراف

اعد ذکر نعمان لّنا ان ذکرہ ☆ ھو المسك ما كرّرته يتضوء

امام اعظم کی عظمت شان کے بیان میں کچھ کم اہمیت نہیں رکھتا بلکہ اسے اس باب میں سنگ میل سے تعبیر کرنا بیجا نہ ہوگا۔ فقہ حنفی کے فروغ میں حضرت امام اعظم کے اصحاب وتلامذہ کا خصوصی رول رہا۔ حضرت امام قاضی ابو یوسف، حضرت امام محمد شیبانی وغیرہم من الفقہاء نے نہایت احسن طریقے سے فقہ حنفی کی اشاعت کی۔ میرے برادر اصغر صاحبزادۂ شعیب الاولیاء عزیز القدر جناب غلام عبد القادر رابع (ایل ایل ایم علیگ) نے ایم فل کیلئے امام محمد شیبانی کی عبقریت پہ تھیسیس (شیبانیز کنسپٹ آف انٹر نیشنل اسلامک لا Shabani's Concept of Inter National Islamic

law لکھ کران کی عظمت کا اعتراف ومظاہرہ کیا ہے۔چودہویں صدی ہجری میں مجدد اعظم اعلیٰ حضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی علیہ الرحمہ نے جس انداز میں فقہ حنفی کوفروغ دیا، یہ انہیں کا حصہ تھا،فقہ حنفی میں ان کی خدمات پرآج تک فتاویٰ رضویہ کی بارہ ضخیم وعظیم جلدیں شاہدعدل ہیں۔اعلیٰ حضرت کے فقہی تصانیف پہ جن کی بھی نظر ہے وہ اس حقیقت کا اعتراف کئے بغیر نہیں رہ سکتے کہ ماضی قریب کی تین صدیوں میں اعلیٰ حضرت جیسا فقہ حنفی کا کوئی دوسرا مبلغ نظر نہیں آتا۔

الغرض ہر دور میں فقہاء کی مقدس جماعت خدمت فقہ وافتاء کا فریضہ انجام دیتی رہی ہیں، آج بھی ملک کے مشہور ومعتبر دارالافتاء کے مفتیان کرام اپنی اپنی بساط علمی کے مطابق اس کارخیر میں مصروف عمل ہیں۔فقیہ ملت استاذی مفتی جلال الدین احمد امجدی صاحب قبلہ علیہ الرحمہ نے دارالعلوم فیض الرسول میں ایک ذمہ دار مفتی کی حیثیت سے عرصہ دراز تک یہ زریں خدمت انجام دی۔ چنانچہ ان کے فتاویٰ کا مجموعہ بنام''فتاویٰ فیض الرسول''دوضخیم جلدوں میں شائع ہوکر ملک وبیرون ملک کے ارباب فقہ وافتاء سے نہ یہ کہ صرف خراج دادوتحسین وصول کررہا ہے بلکہ فتاویٰ میں ٹھوس دلائل کی کثرت پہ مشتمل ہونے کی بناپر اپنی عظمت کا لوہا بھی منوارہا ہے۔یادرہے کہ فتاویٰ فیض الرسول میں موصوف کے فتاویٰ کے علاوہ کارافتاء سے منسلک دیگر علماءفیض الرسول کے فتاویٰ بھی شامل ہیں جن میں راقم الحروف بھی ہے۔

ہر دور میں فتاویٰ کے مجموعہ کی ترتیب کا سلسلہ جاری رہا،بعض سلاطین کے دور میں فتاویٰ کے مجموعہ ترتیب دئے گئے۔علم دوست سلطان اورنگ زیب عالمگیر،سلطان محمود غزنوی وغیرہم سلاطین نے فتاویٰ کے مجموعے مرتب کروائے۔ یہ بالکل سچ ہے مگراس سے بڑا سچ یہ ہے کہ ان تمام مجموعوں میں فتاویٰ عالمگیری کو اللہ رب العزت جل جلالہٗ نے اپنے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صدقے میں جوشہرت دی وہ اپنی مثال آپ ہے۔انٹرنیشنل زبانوں میں اس کے تراجم شائع ہونے کی بناپراس کی شہرت میں مزید چارچاندلگ گئے۔

جہاں تک اور فتاویٰ کے مجموعوں کا معاملہ ہے اس زبان میں بہت سارے فتاویٰ کے مجموعے شائع ہوئے مگر یہ حقیقت ہے کہ اردوفتاویٰ کے مجموعوں کے مابین جوشہرت اعلیٰ حضرت کے مجموعہ فتاویٰ رضویہ کو حاصل ہے اور کسی مجموعہ کوحاصل نہ ہوسکی۔ بحمدہٖ تعالیٰ ادھر ماضی قریب میں فتاویٰ رضویہ کے بعد فتاویٰ فیض الرسول کو بھی اللہ تعالیٰ نے بے پناہ اور غیر معمولی شہرت عطافرمائی۔ ہر چند کہ فتاویٰ فیض الرسول کی اشاعت فقیر علوی کے زیر اہتمام ہوئی، بلکہ اس راہ میں میری غیر معمولی عرق ریزی ودلچسپی شامل ہے۔لیکن میں اسے خالص اللہ ورسول کا

فضل وکرم، اعلیٰ حضرت کا فیضان اور والد گرامی حضور شعیب الاولیاء علیہ الرحمہ (بانی فیض الرسول) کی نگہ کیمیا اثر کی برکتیں جانتا ہوں۔

فاضل عزیز حضرت مولانا الحاج مفتی منظور احمد یار علوی سلمہ زید علمہ (جو فیض الرسول براؤں شریف میں طالب علمی کے دوران میری خدمت وقرب میں رہے) کے فتاویٰ کا مجموعہ " الفیوض النبویہ فی الفتاوی اليارعلويه" دیکھ کر بڑی طمانیت کا احساس کررہا ہوں۔

فاضل عزیز مفتی صاحب زید علمہ نے فیض الرسول سے خوشہ چینی کی یہیں کے اساتذہ سے اکتساب فیض کیا، یہیں سے سند فضیلت حاصل کی اور اب علمی حلقوں میں اپنی خدمات کا لوہا منوار ہے ہیں۔ میں نے جستہ جستہ فتاویٰ کو دیکھا جواب دینے کا انداز نہایت ذمہ دارانہ، بہتر اسلوب اور اپنے موقف کو حوالہ جات سے مربوط ومضبوط کرنے کی کامیاب سعی کی گئی ہے۔ معتمد حوالہ جات کی کثرت نے سائل کو مطمئن کرنے میں نمایاں کردار ادا کیا ہے۔ بہر حال مفتی صاحب کی اس تصنیف کو فتاویٰ کے باب میں ایک خوبصورت اضافہ کہنا بے جانہ ہوگا۔

موصوف مجموعی طور پر پوری جماعت اہلسنت کی جانب سے عموماً اور دار العلوم وخانقاہ فیض الرسول کی جانب سے خصوصا مبارکباد کے مستحق ہیں

اللہ تعالیٰ موصوف کی قوت علمی میں مزید اضافہ فرمائے اور اس کتاب کو خود موصوف کیلئے ذخیرۂ آخرت اور امت مسلمہ کیلئے اکتساب فیض کا ذریعہ بنائے۔ آمین

**غلام عبد القادر علوی**

سجادہ نشین خانقاہ فیض الرسول وناظم اعلیٰ دار العلوم فیض الرسول براؤں شریف

۱۲ر جمادی الاولیٰ ۱۴۳۷ھ مطابق ۲۲ر فروری ۲۰۱۶ء

# کلمات تحسین

شہزادۂ مظہر شعیب الاولیاء حضرت علامہ الحاج الشاہ

## **محمد مختار احمد رضا** علوی صاحب قبلہ

سجادہ نشین خانقاہِ یار علویہ براؤں شریف یوپی

حضرت العلام مولانا الحاج مفتی منظور احمد یار علوی صاحب قبلہ دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف کے نامور فرزند اور خانقاہِ یار علویہ کے میکدۂ معرفت کے رند بالخصوص دنیائے سنیت کی مشہور ومعروف شخصیت مرشد برحق صاحب صدق وصفا دریائے بذل وسخا والدگرامی حضور مظہر شعیب الاولیاء مولانا الحاج صوفی محمد صدیق صاحب قبلہ علیہ الرحمۃ والرضوان کے دامنِ کرم سے وابستہ اور صحبت یافتہ و دارلعلوم اہلسنت برکاتیہ گلشن نگر جوگیشوری کے درسِ نظامیہ کے نامور استاذ اور شعبۂ افتا کے صدر مفتی اور عروس البلاد ممبئ کے مشہور ومعروف بافیض شخصیت حضرت سید شکر اللہ شاہ بابا علیہ الرحمۃ والرضوان کی مسجد میں ہر دلعزیز خطیب وامام ہیں۔

فقاہت کا اعلیٰ ذوق رکھتے ہیں۔ میں موصوف کو دورانِ طالبِ علمی ہی سے جانتا ہوں۔ خدمتِ دین کا جذبہ انھیں خانقاہِ یار علویہ سے ورثے میں ملا ہے۔ علامہ موصوف نے اپنے اٹھارہ سالہ فتاویٰ مجموعہ بنام ''الفیوض النبویہ فی فتاوی یار علویہ'' قوم وملت کی خدمت میں پیش کیا ہے۔

مولا تعالیٰ موصوف کی اس کاوش کو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل اور والد گرامی حضور مظہرِ شعیب الاولیاء کے تصدق قبولیتِ تامہ عطا فرمائے۔ اور موصوف کو صحت وسلامتی کے ساتھ خدمتِ دین کی مزید توفیق عطا فرما کر آخرت میں سرخروئی کا باعث بنائے۔

محمد مختار احمد رضا علوی
سجادہ نشین خانقاہ ریار علویہ براؤں شریف

# ☆☆مقدمہ☆☆

## فقہ و بانی فقہ اور فقہ حنفی

از:۔ادیب شہیر رئیس التحریر فنا فی القلم
حضرت علامہ الحاج مولانا محمد وارث جمال قادری عفی عنہ
صدر آل انڈیا تبلیغ سیرت ممبئی، مہاراشٹرا

مَنَّ عَلَیْنَا رَبُّنَا اِذْبَعَثَ مُحَمَّداً ۔۔۔ اَیَّدَہٗ بِاَیَّدِہٖ اَیَّدَنَا بِاَحْمَداً
اَرْسَلَہٗ مُبَشِّراً اَرْسَلَہٗ مُمَجَّداً ۔۔۔ صَلُّوْا عَلَیْہِ دَائِماً صَلُّوْا عَلَیْہِ سَرْمَداً

ہر دور میں ائمہ علم وفن نے اپنے اپنے طور پر علم فقہ کی جو تعریف کی ہے وہ سب سر آنکھوں پر مگر برصغیر ہند کے فقیہ اعظم اعلیٰ حضرت امام اہل سنت مجدد دین وملت مولانا شاہ احمد رضا بریلوی علیہ الرحمہ نے جو تعریف کی وہ تمام تعریفوں کا عطر مجموعہ ہے۔

اعلیٰ حضرت کے الفاظ میں ’’مقاصد شریعت کے ادراک کا نام فقہ ہے‘‘

گویا دوسرے لفظوں میں شریعت ہم سے کیا چاہتی ہے؟ اور اس کا ہم سے مطالبہ کیا ہے؟ اسی کو جاننے کا نام فقہ ہے اور اس کا جاننے والا فقیہ کہلاتا ہے۔

فقہ، فقیہ، تفقہ، استنباط، اجتہاد، مجتہد، یہ الفاظ جب نظروں سے گزرتے ہیں یا دوران کلام ان کا استعمال عمل میں آئے تو اس کے پس منظر میں ایک عظیم وجلیل بے مثل وبے مثال، صاحب فضل وکمال، پیکر دین ودانش، محیر العقول، عبقری الشرق والغرب، صاحب فضل وعطاء، منبع جود وسخا اور ایک ہمہ داں، ہمہ جہت شخصیت کا ایک محسوس پیکر دل ودماغ کو مسخر اور فکر ونظر کو معطر کرتا چلا جاتا ہے۔ اس کے عہد زریں سے لے کر اس عہد تک تمام مائیں جس کا مثل پیدا کرنے سے عاجز تھیں اور عاجز ہیں۔ ۱۳ر تیرہ صدیاں گزر جانے کے بعد زمانے نے اس کا مثل نہیں دیکھا۔ اور اگر کوئی رجل رشید غلاف کعبہ پکڑ کر قسم کھالے کہ اس کا مثل زمانوں نے نہیں دیکھا تو وہ حانث نہیں ہوگا۔

اے آمدنت باعث آبادی ما ۔۔۔ ذکر تو بود زمزمہ شادی ما

بڑے بڑے علماء، مشائخ، پیران طریق، ارباب فضل وکمال، پیکران دین ودانش، اصحاب فکر ونظر، شاہان زمانہ، سلاطین عالم، فرزندان جہاں، فاتحین عالم، فقہاء، محدثین، متکلمین، مجتہدین، حاملین قوت قدسیہ، اولیاء، اقطاب، اوتاد، ابدال اغواث، سب اپنے اپنے وقتوں میں اپنی اپنی جگہوں پر اس کے حلقۂ اطاعت کا قلادہ اپنی اپنی گردنوں میں ڈالے۔

ع نازم بعمرے خویشتن کہ کارے کردم

کے مصداق مفتخر، فرحاں، نازاں وشاداں نظر آرہے ہیں۔ جو کل بھی پیشوائے قدسیاں تھا اور آج بھی متبحرین زمانہ کا امام، بلکہ ہر زمانے کا امام الائمہ! عاقلی، دانائی وفرزانگی جس کے قدموں کا بوسہ لینے کے لئے بے چین، زبان وقلم جس کے قد آوری کے سامنے بونے اور امامت وقیادت جس کے حضور باادب، باملاحظہ، ہوشیار! مراد میری جن سے امام الائمہ، سراج الامۃ، کاشف الغمۃ، فخر عجم، رشک عرب حضرت سیدنا امام اعظم ابو حنیفہ النعمان رضی اللہ عنہ کی ذات ستودہ صفات ہے۔

زباں پہ بار الٰہا یہ کس کا نام آیا
کہ میرے نطق نے بوسے میری زباں کے لئے

جس طرح ارسطو کو بانی منطق کہا جاتا ہے، اسی طرح بانی فقہ کی حیثیت سے حضرت امام اعظم کی عظمت و جلالت ان کی عبقریت وتفقہ فی الدین کا آفتاب ہمیشہ سوا نیزے پر تھا، ہے اور آئندہ بھی رہے گا۔ بقول امام ربانی مجدد الف ثانی حضرت سیدنا شیخ احمد سرہندی:

''بانی فقہ ابوحنیفہ است وسہ حصہ اورا مسلم داشتہ اند ودر ربع باقی ہمہ شرکت دارند در فقہ خانہ اوست ودیگراں ہمہ عیالے وے''

فقہ کے بانی حضرت امام اعظم ابوحنیفہ ہیں۔ فقہ کا تین حصہ انھیں ملا چوتھے میں سارے فقہا ومجتہدین شامل، (گویا) فقہ ان کا گھر بقیہ دوسرے فقہا ان کے عیال!

حضرت سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ کا تعلق اس خوش نصیب جماعت سے ہے جس کے لئے مژدہ ہی مژدہ، خوش خبری ہی خوش خبری اور بشارت ہی بشارت ہے۔

''طُوْبٰی لِمَنْ رَاٰنِیْ وَاٰمَنَ بِیْ وَطُوْبٰی لِمَنْ رَاٰی مَنْ رَاٰنِیْ'' (مشکوۃ:ص۵۵۴)

خوش خبری ہے اس کے لئے جس نے مجھے دیکھا اور ایمان لایا اور خوش خبری ہے اس شخص کے لئے بھی جس

نے میرے دیکھنے والوں کو دیکھا۔

''لَا تَمُسُّ النَّارُ مُسْلِماً رَانِیْ وَرَایٰ مَنْ رَانِیْ'' (مشکوٰۃ:ص۵۵۴)

اس مسلمان کو آگ نہیں چھوئے گی جس نے مجھے دیکھا اور اس کو بھی جس نے میرے دیکھنے والوں کو دیکھا۔

''خَیرُ الْقُرُوْنِ قَرْنِیْ ثُمَّ الَّذِیْنَ یَلُوْنَھُمْ ثُمَّ الَّذِیْنَ یَلُوْنَھُمْ''

میری امت میں سب سے بہتر میرے زمانے والے ہیں پھر وہ جوان کے بعد آئے پھر وہ جوان کے بعد ہیں۔

یعنی حضرات انبیاء ومرسلین علیہم الصلوٰۃ والتسلیم کے بعد سب سے افضل سب سے اشرف سب سے بالا واعلیٰ مرتبہ حضرات صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کا ہے۔ان کے بعد تاج کرامت تابعین کرام کے سروں پر رکھا گیا ان کے بعد تمام تر شرف وبزرگی تبع تابعین کے لئے خاص ہوکر رہ گئیں۔

گویا فرمان نبوت کے مطابق جہنم کی آگ نہ تو صحابی کو چھو سکتی ہے نہ تابعی کو اور نہ ہی تبع تابعی کو اور زمانوں میں سب سے بہتر زمانہ صحابہ کا پھر تابعین کا پھر تبع تابعین کا۔یعنی خیر قرون صرف انھیں تین زمانوں پر مشتمل اور منحصر ہے۔جس سے اس حقیقت صادقہ کا انکشاف ہوا کہ حضرت سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ خیر القرون میں پیدا ہوئے۔پوری حیات انھوں نے خیر القرون ہی میں گزاری اور خیر القرون میں ہی آپ واصل بحق ہوئے اور آپ کو جہنم کی آگ چھو نہیں سکتی کہ آپ تابعی ہیں اور صحابہ کی ایک مقدس جماعت کا دیدار کیا،ان کی زیارت کا شرف حاصل کیا اور ان سے فیضیاب بھی ہوئے۔آپ کی عہد سعادت تک ۲۰ ربیس تا ۲۳ رتیئس صحابۂ کرام با حیات تھے۔اور اس سعادت وشرف اور اس بزرگی وخوش بختی میں آپ کے زمانے کے علماء،فقہا،محدثین، مجتہدین اور علماء راسخین کوئی شریک نہیں،چاہے وہ سیدنا امام مالک بن انس ہوں یا امام ثوری وامام اوزاعی۔رہ گئے امام شافعی وامام احمد بن حنبل تو یہ بہت بعد کے ہیں،آپ کے تلامذہ در تلامذہ!

ع ایں سعادت بزور باز ونیست؛ تانہ بخشد خدائے بخشندہ

بے شک امام اعظم اجلہ تابعین میں سے ہیں اور تابعین کے لئے اللہ جل مجدہ کا یہ ارشاد ان کی عظمت وجلالت اور ان کی شرف وبزرگی کے لئے بہت کافی ہے:

''وَالَّذِیْنَ اتَّبَعُوْھُمْ بِاِحْسَانٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ وَرَضُوْا عَنْہُ وَاَعَدَّلَھُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ

تَحۡتِهَاالۡاَ نۡهٰارُخَالِدِیۡنَ فِیۡهَااَبَداً ذٰلِکَ الۡفَوۡزُ الۡعَظِیۡمُ“

جنھوں نے نیکیوں میں (حضرات صحابۂ کرام) کی اتباع کی اللہ ان سے راضی ہے اور وہ اللہ سے راضی ہیں۔ان کے لئے جنت تیار کی گئی جس کے نیچے نہریں بہہ رہی ہیں۔وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔(اور) یہ بہت بڑی کامیابی ہے۔

یہ فضیلت امام اعظم کو اللہ کی جانب سے عطا ہوئی جس میں نہ تو امام اعظم کے کسب کا دخل ہے اور نہ کسی اور کے احسان کا۔اور درجۂ تابعیت میں بھی آپ کو خصوصی امتیاز حاصل ہے جو دوسروں کو نہیں، خواہ وہ آپ کے ہم زمانہ ہی کیوں نہ ہوں!

ع یہ رتبہ بلند ملا جس کو مل گیا

ہر مدعی کے واسطے دارورسن کہاں

یوں تو حضرت امام اعظم کی پوری زندگی کارناموں سے بھری ہوئی ہے مگر ان کا سب سے بڑا کارنامہ جس نے انھیں نہ صرف اسلامی بلکہ انسانی تاریخ میں لازوال شہرت وعظمت اور عظیم تر آفاقیت عطا کی اور شخصیات ورجال کی تاریخ میں آپ کا نام جلی عنوان اور قاموش المشاھر کی آبرو بنا۔آپ کا وہ عظیم کارنامہ اس زبردست خلا کو پر کردیتا ہے جو خلافت راشدہ کے بعد شورائی نظام کے ختم ہونے کے بعد پیدا ہوا تھا۔

خلافت راشدہ جو علیٰ منہاج النبوت تھی اسے ملوکیت نے ختم کردیا۔اور شورائی نظام درہم برہم گیا۔اللہ ورسول کی حکمرانی اور قرآنی وسنت کی فرمانروائی کی جگہ بندوں کی باشاہت نے لے لیا۔جنھوں نے کتاب وسنت پر عمل کم سے کم، البتہ قرآن وسنت کو اپنی مرضی ومنشاء کے مطابق کرنے میں پوری پوری کوششیں کیں اور اس کے لئے بیت المال کو اپنی پراپرٹی اور ذاتی ملکیت سمجھ کر خزانوں کے منہ کھول دیئے جس کی لپیٹ میں بڑی بڑی علمی دینی وروحانی شخصیتیں بھی آ گئیں!

بس وہی محفوظ رہ سکا جس کو اللہ نے اپنے فضل سے بچالیا۔

ہر حال میں اللہ ورسول جل وعلیٰ وصلی المولی علیہ کی رضا وخوشنودی چاہنے والوں کے لئے بڑی ابتلا وآزمائش کا دور تھا۔جور واستبداد کی تاریخ جس سے شرمندہ ہے۔جس کی وجہ سے اسلام کے قانونی نظام میں ایک عظیم خلا واقع ہو چکا تھا۔اس کمی کا احساس ارباب فضل وکمال اور بلند پایہ علمی ودینی شخصیتوں کو بڑی شدت کے ساتھ تھا، چاہ کر بھی وہ کچھ کر نہیں پا رہے تھے۔

ایک طرف اسلام کا دائرہ تھا جو سبیل نور کی طرح وسیع تر ہوتا جا رہا تھا۔ مسلمانوں کا مسلسل فاتحانہ یلغار تقریباً آدھی متمدن دنیا کو اپنے لپیٹ میں لے چکا تھا۔ حدود سندھ سے لیکر اندلس (موجودہ اسپین) تک اسلام کا لوائے عظمت وجلالت لہرا رہا تھا۔ مسلم حکومتوں کا دائرہ دن بدن وسیع سے وسیع تر ہوتا جا رہا تھا۔ درجنوں قومیں اپنے اپنے الگ الگ تہذیب وتمدن اور روایات ورسومات کے ساتھ اسلام میں داخل ہو چکی تھیں۔

اے موج دجلہ تو بھی پہچانتی ہے ہم کو
رکتا نہ تھا کسی سے سیل رواں ہمارا

خود عباسی سلطنت بنام خلافت آدھی متمدن دنیا پر قابض ہو چکی تھی۔ اس کے حدود مملکت میں کروڑ ہا کروڑ انسان آباد تھے جن میں بھاری اور غالب ترین اکثریت مسلمانوں کی تھی جو آئے دن نت نئے مسائل و حالات سے دو چار ہو رہے تھے۔ کتاب وسنت یعنی اللہ ورسول کے احکامات کے پیش نظر کوئی دستور حیات اور کوئی مجموعۂ قانون موجود نہیں تھا جو عبادات سے لیکر معاملات تک کا احاطہ کئے ہوئے ہو۔ جو راعی ورعایہ، عوام وخواص ہی نہیں بلکہ اخص الخصصین کے لئے یکساں مفید اور قابل عمل ہو۔ اسلامی حکومتوں اور ان کی عدالتوں کے لئے ضروری و ناگزیر ہوں، عدالتوں کے تمام فیصلے اسی مجموعۂ قانون کے مطابق کئے جائیں۔ عبادات میں نماز، روزہ، زکوۃ، حج وعمرہ وغیرہ سے لیکر نکاح، طلاق، ایلاء، ظہار، رضاعت، قضائے قاضی وغیرہ اور معاملات تجارت لین دین قرض، اصول تجارت کے تمام شعبوں، زراعت، مال گزاری ٹیکس، مقدمات میں دیوانی، فوجداری، قتل، قصاص، سرقہ (چوری) قانون جنگ، قانون صلح، سفارتی ذرائع وآداب اور اس کے قوانین اور ایک فاتح قوم کی حیثیت سے رابطہ! رعایہ میں مسلمان، کافر، ذمی، متامن کے ساتھ پیش آنے کا طریقہ، کفن دفن، موت وراثت اور وصیت، غرض انسان کی حیات، آغاز سے لے کر اس کے انجام، اس کے آخری منزل یعنی مہد سے لیکر لحد تک کے مسائل، انسان کے انفرادی واجتماعی زندگی کے لئے ایک مضبوط، مستحکم، مربوط دستور حیات اور قانون کی شدید ضرورت تھی جو اسلام اور مسلم حکومتوں کو درپیش تھی۔ گویا وقت کا ایک بہت بڑا چیلنج تھا جو اسلام اور مسلم امہ کو درپیش تھا۔

دوسری طرف دور ملوکیت (خواہ بنوامیہ کی ہو یا بنوعباسیہ کی) میں کوئی ایسا ادارہ، کونسل، یا مجلس قانون ساز نہیں تھی جس کے ذریعے معتمد علیہ علمی ودینی وفقہی شخصیتیں اصول شریعت اور اسلامی قانون کے مطابق کوئی ایسا مستند حل پیش کرتیں جو عوام وخواص کے دلوں میں جگہ پاتا اور اسلامی عدالتوں اور سرکاری محکموں میں وہ

قوانین اورتعزیرات بنتے !اہم ترین علمی و دینی شخصیات ورجال ہی نہیں بلکہ خلفاء احکام کو بھی اس کا بڑا شدید احساس تھا کہ انفرادی اجتہاد کے ذریعہ روزمرہ کے کثیر مسائل کو حل کر لینا ہر عالم ومفتی وقاضی کے بس کا نہیں تھا۔خلفاء کی شکل میں ظالم و جابر بادشاہ اوران کے ظالم وجابر گورنر وحکام اوران کے سرکاری دربار سے وابستہ علماء وفقہاء کے لئے مسلمانوں کے دلوں میں کوئی جگہ نہیں تھی اور نہ ہی ان کا کوئی احترام !ایسی حالت میں وہ اگر کوئی قانون بناتے تو دلوں میں جگہ ہی نہ پاتے۔وہ قوانین صرف ڈنڈے کے زور پر نافذ العمل ہوتے جن کی عمر بہت مختصر ہوتی۔

چونکہ یہ عمل بہت ہی دشوار، پیچیدہ اور بہت ہی غیر معمولی تھا۔ایک پہاڑ کو اپنی جگہ سے اٹھا کر دوسری جگہ رکھنے سے بھی بڑا۔بحر ظلمات میں گھوڑے دوڑانے اور ریگزاروں میں کشتیاں چلانے سے بھی زیادہ دشوار!اور یہ عظیم کارنامہ وہی انجام دے سکتا تھا جو علم کا بحر بیکراں ،میدان تفقہ کا شہسوار،عبقری الشرق والغرب کے ساتھ، ایک بے مثل فکر رسا کے ساتھ غیر معمولی بصیرت کا حامل ہو،اور ساتھ ہی اللہ ورسول کی بارگاہ کا منتخب و برگزیدہ بندہ،عوام وخواص کے دل ونگاہ پر جس کا قبضہ ہو۔خواص ہی نہیں بلکہ اخص الخصصین کے لئے بڑا ہی محترم ہو بلکہ واجب التعظیم ہو۔عظمتیں خود جس کو جھک جھک کر سلام کرتی ہوں اور بلندیاں جس کے قدموں سے لگ کر عزت واحترام واعتبار کی سند پاتی ہوں۔ایسا بندہ خاص اپنے حسن ذاتی واضافی میں نایاب کی حد تک کمیاب ہوتا ہے۔

مت سہل ہمیں جانو پھرتا ہے فلک برسوں
پھر خاک کے پردے سے انسان نکلتا ہے

بے شک امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اللہ جل مجدہ کے ایسے برگزیدہ،محبوب اور مقبول بندے تھے کہ رب العلمین نے اس امر عظیم کے لئے اپنے کروڑوں بندوں میں سے آپ کا انتخاب فرمایا۔

آپ کی یکتائی و بےنظیری اور آپ کی مقدس ذات کی ہمہ جہتوں کا اندازہ کرنے کے لئے ان بلند پایہ شخصیات ورجال کی بارگاہ میں چلیں جن کے حضور میں خود ہی لاکھوں کروڑ ودل ونگاہ مؤدب اور گردنیں احترام و عقیدت سے خمیدہ ہیں۔

حضرت سیدنا عبداللہ بن مبارک علیہ الرحمۃ والرضوان جو سید الفقہاء،سرتاج المحدثین،شریعت،طریقت، معرفت،حقیقت کے امام اور بالاتفاق امیر المومنین فی الحدیث ہیں۔جنہوں نے چار ہزار محدثین سے حدیث

روایت کی اوران کی شاگردی کی سعادت سے مشرف ہونے کے باوجود حضرت امام اعظم ابوحنیفہ کی بارگاہ میں زانوئے ادب تہہ کیا اور آپ کی شاگردی کی عزت حاصل کیا اور اپنے اس پاکیزہ نسبت تلمذ پر نازاں رہے۔انہوں نے اپنے عظیم استاذ کی باگاہ میں ایک تاریخی قصیدہ عربی زبان میں پیش کی ہے جس کا صرف ایک شعر یہاں نقل کرر ہاہوں۔البتہ جنہیں پورا قصیدہ ترجمہ کے ساتھ دیکھنا ہووہ میری کتاب ''امام المسلمین'' (صفحہ ۱۳۔۱۴) پرملاحظہ فرمائیں۔

بِاَنَ النَّاسَ فِیْ فِقْہٍ عَیَالٌ عَلٰی فِقْہِ الْاِمَامِ اَبُوْحَنِیْفَۃَ

بے شک تمام لوگ فقہ میں امام اعظم ابوحنیفہ کے محتاج ہیں کیوں کہ امام اعظم کی شان میں حضرت امام شافعی کا یہ ایک مشہور قول ہے جس کو حضرت عبداللہ بن مبارک نے اپنے قصیدے میں شعری لباس پہنایا ہے۔خود حضرت امام شافعی علیہ الرحمہ حضرت امام اعظم کی شان میں فرماتے ہیں:

اَعِدْ ذِکْرَ نُعْمَانٍ لَّنَا اَنَّ ذِکْرَہٗ هُوَالْمِسْکُ مَاکَرَّرْتَہٗ یَتَضَوَّءُ

ہمارے لئے حضرت نعمان بن ثابت کے ذکر کو بار بار دہراؤ کہ ان کا ذکر ایک خوشبو ہے کہ جب دہراؤ گے اس کی خوشبو پھیلے گی۔

اور جب حضرت امام اعظم کی بارگاہ میں حاضر ہوتے تو جب تک وہاں رہتے تو خود ایک مستقل صاحب مسلک ہونے کے باوجود وہاں پراپنا مسلک ترک کرکے امام اعظم کا مسلک اختیار فرماتے۔پوچھے جانے پر کہ حضور آپ تو خود ایک مسلک کے بانی وامام ہیں تو پھر یہاں اپنا مسلک کیوں چھوڑ دیتے ہیں؟ تو فرماتے اس عظیم ہستی کے سامنے اپنا مسلک جاری کرنے میں شرم محسوس کرتا ہوں۔اللہ اکبر بڑوں کی عظمت وجلالت بڑے ہی سمجھتے ہیں۔

آنکھ والے تیری جلوؤں کا تماشا دیکھیں
دیدۂ کورکو کیا آئے نظر کیا دیکھے

اب ہم وہ نام پیش کرر ہے ہیں جواپنے اپنے زمانوں میں اصحاب فضل وکمال اوراہل زمانہ کے امام تھے۔جن کی یکتائی وبےنظیری کا سورج ہمیشہ سوانیزے پر چمکتا رہا۔جنہوں نے اپنی تصنیفات وتالیفات میں امام اعظم ابوحنیفہ کی خداداد عظمتوں کوخراج تحسین وعقیدت پیش کیا ہے۔جن میں ایک بھی فقیہ ومجتہد محدث وامام حنفی نہیں!

(۱) حضرت امام مالک بن انس (بانی مذہب مالکی)

(۲) حضرت امام محمد ادریس شافعی (بانی مذہب شافعی)

(۳) حضرت امام احمد بن حنبل (بانی مذہب حنبلی)

(۴) حافظ مغرب حضرت علامہ ابن البر مالکی قرطبی

(۵) حافظ محمد بن احمد بن عثمان ذہبی مالکی

(۶) حضرت امام محمد ولی الدین الخطیب التبریزی شافعی (صاحب مشکوۃ المصابیح)

(۷) حضرت امام جلال الدین سیوطی شافعی

(۸) حضرت امام شمس الدین محمد بن یوسف دمشقی شافعی

(۹) حضرت علامہ حافظ شمس الدین ذہبی شافعی استاذ المحدثین

(۱۰) حضرت علامہ ابن کثیر دمشقی شافعی

(۱۱) حضرت امام ابن حجر ہیتمی شافعی مکی

(۱۲) حضرت امام ابن حجر عسقلانی شافعی

(۱۳) حضرت علامہ ابوبکر خطیب بغدادی شافعی

(۱۴) حضرت علامہ ابن خلدون اشبیلی مغربی مالکی (مشہور مؤرخ) صاحب تاریخ ابن خلدون

(۱۵) علامہ ابن تیمیہ حرانی (غیر مقلدین کے امام و پیشوا، اوران کے سب کچھ)

(۱۶) علامہ ابن قیم حنبلی

(۱۷) حضرت علامہ عبدالوہاب شعرانی شافعی

(۱۸) حضرت علامہ ابن الحماد حنبلی

(۱۹) حضرت علامہ ابن حزم ظاہری اندلسی

(۲۰) حضرت علامہ یوسف الاتابکی ظاہری

(۲۱) حضرت علامہ ابن خلقان شافعی

اور ماضی قریب کے مصری محققین حضرت علامہ استاذ ابوزہرہ، استاذ محمد بک خضرمی اوراستاذ عبدالحکیم حضرمی کے اسمائے گرامی بہت نمایاں ہیں۔

حضرت زید ابوالحسن فاروقی مجددی نے اپنی گراں مایہ تصنیف ''سوانح بے بہا امام اعظم ابوحنیفہ'' کے صفحہ ۱۹۵ پر حضرت علامہ امام ابوعمر ابن عبدالبر مالکی علیہ الرحمہ کی کتاب ''الانتفاء فی فضائل الثلاثۃ الائمۃ الفقہاء'' کے حوالے سے امام اعظم کے ۲۶ مورخین اور چالیس اکابرین امت کے نام لکھا ہے جس میں زیادہ تر آپ کے معاصر ہیں۔

چالیس اکابرین امت کی فہرست میں سے صرف چند معاصرین کے اسمائے گرامی ملاحظہ فرمائیں:

(۱) حضرت سیدنا امام باقر ابن امام زین العابدین ابن سید الشہداء سیدنا امام حسین شہید کربلا رضی اللہ عنہم

(۲) رأس المحدثین امیر المؤمنین فی الحدیث حضرت امام عبداللہ بن مبارک (تلمیذ ارشد حضرت امام اعظم ابوحنیفہ و حضرت امام بخاری کے شیخ)

(۳) حضرت سیدنا امام سفیان ثوری رضی اللہ عنہ

(۴) حضرت امام مسعر بن کدام

(۵) حضرت امام سفیان عیینہ

(۶) حضرت امام شبرمہ

(۷) حضرت یحییٰ بن سعید قطان (امام بخاری و امام مسلم کے شیخ)

(۸) حضرت امام وکیع (استاذ امام شافعی)

(۹) امام الاولیاء حضرت سیدنا فضیل بن عیاض رضی اللہ عنہ (شیخ حضرات صحاح ستہ)

(۱۰) حضرت سیدنا امام شقیق بلخی

(۱۱) حضرت امام ابوعاصم نبیل (شیخ حضرت امام بخاری)

(۱۲) حضرت ابن یحییٰ بن معین انصاری

(۱۳) حضرت امام اصمعی

(۱۴) حضرت امام عبدالرزاق بن ہمام

(۱۵) حضرت شریک القاضی

(۱۶) حضرت امام یزید بن ہارون

(۱۷) حضرت امام حماد بن زید

(۱۸) حضرت امام ایوب سختیانی

(۱۹) حضرت امام ابن جریج وغیرہ وغیرہ

یہ اسلام کی وہ عظیم الشان ہستیاں اور ملت اسلامیہ کا قیمتی سرمایہ ہیں جو تقویٰ، طہارت، دین ودیانت، علم وفضل، فکروفن کی آبرو، تفسیر، اصول تفسیر، حدیث، اصول حدیث، فقہ، اصول فقہ، عقائد، کلام، تصوف، اذکار، اوفاق، تاریخ، سیر، مناقب، ادب، نحو، صرف، لغت،، معانی، بیان، شریعت، طریقت، حقیقت، معرفت اور زہدو تقویٰ کے امام اور اپنے زمانوں کے آفتاب فضل وکمال ہیں جو امام الائمہ، سراج الامۃ حضرت سیدنا امام اعظم ابو حنیفہ النعمان کے مداحین وثنا خوان اور اس آئینہ حسن خوباں کے شان میں رطب اللسان اور اس مجموعہ محاسن کے شاہد عدل! گویا:

ع ہمہ عالم گواہ عصمت او

"ذٰلِکَ فَضۡلُ اللّٰهِ یُؤۡتِیۡهِ مَن یَّشَاءُ بِغَیۡرِ حِسَابٍ"

**لیس علی اللّٰہ بمستنکر ان یجمع العالم فی واحد**

اب ایسے عالم میں چند مٹھی بھر کوتاہ قد اور بالشتے بصیرت وبصارت سے محروم اس آفتاب فضل وکمال کے جلوؤں کی تمازت کی تاب نہ لاکر آنکھیں بند کر کے ان کی تنقید وتنقیص اور ان کی شان عالی میں گستاخی وبے ادبی کے مرتکب ہوں تو وہ قابل رحم ہیں۔ ان کی مثال ان چمگادڑوں کی سی ہے جو سورج کو دیکھنے سے معذور ہیں کہ جب سورج غروب ہوتا ہے تو وہ بے چارے طلوع ہوتے ہیں۔

گر نہ بیند بروز شپرہ چشم چشمہ آفتاب راچہ گناہ

اللہ جل مجدہ حضرت امام اعظم اور ان کے تلامذۂ خاص پر کروڑوں رحمتیں نازل فرمائے کہ آپ ہی وہ پہلی عظیم شخصیت ہیں جنہوں نے فقہ کو باقاعدہ مدوّن کر کے اسے اسلامی قانون کی شکل دی۔ جس میں کتاب اللہ وسنت رسول، آثار صحابہ، اقوال صحابہ وافعال صحابہ کو سامنے رکھا۔ فقہ اسلامی کی تدوین میں آپ نے ستر ہزار سے زائد احادیث اور چالیس ہزار آثار صحابہ سے انتخاب فرمایا۔

تراسی ہزار مسائل بیان کئے جن میں ۳۸ ؍ ہزار کا تعلق عبادات سے ہے اور بقیہ مسائل کا تعلق معاملات سے ہے۔

(الجواہر المضیہ جلد ۲، ص ۴۷۲، بحوالہ ماہنامہ فیض الرسول براؤں شریف بابت اپریل ومئی ۱۹۹۰ء)

علامہ شبلی نعمانی نے اپنی کتاب ''سیرت النعمان'' میں مسائل کی تعداد بارہ لاکھ سے زیادہ لکھا ہے۔آپ نے اپنے تلامذہ کو تدوین فقہ میں اتنی مہارت عطا فرمادی کہ یہ سلسلہ آپ کے بعد پوری تندہی سے جاری رہا۔اور آپ کے متبعین فقہائے حنفیہ نے اس سلسلے کو ہر زمانے میں جاری رکھا۔ بے شک یہ امام اعظم ابوحنیفہ اوران کے تلامذۂ خاص واحباب اور ہر دور کے متبعین فقہاء حنفیہ کا امت مسلمہ پر احسان عظیم ہے جو رہتی دنیا تک باقی رہے گا۔

حضرت قاضی امام ابویوسف کی ''کتاب الخراج''، حضرت امام محمد حسن شیبانی کی ''کتاب الاصل'' چار ضخیم جلدوں میں، امام محمد ہی کتاب ''کتاب الحج'' چار جلدوں میں، حضرت امام سرخسی کی ''مبسوط'' تیس جلدوں میں، امام کاسانی کی ''البدائع والصنائع'' سات جلدوں میں، حضرت امام ابن ہمام کی ''فتح القدیر'' چھ جلدوں میں، فتاویٰ عالمگیری چھ جلدوں میں، حضرت امام احمد رضا بریلوی کی ''فتاوی رضویہ'' تیس جلدوں میں، انھیں کی ''جدالممتار'' پانچ جلدوں میں، فقیہ اعظم صدرالشریعہ حضرت علامہ مفتی امجد علی کی ''بہار شریعت'' بیس حصوں پر مشتمل چار جلدوں میں، الفقہ الاکبر، شرح فقہ الاکبر، بحرالرائق، کنزالدقائق، درمختار، ردالمحتار، فتاوی قاضی خان، فتاوی تاتارخانیہ، فتاوی حدیثیہ، ہدایہ، بنایہ، عنایہ، وقایہ، خلاصۃ الفتوی وغیرہ وغیرہ، یہ فقہ حنفی کے ایسے بحر بے کراں ہیں جن کی تہ تک پہونچنا اس زمانے میں آسان نہیں۔فقہ حنفی اسلامی قانون کی شکل میں دلوں کے آفاق پر جو چھا گیا اور دنیا کے ۸۰؍اسی کروڑ سے زائد مسلمانوں نے اسے اپنایا، اس کی اتباع وپیروی کی اوراس کو اپنے لئے لازم سمجھا۔وہ بلاوجہ نہیں:

ع کیا یوں ہی جگمگاتے ہیں منزل کے راستے
لاکھوں چراغ خون شہیداں سے آئے ہیں

ایسا ہرگز نہیں کہ امام اعظم ابوحنیفہ سے پہلے فقیہ ومجتہد اورامام ومحدث نہیں تھے اور بے شک تھے اورانھیں اپنے اپنے وقتوں میں مرکزیت اورامامت بھی حاصل تھی۔ان نفوس قدسیہ نے اپنے زمانوں کے تقاضے کے مطابق دین وعلم دین اسلام اور مسلمانوں کی بڑی خدمت کی حضرت امام مالک بن انس، عالم مدینہ منورہ، امام زمانہ حضرت امام شافعی، حضرت امام ہشام بن عروہ بن زبیر، حضرت امام اعمش، حضرت امام ابراہیم نخعی فقہ وحدیث کے مسلم الثبوت امام، اورامام اعظم کے دادا استاذ حضرت حماد بن سلیمان عراق کے سب سے بڑے فقیہ و رئیس اعظم اورامام اعظم کے استاذ (رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین) جنھوں نے اپنے اپنے وقتوں میں دین وعلم

دین اسلام اور مسلمانوں کی بڑی زبردست خدمات انجام دیں اور امت مسلمہ کی خیر خواہی میں ہمیشہ پیش پیش رہے۔''فَجَزَاهُمُ اللّٰهُ تَعَالٰی اَحسَنَ الْجزَاء''

مگران وقتوں میں قرآن وسنت سے استدلال اور اجتہاد واستنباط کے کوئی مستقل قاعدے وضابطے مقرر تھے اور نہ ہی ایسے اصول وضوابط جن کی روشنی میں نت نئے احکام وضع کئے جاسکتے نیز قاضی (جج) حضرات اپنے فیصلوں میں اس ضابطے کو سامنے رکھتے۔ چنانچہ حضرت امام علامہ شمس الدین محمد بن یوسف صالحی شافعی دمشقی علیہ الرحمۃ والرضوان اپنی کتاب مستطاب ''عقود الجمان'' کے صفحہ۱۸۴ پر تحریر فرماتے ہیں:

'' اَنَّهٗ اَبَا حَنِيفَةَ النُّعْمَانَ اَوَّلُ مَنْ دَوَّنَ عِلْمَ الْفِقْهِ وَرَتَّبَهٗ اَبْوَاباً ثُمَّ تَابَعَهٗ اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ فِیْ تَرْتِيْبِ الْمُوَطَّا لَمْ يَسْبَقْ اَبَاحَنِيْفَةَ اَحَدٌ لِاَنَّ الصَّحَابَةَ وَالتَّابِعِيْنَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ اَيَّمَا كَانُوْا يَعْتَمِدُوْنَ عَلٰی قُوَّةِ حِفْظِهِمْ فَلَمَّارَاٰی اَبُوْ حَنِيْفَةِ الْعِلْمِ مُنْتَشِراً خَافَ عَلَيْهِ فَجَمَعَهٗ اَبْوَاباً مُبَوَّبَةً وَكِتَاباً رَتَّبَهٗ فَبَدَاَ بِالطَّهَارَةِ ثُمَّ بِالصَّلٰوةِ ثُمَّ بِالصَّوْمِ ثُمَّ بِسَائِرِ الْعِبَادَاتِ ثُمَّ بِالْمُعَامَلَاتِ ثُمَّ خَتَمَ بِالْاَمْوَاتِ لِاَنَّ اٰخِرَالْاَحْوَالِ لِلنَّاسِ وَهُوَ اَوَّلُ مَنْ وَضَعَ كِتَابَ الْفَرَائِضِ وَاَوَّلُ مَنْ وَضَعَ كِتَابَ الشُّرُوْطِ''

'امام اعظم' ابوحنیفہ پہلے وہ شخص ہیں جنہوں نے علم فقہ کی تدوین کی۔ اور اس کو ابواب پر مرتب کیا پھر مالک بن انس نے موطا کی ترتیب میں ابوحنیفہ کا اتباع کیا۔ (اما اعظم) ابوحنیفہ پر کوئی سبقت نہیں کر سکا کیوں کہ حضرات صحابہ وتابعین رضی اللہ عنہم کا اعتماد اپنی قوت حافظہ پر تھا۔ جب ابوحنیفہ نے دیکھا کہ علم شریعت اطراف و اکناف عالم میں پھیل چکا ہے، آپ کو اس علم کے ضائع ہونے کا خوف ہوا۔ لہٰذا آپ نے اس کو ابواب و کتب میں مرتب اور منضبط کیا۔ ابتدا کتاب الطہارۃ سے کی پھر کتاب الصلوٰۃ و کتاب الصوم پھر کتاب العبادات اور معاملات کا بیان کیا اور کتاب المواریث پر ختم کیا۔ کہ یہی لوگوں کی آخری حالت ہے۔ آپ ہی وہ پہلے شخص ہیں جنھوں نے کتاب الفرائض و کتاب الشروط تصنیف فرمایا۔

حضرت امام محدث عجلونی اپنے رسالہ عجلونیہ میں فرماتے ہیں: '' اَوَّلَ مَنْ فَتَحَ بَابَ الْاِجْتِهَادِ بِالْاِجْمَاعِ'' اس حقیقت صادقہ پر اجماع ہے کہ سب سے پہلے اجتہاد کا دروازہ امام اعظم نے کھولا۔

بے شک یہ امام اعظم ابوحنیفہ اور ان کے تلامذۂ خاص کے اخلاص بے پایاں کی برکتیں ہیں کہ اس قانون

اسلامی یعنی فقہ حنفی کی تقریباً پوری اسلامی دنیا نے پذیرائی کی۔ اندلس کو چھوڑ کر دنیا بھر کی اسلامی حکومتوں نے اسے اپنایا۔ اور اپنی اپنی حکومتوں کا مذہب، مذہب حنفی ہی قرار دیا۔ عوام سے لے کر خواص ہی نہیں بلکہ اخص الخصصین تک کا وہ طبقہ جو دین کی زینت اور اسلام کی آبرو ہیں (یعنی علماء، فقہاء، محدثین، متکلمین، صوفیا، عرفاء، اغواث واقطاب واوتاد ابدال واخیار) نے اس مجموعہ قانون اسلامی یعنی فقہ حنفی کو اپنے لئے واجب الاتباع سمجھ کر اپنایا۔

ع میری دنیا جگمگا اٹھی کسی کے نور سے
میرے گردوں پر میرا ماہ تمام آ ہی گیا

اسلامی حکومتوں کی باگ وڈور جن ہاتھوں میں ہمیشہ رہی ان کی غالب ترین اکثریت ہر دور میں حنفی تھی اور ان کی حکومتوں کا مذہب بھی مذہب حنفی تھا۔

بے شک فقہ حنفی کوفہ میں پیدا ہوا بغداد میں پروان چڑھا اور جب اس کی اشاعت عام ہوئی تو وہ بغداد سے نکل کر مغرب (یعنی اندلس) موجودہ اسپین کو چھوڑ کر تمام اسلامی مما لک کے شہروں میں پہونچ گیا۔

عراق، مصر، شام، اور تمام شہروں سے ہوتا ہوا ماوراءالنہر تک وسیع ہو گیا۔ پھر عرب مما لک سے غیر منقسم ہندوستان سے ہوتا ہوا چین تک پہونچ گیا۔ جہاں کوئی مذہب اس کا راستہ نہ روک سکا۔ ان مما لک کے دور دراز علاقوں میں اپنی تمام تر انفرادیت وعظمت کے ساتھ زندہ و پائندہ ہے۔ وہاں کے کروڑ ہا کروڑ مسلمان اپنی عبادات سے لے کر معاملات تک میں فقہ حنفی کے اصولوں پر عمل پیرا ہیں اور پورے اسلامی دنیا کے دو تہائی حصے سے زیادہ پر پورے تب وتاب جاودانہ کے ساتھ مذہب حنفی کا اقتدار وقبضہ ہے۔ اندلس (موجودہ اسپین) کے سوا تقریباً پوری اسلامی دنیا کا کوئی خطہ ایسا نہیں جہاں حضرت سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ النعمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے علم وفضل کا فیضان ان کے تلامذہ در تلامذہ کی شکل میں نہ پہونچا ہو۔ اور ان کے وفور علم وفن کا سحاب جھوم جھوم کر نہ برسا ہو اور اس کے زبردست اثرات نہ مرتب ہوئے ہوں۔ مکہ معظّمہ، مدینہ منورہ، بغداد، کوفہ، بصرہ، یمن، یمامہ، بحرین، رملہ، اہواز، کرمانستان، دمشق، اصفہان، نہاوند، نیشا پور، جرجان، طبرستان، سمرقند، بخارا، ترمذ، ہرات، سیستان، آذربائیجان وغیرہ وغیرہ۔

الغرض آپ کے علمی فیضان کی کوئی سرحد ہی نہیں۔ بڑے سے بڑے شہنشاہ اور فاتح عالم کے حدود مملکت سے زیادہ لوگوں کے دلوں میں پورے عزت ووقار اور احترام کے ساتھ آپ حکمراں ہیں۔ اور آپ کی بارگاہ میں

دل ونگاہ باوضو!

اور جیسا کہ میں پہلے عرض کر چکا ہوں، اسلامی حکمراں ہر دور اور ہر زمانے میں ان کی غالب ترین اکثریت حنفی تھی اور ان کی حکومتوں کا مذہب حنفیت!

عباسی خلافت کے عروج وزوال دونوں میں عوام کا مذہب، مذہب حنفی تھا، عباسی خاندان کے زوال کے بعد جن خاندانوں کو عروج نصیب ہوا وہ تقریباً سب کے سب حنفی تھے اور ان کی حکومتوں کا مذہب حنفیت!

سلاطین آل سلجوق، سلاطین آل عثمان، سلاطین آل بویہ، چراکان مصر، سلطان نورالدین زنگی شہید رحمۃ اللہ علیہ، الملک العادل (سلطان صلاح الدین کا بھتیجہ) سلطان محمود غزنوی، تمام سلاطین ہند خصوصاً آل تیمور ظہیرالدین محمد بابر سے لیکر آخر مغلیہ تاجدار حضرت شاہ ظفر تک سب کے سب حنفی تھے۔ بالخصوص حضرت شہنشاہ محی الدین محمد اورنگ زیب علیہ الرحمہ تو سنیت وحنفیت کے نشان نصرت تھے۔ فقہ حنفی پر مشتمل چھ جلدوں میں فتاوی عالمگیری نے تو انھیں قیامت تک کے لئے زندہ جاوید بنادیا ہے۔

حضرت سلطان محمود غزنوی فاتح ہندوستان، عظمت نشان جو انسانی تاریخ کے ایک باجبروت حکمراں تھے وہ خود صاحب علم وفضل تھے۔ علم حدیث کے شائق اور فقہ حنفی کے ایک زبردست عالم! جن کا دربار علماء فقہا، محدثین ادباء وشعراء و دیگر ارباب فضل وکمال سے بھرا رہتا تھا۔ وہ خود حنفی تھے اور ان کی حکومت کا مذہب بھی مذہب حنفی تھا۔ فقہ حنفی پر مشتمل ایک عظیم وجلیل کتاب ''التفرید'' بھی ان سے منسوب ہے جس میں پچاس ہزار سے زائد مسائل کا ذکر ہے۔

ع کہاں کھولے ہیں گیسو یار نے خوشبو کہاں تک ہے

اور یہاں برصغیر ہندو پاک، بنگلہ دیش، کشمیر و نیپال وغیرہ کے کم وبیش ۶۰ ساٹھ کروڑ مسلمان حنفی ہیں۔ اور ان کے سیکڑوں دارالافتاء جہاں سے ہزاروں لاکھوں فتاوے نکلے، نکل رہے ہیں اور نکلتے رہیں گے۔ اور ان فتاوی کے جانے کتنے مجلّات جو فقہ حنفی پر مشتمل ہیں: فتاوی رضویہ، فتاوی مصطفویہ، فتاوی بحرالعلوم، فتاوی امجدیہ، فتاوی فیض الرسول، فتاوی بدرالعلماء وغیرہ وغیرہ۔

اور کچھ اسی نوعیت کا ایک مجموعہ ''الفیوض النبویة فی فتاویٰ یار علویه'' مسمیٰ 'فتاوی یار علویہ' ہماری نگاہوں کے سامنے ہے۔ جو عزیز گرامی قدر محترم مولانا مفتی منظور احمد یار علوی استاذ ومفتی دارالعلوم اہل سنت برکاتیہ گلشن نگر جوگیشوری ممبئی کے نوک قلم سے نکلے ہوئے ہیں۔

لفظ فقہ کے لغوی معنیٰ جواب دینا جیسا کہ قرآن مجید سورہ یوسف میں یوں فرمایا گیا "یٰـآاَیُّھَـا الْـمَلَاُ اَفْتُـوْنِـیْ فِـیْ رُوْیَـایَ " اے درباریو میرے خواب کا جواب دو۔اور اصطلاح میں کسی شرعی مسئلے کے حکم بیان کرنے کو افتاء کہتے ہیں۔حضرت علامہ شامی کے فرمان کے مطابق: "اَلْاِفْتَاءُ فَاِنَّہٗ اِفَادَۃُ الْحُکْمِ الشَّرْعِیْ" شرعی فیصلے سے آگاہ کرنے کو افتاء کہتے ہیں۔ (ردالمحتار جلد۴:ص۳۳۶)

افتاء کی عظمت اور اس کی اہمیت کا اندازہ اس سے لگایا جا سکتا ہے کہ اس کی نسبت اللہ جل مجدہ نے اپنی طرف فرمائی ہے۔ارشاد باری ہے "یَسْتَـفْتُـوْنَکَ قُـلِ الـلّٰـہُ یُـفْتِیْـکُـمْ فِی الْکَلٰلَۃِ"(سورہ نساء آخری آیۃ )اے محبوب تم سے فتویٰ پوچھتے ہیں تم فرماؤ اللہ کلالہ کے بارے میں فتویٰ دیتا ہے۔

فتویٰ پوچھنے والے کو مستفتی، جواب دینے والے کو مفتی اور نفس جواب کو فتویٰ کہا جاتا ہے۔اس منصب خاص سے سب سے پہلے اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب حضور سید الانبیاء آقائے کائنات روح کائنات جناب احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو سرفراز فرمایا۔سرکار مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین میں سے جو لوگ اس منصب جلیلہ پر فائز ہوئے ان میں سے چند مشہور نام یہ ہیں:

حضرت سیدنا ابوبکر صدیق، حضرت سیدنا عمر فاروق، حضرت سیدنا عثمان غنی، حضرت سیدنا علی مرتضیٰ مولائے کائنات، حضرت سیدنا عبداللہ بن مسعود، حضرت سیدنا ابوموسیٰ اشعری، حضرت سیدنا معاذ بن جبل، حضرت سیدنا اُبَیْ بن کعب، حضرت سیدنا زید بن ثابت، ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین۔

پھر صحابۂ کرام کے بعد تابعین میں حضرت علقمہ بن قیس نخعی، حضرت سعید بن مسیّب، حضرت ابراہیم نخعی، حضرت حماد بن مسلم اور حضرت امام اعظم ابوحنیفہ النعمان رضی اللہ عنہم اجمعین منصب افتاء پر فائز ہوئے۔لیکن ان نفوس قدسیہ میں تنہا امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ نے ہی فن کی صورت میں افتاء کا آغاز فرمایا اور اسے باقاعدہ ایک فن کی شکل دی اور تدوین فقہ کا سہرا آپ ہی کے سر بندھا اور آپ ہی نے افتاء کے قواعد وضوابط مقرر فرمائے۔

اور جب تبع تابعین کا دور آیا تو افتاء کی تمام تر ذمہ داریاں ان کے سر آگئیں جیسے حضرت امام مالک بن انس، حضرت امام قاضی ابو یوسف، حضرت امام محمد بن حسن شیبانی، حضرت امام شافعی، حضرت امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہم۔

حضرت امام اعظم کے مقرر کردہ اصول وضوابط کے مطابق مسائل واحکام کے استنباط کو آپ کے شاگرد رشید حضرت امام قاضی ابو یوسف ہی نے فروغ دیا اور امام اعظم کے اصول فقہ پر سب سے زیادہ آپ ہی نے کتابیں لکھیں۔ پھر حضرت امام محمد نے اسے تنقیح وتہذیب کے بعد اتنے عروج پر پہونچا دیا کہ پھر اس میں کسی اضافہ کی حاجت نہ رہی۔ (شامی جلد ا، ص ۲۷)

حضرات صحابۂ کرام سے تبع تابعین تک جتنے بھی منصب افتاء پر فائز ہوئے وہ سب مجتہد اور مفتی مطلق تھے۔ حضرت امام شافعی رضی المولی تعالیٰ عنہ کے بعد کوئی مفتی مطلق نہیں ہوا۔ سب کے سب مفتی منتسب ہی ہوئے۔ مگر اللہ جل مجدہ نے انھیں بھی درجہ بدرجہ ایک طرح کی اجتہادی قوت سے نوازا۔ اس لئے کہ اس کے بغیر وہ آئے دن پیش آنے والے نت نئے مسائل کو وہ حل ہی نہیں کر سکتے تھے۔

حضرت علامہ شامی علیہ الرحمۃ والرضوان فرماتے ہیں: "اَلتَّحقِیقُ اَنَّ الْمُفْتِیَ فِی الْوَقَائِعِ لَا بُدَّ لَہٗ مِنْ ضَرْبِ اِجْتِهَادٍ وَمَعْرِفَةٍ بِاَحْوَالِ النَّاسِ"۔ یعنی نو پید مسائل کو حل کرنے کے لئے مفتی کو ایک طرح کے اجتہاد سے متصف اور لوگوں کے احوال سے باخبر ہونا ضروری ہے۔ (ردالمحتار جلد ۳، ۳۹۸)

چونکہ دینی کاموں میں سب سے زیادہ مشکل اور دشوار ترین کام افتاء کا کام ہے۔ اس کے لئے علم وفضل، بیدار مغزی، ذہانت، معاملہ فہمی کے ساتھ خود اعتمادی اور قوت اجتہاد بھی ضروری ہے تاکہ عبادات ومعاملات میں نو پید امور میں بڑی خود اعتمادی کے ساتھ کوئی فیصلہ کر سکے۔

اور یہ جو ہمارے سامنے فتاویٰ یار علویہ کی شکل میں مجموعہ فتاویٰ ہے وہ ممبئی کی ایک مشہور دینی درسگاہ دار العلوم اہل سنت برکاتیہ گلشن نگر جوگیشوری کے استاذ ومفتی منظور احمد یار علوی کے نوک قلم سے نکلا ہوا ایک قابل قدر مجموعہ فتاویٰ ہے۔ جو نہ صرف مفتی صاحب کے وسعت مطالعہ، کثرت اطلاع اور فقہ حنفی کے بابت ان کی صلاحیت اور قوت فیصلہ پر شاہد عادل اور ان کی کم عمری کے سبب یہ ان کی کہنہ مشقی ایک خوشگوار حیرت کا سبب ہے۔ **ما شاء المولیٰ تعالیٰ**

ع اپنے صحرا میں ابھی آہو بہت پوشیدہ ہیں

بے شک دینی کاموں میں فتویٰ نویسی ہی سب سے دشوار کام ہے۔ خاص کر مسئلہ وراثت تو اس دور میں ایک ٹیڑھی کھیر کے مانند! لیکن ہم دیکھ رہے ہیں اس مجموعہ فتاویٰ میں، جس کی ترتیب فقہی ابواب کے مطابق کچھ یوں ہے:

جس کا آغاز انہوں نے فضیلت قرآن سے کیا اور معاً اس کے بعد فضیلت علماء کا باب باندھا ہے۔ اس کے بعد کتاب العقائد سے شروع ہو کر کتاب المیراث تک لائے ہیں اور آخر میں متفرقات کا عنوان دیا۔

درمیان میں کتاب الطہارت، کتاب الصلوٰۃ، کتاب الزکوٰۃ، کتاب الصوم، کتاب النکاح، کتاب الطلاق، کتاب العدت، باب الامامت، باب الجمعہ، کتاب المحارم، باب المصاہرت، باب الکفالت وغیرہ وغیرہ کے تحت ضرورت مند مسلمانوں کے سوالات اور ان کے جوابات ہیں۔ اور جوابات ماشاء اللہ تعالیٰ بڑے مستحکم دلائل کے ساتھ بڑی خود اعتمادی سے دیئے گئے ہیں۔ نہ بڑی تفصیل کے ساتھ نہ بڑا اختصار لئے بلکہ ایک معتدل اور مناسب انداز جسے خوشی خوشی پڑھا جا سکے۔ البتہ ایک سوال کے جواب میں وہ کافی پھیلے ہوئے ہیں۔ حالات اور اہم دینی ضرورت کے تحت انھیں پھیلنا ہی چاہئے۔ اور اس میں ان کے قلم کی جولانی بھی قابل دید ہے۔ سوال ہے وہابیہ غیر مقلدین کے تعلق سے، کیونکہ یہ ظالمین اپنی حدوں سے بہت آگے نکل چکے ہیں اور اب تو یہ فرقہ قرامطہ کی طرح بہت سرکش بھی ہو چکے ہیں۔ تمام فرقہ باطلہ میں اس وقت یہی سب سے جارح ہیں اور انتہا پسندی کے تمام ریکارڈ توڑ چکے ہیں۔ ''قَاتَلَهُمُ اللّٰهُ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ''

وہ ایک بڑا سیدھا سوال ہے:

**سوال**: غیر مقلدین کے فریب سے امت مسلمہ کو آگاہ کیا جائے؟

اس مختصر سوال کے جواب میں مفتی صاحب نے واقعی دریا بہا دئے ہیں۔ ان ظالمین، مانعین، مفسدین اور اعدائے دین اور دشمنان اسلام و مسلمین کے قرار واقعی حیثیت کو آشکارا کرنے کے لئے اس پر گیارہ اہم موضوعات قائم کر کے صحاح ستہ سے چالیس احادیث پیش کر کے اس کا نام ہی ''الاربعین فی رد غیر المقلدین'' رکھا۔ اور ان کے چہروں سے اسلامی نقاب کو نوچ کر پھینک دیا۔ ﴿فَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾

کئی سو صفحات پر مشتمل جب یہ فتاویٰ منظر عام پر آئے گا تو فقہ حنفی پر مشتمل فتاوٰں کی دنیا میں ایک قابل قدر اضافہ ہو گا۔ مولیٰ عزوجل اپنے حبیب کریم ﷺ کے طفیل جماعت اہل سنت میں ان کے مزید امثال پیدا فرمائے۔ آمین

مفتی منظور احمد صاحب شمالی یوپی کی عظیم دینی درسگاہ دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف کے قابل ذکر اور نمایاں افاضل میں سے ہیں۔ دوسری خوش بختی ان کی یہ ہے کہ وہ اپنے زمانے کے عظیم فیض رساں ہستی جو اپنی عبادت و ریاضت، مجاہدۂ نفس میں طبقۂ مشائخ میں بڑی ممتاز! اور زمرہ پیران طریق میں بڑی منفرد! اور اپنی

بخشش وعطا، بذل وسخا،علماء نوازی اور اپنے بڑوں کے احترام وعقیدت میں مشہور! اورخرد نوازی جس کے عادات کریمہ کا ایک حصہ تھی جو اپنوں غیروں اور ۔۔وں کے لئے ہمیشہ دست بدعاء رہا۔جس کا وجود محاسن سے معمور اور جس کا سراپا آئینہ حسن خوباں تھا، جو اک طرف جام شریعت اک طرف سندان عشق کا آئینہ جمال وجلال تھا!

ع بس تجھ کو دیکھوں کہ تجھ سے بات کروں

میری مراد جن سے حضور پیر طریقت، مجاہد دین وسنیت حضرت اقدس بابرکت مولانا صوفی محمد صدیق احمد قادری چشتی رحمۃ اللہ علیہ سابق متولی وسجادہ نشین خانقاہ فیض الرسول وناظم اعلی دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف کی ذات ہمایوں جس کے یہ ''دست گرفتہ'' ہیں۔

کچھ نقش تیری یادوں کے باقی ہیں ابھی تک
دل بے سرو ساماں سہی ویران نہیں ہے

مفتی منظور احمد صاحب کی یہ بھی خوش بختی ہی تھی کہ یہاں ممبئی میں ایک مایہ ناز علمی ودینی شخصیت حضرت علامہ الحاج مفتی شعبان علی حبابی تلمیذ ارشد سلطان المناظرین حضرت علامہ مفتی عتیق الرحمٰن نعیمی علیہما الرحمہ کی طویل صحبت ورفاقت میسر آئی جس نے ان کی صلاحیتوں کو جلا بخشی اور افتاء کے باب میں ان کے قلم کی یہ خوش خرامی اسی طویل، پاکیزہ اور منفعت بخش صحبت کا شاخسانہ ہے۔

اللہ جسے توفیق نہ دے انسان کے بس کی بات نہیں
فیضان محبت عام سہی عرفان محبت عام نہیں

**محمد وارث جمال قادری**
صدر آل انڈیا تبلیغ سیرت ممبئی
۲۸ محرم الحرام ۱۴۳۷ھ مطابق ۱۱ نومبر ۲۰۱۵ء

# تاثر گرامی

ازقلم: خلیفۂ حضور فقیہ ملت حضرت علامہ عبد الجبار خان قادری صاحب قبلہ
صدر المدرسین و ناظم اعلیٰ دار العلوم اہل سنت برکاتیہ گلشن نگر جوگیشوری، ممبئی

**نحمده و نصلی و نسلم علی حبیبه الکریم**

**امابعد! فاعوذبالله من الشیطٰن الرجیم، بسم الله الرحمن الرحیم**

حضرت علامہ الحاج مفتی منظور احمد یار علوی صاحب قبلہ ایک باصلاحیت، ذی استعداد مدرس اور عمدہ واعظ وخطیب ہیں۔ ان کی تفہیم بہت عمدہ ہے۔ مشکل مسائل کو سہل انداز میں بیان کرنے کا طریقہ خوب معلوم ہے۔ تحقیقی گفتگو ان کی عادت ہے۔ درس و تدریس کی خدمات کے علاوہ تقریباً ۱۸ر سال سے دار العلوم اہل سنت برکاتیہ کے شعبۂ افتا کی ذمہ داری بحسن و خوبی انجام دے رہے ہیں۔ اس دوران جو فتاوے موصوف کے رشحات قلم سے صادر ہوئے، انہیں یکجا کر کے کتابی شکل میں مرتب کر دیا ہے۔ اللہ کرے زور قلم اور زیادہ ہو۔ اس سے انشاءاللہ عوام وخواص کو بے پناہ فائدہ حاصل ہوگا۔ اس مجموعۂ فتاوی کا نام ''فتاوی یار علویہ'' ہے۔ جو موصوف کی علمی وادبی خوبیوں کا مظہر ہے۔ اس کی ترتیب میں مفتی صاحب نے بڑی عرق ریزی سے کام لیا ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے میں اس کے صلے میں دارین کی سعادتیں عطا فرمائے۔

مفتی صاحب قبلہ کی یہ اہم قلمی کاوش ہے۔ یہ سب فیضان ہے شمالی ہند کی عظیم دینی و آفاقی شہرت یافتہ درسگاہ دار العلوم فیض الرسول براؤں شریف کے بانی صاحب کشف و کرامت ولی کامل حضور شعیب الاولیاء حضرت مولانا شاہ محمد یار علی صاحب علیہ الرحمہ کی نظر کرم اور شہزادہ و جانشین مظہر حضور شعیب الاولیاء حضرت مولانا محمد صدیق صاحب علیہ الرحمہ سابق سجادہ نشین خانقاہ فیض الرسول و ناظم اعلیٰ دار العلوم فیض الرسول کی سچی ارادت وعقیدت اور اساتذۂ دار العلوم فیض الرسول بالخصوص حضور فقیہ ملت حضرت علامہ الحاج محمد جلال الدین

احمد امجدی علیہ الرحمہ کی نظر توجہ اور مہاراشٹر کی سرزمین پر مثل آفتاب روشن و درخشاں شخصیت حضرت علامہ الحاج مفتی محمد شعبان علی نعیمی حبابی علیہ الرحمہ کی عین التفات کا کہ ان بزرگان دین اور علمائے کرام نے اپنی اپنی توجہات سے حضرت مفتی منظور احمد یار علوی صاحب قبلہ کو جوہر اور کندن بنادیا ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب لبیب صلی اللہ علیہ وسلم اور غوث وخواجہ ورضا اور پیران کرام واساتذہ کرام کے صدقہ وطفیل موصوف کو مزید قلمی خدمات کی توفیق بخشے اور ان کی قلمی کاوش فتاوی یار علویہ کو قبول فرما کر مقبول تام بنادے اور انھیں اس خدمت دینی کا دارین میں بہترین صلہ عطا فرمائے۔

فقط والسلام

دعا گو

عبدالجبار خان قادری

خادم دار العلوم اہل سنت برکاتیہ جوگیشوری ممبئی ۔۱۰۲

# ﴿تعارف﴾

# فتاویٰ وصاحب فتاویٰ

ازقلم:-حضرت علامہ حکیم عبدالقیوم صاحب قبلہ قادریؔ
(استاذ: دارالعلوم اہل سنت برکاتیہ گلشن نگر، جوگیشوری، ممبئ)

''الفیوض النبویہ فی فتاویٰ یارعلویہ'' اس کے مولف حضرت علامہ الحاج مفتی منظور احمد یار علویؔ صاحب قبلہ کی پر بہار کاوش پر اظہار خیال سے پہلے فقہ وافتاء کا اجمالی تعارف پیش کر دینا خالی از منفعت نہ ہوگا۔ فقہ وافتاء مفہوم کے اعتبار سے قریب قریب مساوی ہیں۔

افتاء فقہ اسلامی کا ایک شعبۂ ہے، افتاء کے معنیٰ لغت میں مطلق جواب دینا یا کسی حکم کا جواب دینا ہے۔قرآن کریم میں لفظ افتاء اور استفتاء مختلف معنوں میں وارد ہوئے ہیں مثلاً۔حکم دینا، تحقیق چاہنا، خواب کی تعبیر بتانا، جواب دینا، مشورہ دینا مندرجہ ذیل آیات قرآنیہ سے ان معانی کا پتہ چلتا ہے:

**آیت۔نمبر ۱** / یَسۡتَفۡتُوۡنَکَ فِی النِّسَاءِ قُلِ اللّٰہُ یُفۡتِیۡکُمۡ فِیۡھِنَّ (سورۂ نساء) اے محبوب ﷺ لوگ آپ سے عورتوں کے بارے میں فتویٰ پوچھتے ہیں آپ فرما دیجئے کہ اللہ تعالیٰ ان کے بارے میں فتویٰ دیتا ہے۔

**آیت۔نمبر ۲** / یَسۡتَفۡتُوۡنَکَ قُلِ اللّٰہُ یُفۡتِیۡکُمۡ فِی الۡکَلٰلَۃِ (سورۂ نساء) اے محبوب ﷺ لوگ آپ سے فتویٰ پوچھتے ہیں آپ فرما دیجئے کہ اللہ تمہیں کلالہ کے بارے میں فتویٰ دیتا ہے۔

**آیت۔نمبر۳** / یَا اَیُّھَا الۡمَلَاُ اَفۡتُوۡنِیۡ فِیۡ رُءۡیَایَ اِنۡ کُنۡتُمۡ لِلرُّءۡیَا تَعۡبُرُوۡنَ (سورۂ یوسف) اے درباریو میرے خواب کا جواب دو اگر تمہیں خواب کی تعبیر آتی ہے۔

**آیت نمبر ٤** / قَالَتۡ یَا اَیُّھَا الۡمَلَاُ اَفۡتُوۡنِیۡ فِیۡ اَمۡرِیۡ (سورۂ نمل) وہ بولی اے سردارو میرے معاملے میں مجھے رائے دو۔

**آیت نمبر ۵** / قُضِیَ الۡاَمۡرُ الَّذِیۡ فِیۡہِ تَسۡتَفۡتِیٰنِ (سورۂ یوسف) فیصلہ ہو چکا اس بات کا جس

کاتم سوال کرتے تھے۔

**آیــت نمبــر ٦** /یُوسُفُ اَیُّهَا الصِّدِّیقُ اَفْتِنَا (سورۂ یوسف) اے یوسف اے صدیق تعبیر دیجئے (فتاوی بحرالعلوم)

اصطلاح شرع میں افتاء کے معنیٰ شرعی حکم اور فیصلہ سنانا ہے۔ سرکار اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اس کی تعریف یوں بیان فرمائی ہے:

"انما الافتاء ان تعتمد علیٰ شئی و تبین سائلك ان ھذا حکم شرعی"

فتویٰ دینے کے معنیٰ پورے اعتماد کے ساتھ سائل کو اسکے سوال کا حکم شرعی بتانا ہے۔

آیت نمبر ۱/۲/ سے یہ بات ظاہر ہے کہ فتویٰ اور افتاء کو وہ عظیم مقام حاصل ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس کی نسبت خود اپنی ذات کریم کی جانب فرمائی ہے۔ قارئین کرام! فتوی دینے کے لئے علم فقہ کی دولت سے مالا مال ہونا ضروری ہے اور یہ دولت فقط کسب وکوشش اور جدوجہد سے حاصل نہیں ہوتی بلکہ یہ عطیہ ربانی ہے۔ رب تعالیٰ جس کے ساتھ بھلائی کا ارادہ فرماتا ہے اسے اس نعمت کبریٰ سے نوازتا ہے۔ جیسا کہ رسول گرامی وقار ﷺ کا فرمان عالیشان ہے: "مَنْ یُّرِدِ اللّٰهُ بِهٖ خَیْراً یُفَقِّهُهُ فِی الدِّیْنِ" اللہ تعالیٰ اپنے جس بندے کے ساتھ بھلائی کا ارادہ فرماتا ہے اسے دین کی سمجھ عطا فرماتا ہے۔ یہ سعادت ابدی وسرمدی کا ذریعہ ہے اسی کے ذریعہ انسان کو ان چیزوں کی معرفت حاصل ہوتی ہے جن سے نفع و نقصان وابستہ ہے۔

فقہ احکام شرعیہ فرعیہ کے اس علم کو کہتے ہیں جو احکام کے ادلہ تفصیلیہ سے حاصل ہو۔ جن احکام کا تعلق عمل سے ہوتا ہے ان کو احکام فرعی کہتے ہیں اور جن کا تعلق اعتقاد سے ہوتا ہے ان کو احکام اصلی کہتے ہیں۔ امام اعظم کے بقول: "مَعْرِفَةُ النَّفْسِ مَالَهَا وَمَا عَلَیْهَا" (توضیح وتلویح) ان چیزں کا علم جو آدمی کیلیے مفید اور مضر ہیں۔ اور صوفیائے کرام کے نزدیک علم وعمل کے مجموعے کا نام فقہ ہے۔ علم فقہ کو جاننے کے لئے فن اصول فقہ کا جاننا از حد ضروری ہے۔ اصول فقہ چار ہیں۔ کتاب، سنت، اجماع اور قیاس۔ فن اصول فقہ کی معرفت سے پہلے اصول فقہ کی تعریف، غرض وغایت، موضوع، تدوین اصول فقہ، ماتن اور شارح کے حالات زندگی کا جاننا ضروری ہے۔ تعریف کا جاننا اس لئے ضروری ہے تاکہ مجہول مطلق کی طلب لازم نہ آئے۔ غرض وغایت کا جاننا س لئے ضروری ہے تاکہ عبث اور بیکار چیز کو طلب کرنے کا الزام

وارد نہ ہو۔موضوع کا جاننا اس لئے ضروری ہے تا کہ موضوع کے ذریعے ایک فن کے مسائل کو دوسرے فن کے مسائل سے ممتاز کیا جا سکے۔

تدوین کی معرفت اس لئے ضروری ہے تا کہ مدون کا علم ہو جائے اور اس فن کی تاریخی حیثیت ذہن نشین ہو جائے۔اور صاحب کتاب کی معرفت اس لئے ضروری ہے تا کہ مصنف کے مرتبہ سے اس کی تصنیف کا بخوبی اندازہ لگایا جا سکے کیونکہ متکلم جس درجے کا ہوتا ہے اس کا کلام بھی اسی درجے کا شمار ہوتا ہے۔مشہور مقولہ ہے: "کَلَامُ الْمُلُوْکِ مُلُوْکُ الْکَلَامِ"۔

اصول فقہ ایسے قواعد کے جاننے کا نام ہے جن کے ذریعے فقہ تک پہونچنا ممکن ہو۔یعنی جن قواعد کے ذریعہ فقہ کا علم ہوتا ہے ان قواعد کے جاننے کا نام اصول فقہ ہے۔دوسری چیز اصول فقہ کی غرض وغایت ہے،احکام شرعی کو ادلۂ تفصیلیہ سے جاننا اور استنباط مسائل کے قواعد کو معلوم کرنا اصول فقہ کی غرض وغا یت ہے۔تیسری چیز فقہ کا موضوع:اصول فقہ کے موضوع میں تین قول ہیں:فقط دلائل،فقط احکام،دلائل اور احکام کا مجموعہ۔تیسرا قول پسندیدہ ہے۔چوتھی چیز تدوین اصول فقہ:اس تعلق سے محققین نے خوب فرمایا فقہ کی کاشت سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالی عنہ نے فرمائی،حضرت علقمہ رضی اللہ تعالی عنہ نے اس کی آبیاری فرمائی،حضرت ابراہیم نخعی رضی اللہ تعالی عنہ نے اس کھیتی کو کاٹا،حضرت حماد رضی اللہ تعالی عنہ نے اس کی بھوسی اتاری،حضرت امام اعظم رضی اللہ تعالی عنہ نے اسے باریک پیسا،حضرت امام ابو یوسف رضی اللہ تعالی عنہ نے اسے گوندھا اور حضرت امام محمد بن حسن شیبانی رضی اللہ عنہ نے اسکی روٹیاں تیار کیں،اب ساری امت ان روٹیوں سے سیراب ہو رہی ہے۔

بہرحال تدوین اصول فقہ کے تعلق سے یہ بات اہل علم پر مخفی نہیں ہے کہ علم فقہ کے مدوّن اول حضرت امام ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور اس فن کو ان کے تلامذہ میں سے امام ابو یوسف اور امام محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما اور بعد کے فقہاء و مجتہدین نے درجہ کمال تک پہونچا دیا ماہرین فقہ نے حضرات فقہاء کو سات طبقوں میں تقسیم کیا ہے۔

**نمبر ۱**:۔مجتہد فی الشرع،مجتہد مطلق مستقل:یہ فقہاء اسلام کا وہ طبقہ ہے جنہیں اصول وقواعد کی تاسیس کتاب وسنت اور اجماع اور قیاس سے فرعی احکام کے استنباط کی ذاتی سطح پر استعداد حاصل ہو اور وہ اصول وفروع میں کسی کی تقلید کے محتاج نہ ہوں۔جیسے سراج الامہ امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(م ۱۵۰ھ) امام مالک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۱۷۹ھ) امام شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۲۰۴ھ) امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۲۴۱ھ) وغیرہ۔

**نمبر ۲**: ۔مجتہد فی المذہب، مجتہد مطلق غیر مستقل: یہ ایسے فقہاء ہوتے ہیں جن میں مجتہد مطلق کی ساری صلاحیتیں موجود ہوتی ہیں لیکن وہ خود کو اصول میں کسی مجتہد مطلق کا تابع رکھتے ہیں اور ان کے بتائے ہوئے اصول میں مقلد ہوتے ہیں اور فروع میں مجتہد۔ جیسے امام ابو یوسف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۱۳۸ھ)، امام محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۱۸۹ھ)، امام عبد اللہ بن مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۱۸۱ھ) وغیرہ۔

**نمبر ۳**: ۔مجتہد فی المسائل، مجتہد مقید: ایسے فقہاء اس زمرہ میں آتے ہیں جو اصول وفروع دونوں میں مجتہد مطلق کے تابع ہوں اور ان کے وضع کردہ اصول وفروع کی روشنی میں ایسے مسائل کا استنباط کر سکتے ہوں جن کے بارے میں ائمۂ مذہب سے کوئی روایت نہیں ملتی۔ جیسے امام ابو بکر خصاف رحمہ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۲۶۱ھ)، امام ابو جعفر طحاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۳۳۱ھ)، امام ابو الحسن کرخی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۲۶۱ھ)، شمس الدین حلوانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۳۵۶ھ)، شمس الائمہ سرخسی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۵۰۰ھ)، امام فخر الاسلام بزدوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۴۸۲ھ)، امام فخر الدین قاضی خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۵۹۳ھ)۔

**نمبر ٤**: ۔اصحاب تخریج: حضرات فقہاء کا یہ طبقہ اجتہاد واستنباط مستقل کی قدرت نہیں رکھتا البتہ مذہب کے وضع کردہ سارے اصول وفروع پر گہری نگاہ ہوتی ہے جس کی روشنی میں یہ مجمل کی تشریح محتمل کی تعیین مثالوں کے حوالہ سے کر سکتے ہیں۔ جیسے امام ابو بکر احمد بن علی رازی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۳۷۰ھ) اسی طبقہ سے تعلق رکھتے ہیں۔

**نمبر ۵**: ۔اصحاب ترجیح: یہ حضرات اصحاب تخریج سے کم تر فقاہت کے حامل ہوتے ہیں اور ائمہ مذہب سے منقول روایات میں سے اصول وفروع کی روشنی میں بعض کو بعض پر ترجیح دینے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ جیسے امام ابو الحسن قدوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۴۲۸ھ)، صاحب ہدایہ امام ابو الحسن علی بن بکر فرغانی مرغینانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ وغیرہ۔ ''ھٰذا اولیٰ، ھٰذا اصح، ھٰذا اوضح، ھٰذا اوفق للقیاس'' جیسے اقوال ان کی پہچان ہوتے ہیں۔

**نمبر ٦** : ۔اصحاب تمیز: فقہاء کا یہ گروہ مذہب کے قوی اور ضعیف مقبول اور مردود اقوال میں تمیز کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ ظاہر الروایہ اور نادر روایات کے درمیان امتیاز کی قدرت ان میں موجود ہوتی ہے۔ جیسے اصحاب متون معتبرہ مثلاً صاحب مختار، صاحب وقایہ، صاحب مجمع وغیرہ رحمہم اللہ تعالیٰ۔

**نمبر ۷** : ۔مقلد محض: جن میں مذکورہ بالا کوئی صلاحیت موجود نہ ہو ایسے حضرات کا ذاتی قول قابل عمل نہیں ہوتا۔ بس یہ ائمہ مذہب کے اقوال نقل کر سکتے ہیں جیسے موجودہ دور کے صاحبان فقہ۔

فقہ وافتاء کے اجمالی بیان کے بعد آیئے دیکھتے ہیں کہ منصب افتاء کے تقاضے کیا ہوتے ہیں۔ فقہ اسلامی کا تعلق زندگی کے ہر شعبہ سے ہے۔ سیاست وامارت، قوانین وجرائم، انفرادیت واجتماعیت، عبادات ومعاملات، مذہب سے لیکر معاشرت تک، رب سے لے کر بندے تک؛ معاملات وحقوق اس کے دائرہ بحث میں شامل ہیں۔ الحاصل دنیا سے لے کر آخرت تک کے مسائل اس فن سے وابستہ ہیں۔ اس لئے فقیہ اور مفتی کا منصب بھی اپنے ساتھ بہت ساری نزاکتیں، ہمہ گیریاں اور اہمیتیں رکھتا ہے، جن کے معیار پر پورا اترنے کیلئے مفتی کے اندر چند ممتاز خصائص کا ہونا ضروری ہے۔ آیئے دیکھتے ہیں کہ وہ خصائص کیا ہیں۔ ذاتی سطح پر وہ ربط خالق، ربط خلق، ربط نفس تینوں کے تقاضوں کو پورا کرتا ہو۔ وہ ایک خدا ترس، اطاعت شعار، رسول رحمت کا جانثار، دیانت دار، صداقت شعار، روادار، پیکر اخلاص، دردمند طبیعت رکھنے والا فردامت ہو، حق گو حق پسند ہو، عصبیت سے بالاتر حلیم وبردبار ہو، قول کا دھنی، تصلب سے آراستہ، شرافت وتہذیب کا پیکر اور شائستگی سے بھرپور ایک اچھا انسان ہو۔ علمی سطح پر اس دور میں مقلد مفتی کے اندر درج ذیل خصوصیتیں ہونی چاہئے۔

**نمبر ۱** : ۔مفتی کیلئے ضروری ہے کہ وہ شریعت کے بنیادی مصادر سے واقف ہو۔ خصوصاً کتاب وسنت تفسیر وحدیث کے موجودہ ذخیرے پر وسیع نگاہ ہونی چاہئے تاکہ وہ پوری بصیرت کے ساتھ اپنے ائمہ مذہب کے اقوال کی تفہیم اور تلقین کی ذمہ داری ادا کر سکے اور نت نئے مسائل کے جوابات کتاب وسنت کی جاں بخش ضیاؤں میں اصول ائمہ مذہب سے استفادہ کرتے ہوئے مدلّل طریقے سے پیش کر سکے۔

**نمبر ۲** : ۔مفتی جس امام کی تقلید کرتا ہے اس مذہب کی کتابوں اور فقہاء کے علمی مراتب اور طبقات سے پوری طرح واقفیت رکھتا ہو تاکہ اس ناقل مفتی کو اقوال ائمہ کی نقل وروایت میں دشواری پیش نہ آئے اور نہ ہی وہ اس میں تسامح کا شکار ہو بلکہ پوری بصیرت کے ساتھ افتاء کی منصبی ذمہ داری پوری کر سکے۔

**نمبر۳:** ۔مفتی کوراجح اور مرجوح اقوال کاعلم ہوناچاہئے تاکہ کہیں بےعلمی میں قول مرجوح پر فتوی نہ دے بیٹھے جبکہ مرجوح پرفتوی دیناباطل ہے۔

**نمبر۴:** ۔مذہب احناف کی کتابوں کی متاخرین نے بالترتیب تین درجہ بندیاں کی ہیں: (۱)متون(۲)شروح(۳)فتاویٰ۔ ہرایک درجے میں معتمد اور غیرمعتمد دونوں طرح کی کتابیں موجود ہیں مفتی کواس کی واقفیت ہونی چاہئے کہ کون سی کتاب کس خانے میں آتی ہے،آیاوہ معتمد ہے بھی یانہیں۔

**نمبر۵:** ۔معتمداورمتداول کتابوں کابالاستیعاب مطالعہ ہوناچاہئے اورائمہ مذہب کے اختلاف کی صورت میں رسم المفتی اور آداب افتاء کے دفعات کی پابندی کرنی چاہئے۔یعنی روایت، درایت،ترجیح،تصحیح کےاعتبار سےمضبوط پہلو پرعمل ہو۔

**نمبر۶:** ۔مفتی کے لئے حالات زمانہ سے واقفیت اورحتیّ الوسع رعایت ضروری ہےورنہ زبر دست فسادکااندیشہ ہے۔ ’’مَنْ لَمْ یَعْرِفْ اَحْوَالَ زَمَانِہٖ فَھُوَ جَاھِلٌ‘‘ (جوحالات زمانہ سے واقف نہیں وہ نادان ہےمشہورفقیہانہ مقولہ ہے)

**نمبر۷:** ۔فقہی اصطلاحات مستند کتابوں کےانداز بیان اورمصنفین کےترتیبی مزاج سے واقفیت بھی ضروری ہےتاکہ اقوال اخذ کرنے میں غلطی نہ ہونے پائےبعض ائمہ سب سے پہلے قوی قول بیان کرتے ہیں پھرضعیف،بعض کااندازاس سےمختلف ہوتاہے۔

**نمبر۸:** ۔حنفی مفتی کوکسی دوسرےامام کےمذہب پرفتویٰ دیناجائزنہیں۔حنفی مطلقاًامام اعظم کے مذہب پرعمل کرےگااورحنفی مفتی ہمیشہ حضرت امام اعظم کےقول پرفتویٰ دےگا۔اسی مستحکم اتباع کےسبب سےتواسےحنفی کہتے ہیں۔

امام اہلسنت اعلیٰ حضرت امام احمدرضاخان قادری برکاتی علیہ الرحمۃ والرضوان تحریرفرماتے ہیں طبع سلیم کے لئے قابل قبول انصاف کی بات یہ ہے کہ ہمارے زمانے کےمفتی کاکام یہی ہے کہ مشائخ نے جو فتویٰ دیاہےاسےنقل کردے۔(فتاویٰ رضویہ جلداول)

فقہ حنفی کی ایجادکوبارہ سوسال سے زائدکاعرصہ بیت چکاہے۔مذہب حنفی کی عنداللہ مقبولیت کے لئے یہ سندکافی ہے کہ امت مسلمہ کی آبادی کا۸۰رفیصدحصہ اللہ وحدہٗ لاشریک کی بندگی اسی مذہب حنفی کی رہنمائی میں کررہاہے۔عنداللہ مقبول اورصحیح ہونے کی یہ شاندار دلیل ہے۔اس طویل عرصے میں لاکھوں

فقہاءاورارباب فتاویٰ پیدا ہوئے ان کی لسانی اور قلمی یادگاریں تلامذہ اور تصانیف کی صورت میں منظر عام پر آتی رہیں۔اسلام بحر و بر کی وسعتوں پر محیط ہو چکا ہے۔ کسے یارا ہے کہ ان کے اجمالی حالات بلکہ اسمائے گرامی ہی شمار کرا سکے۔

سرزمین ہند پر فتاوی کی تاریخ اتنی ہی پرانی ہے جتنی ہندوستانی اسلام۔ جب سلاطین اسلام نے ہندوستان میں اسلامی علم کولہرایا تو اسلامی احکام کے نفاذ اور دریافت کا ایک سلسلہ چل پڑا۔سلاطین اسلام نے فتاوی کے مجموعے مرتب کرائے جیسے فتاوی عالمگیری،فتاویٰ فیروز شاہی،فتاویٰ اکبرشاہی،فتاویٰ عادل شاہی،فتاویٰ تاتارخانیہ وغیرہ۔ کچھ سلاطین اسلام خود فقہی دولت سے مالا مال تھے۔جیسے سلطان محمود غزنوی،ظہیر الدین بابر،سلطان عالمگیر اورنگ زیب۔محمود غزنوی نے خود فقہ پر شاندار کتاب تصنیف فرمائی (التفریدفی الفروع)

دیگرسلاطین نے بھی فتاوے کے مجموعے مرتب کروائے مگران تمام کتب فتاویٰ میں جوشہرت فتاویٰ عالمگیری کوحاصل ہے وہ عالمگیر ہے۔اب تک کئی بین الاقوامی زبانوں میں اس کا ترجمہ ہو چکا ہے۔دستور اسلامی کی بنیادزبان عربی اورسلاطین ہند کی سرکاری زبان فارسی تھی۔اس لئے دیگرفنون کی طرح فتاویٰ کی کتابیں بھی یا تو عربی یافارسی زبان میں لکھی گئیں۔

بارہویں صدی کے اخیر میں جب اس سرزمین پر اردوزبان نے قدم جمائے تو یہ وہ دور تھا کہ افغانی سلاطین ہند کےقدم اکھڑ رہے تھے انگریزوں کے تسلط کا آغاز ہورہا تھا۔اس لئے اب عوام انفرادی سطح پر علمائے امت سے مسائل میں رجوع کرنے لگے اور اردو فتاوے کے قیمتی مجموعے منظر عام پر آنے لگے۔جیسے فتاویٰ ارشادیہ علامہ ارشادحسین رامپوری،فتاویٰ محبوبیہ مولانا احمدحسین خان،فتاویٰ نظامیہ مفتی رکن الدین،فتاویٰ واحدی علامہ عبدالواحد سیوستانی،فتاویٰ مسعودیہ علامہ محمد مسعود نقشبندی،فتاویٰ قیام الملۃ والدین مولانا عبدالباری فرنگی محلی،فتوی العطایاالنبویہ فی الفتاویٰ الرضویہ چودھویں صدی کے مجدد محقق محدث امام احمدرضا خان فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ والرضوان کی فقہی بصیرت کی شاہکارفتاویٰ رضویہ نے فقہ حنفی کی فوقیت وعظمت کوآج مخالفین کے دلوں میں بھی جاگزیں کردیا ہے۔

امام احمد رضا فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ والرضوان نے فتویٰ نویسی کا ایک جدید اسلوب سکھایا ہے۔فقہاءاحناف جن کو بالعموم فقہائے رائے کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ فقہ

حنفی قرآن وحدیث سے نہیں بلکہ محض قیاس واجتہاد سے سمجھا اور سمجھایا گیا ہے۔حالانکہ زمانہ قدیم سے علمائے احناف اسکی تردید کرتے آئے ہیں لیکن امام احمد رضا فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ والرضوان نے اپنے فتاویٰ میں اسلوب ہی ایسا اختیار فرمایا کہ مخالفین کے دعوے ھباء منثوراً ہو گئے۔آپ جب فتوی تحریر فرماتے ہیں تو اولاً آیات قرآنیہ واحادیث کریمہ سے استدلال فرما کر اصول وضوابط کی روشنی میں تصریحات فقہائے احناف پیش کرتے ہوئے دقیق مسائل اور لاینحل امور کی گتھیاں نہایت آسانی سے سلجھادیتے ہیں۔اس طرح کے ہزار ہا مسائل آپکے فتاویٰ کی زینت ہیں۔ امام احمد رضا قدس سرہ العزیز نے جس اسلوب کی بنیاد رکھی آپ کے خلفاء آپ کی بارگاہ کے فیض یافتہ علمائے کرام ومفتیان عظام نے اس اسلوب کو اپنے لئے مشعل راہ بنایا اور پیش آمدہ مسائل میں اسی کو نمونہ بنا کر فتویٰ نویسی کی خدمت انجام دی اور دے رہے ہیں۔فتاویٰ امجدیہ،فتاویٰ مصطفویہ،فتاویٰ نوریہ،فتاویٰ فیض الرسول،فتاویٰ نعیمیہ،فتاویٰ بحر العلوم،فتاویٰ ملک العلماء وغیرہ اس نمونہ کی واضح مثالیں ہیں۔

الفیوض النبویہ فی فتاویٰ یارعلویہ بھی اسی سلسلۃ الذہب کی ایک خوبصورت کڑی ہے۔جس میں صدہا مسائلِ فقہ حنفی قرآن وحدیث کی روشنی میں شرح وبسط اور تحقیق انیق کے ساتھ بیان کئے گئے ہیں جو حضرت علامہ مفتی منظور احمد صاحب قبلہ یارعلوی کی ۱۸؍سالہ خدمت افتاء کا قیمتی خزانہ اور خوبصورت شاہکار ہے۔مجھ جیسے کم علم کو فتاویٰ پر کچھ لکھنا آفتاب کو چراغ دکھانے کے مترادف ہے۔ راقم الحروف کی نظر سے فتاویٰ یارعلویہ کے کچھ خوبصورت فتاوے ایسے گزرے جنہیں پڑھنے کے بعد طبیعت لالہ زار ہوگئی۔

۳۰؍ سے زائد موضوعات پر حضرت مفتی منظور احمد صاحب قبلہ یارعلوی کے نوک قلم سے صادر ہونے والے فتاوے اپنی جامعیت ومعنویت کے اعتبار سے خوب سے خوب تر ہیں۔اس بوستان فقہ میں خَیْرُ الْکَلَامِ مَاقَلَّ وَمَادَلَّ کے گلہائے رنگارنگ بھی ہیں اور قرآن وحدیث وفقہ حنفی کے بحر ذخار کی تلاطم خیز لہریں بھی جو ساحل پر کھڑے تشنہ لبوں کی سیرابی،غبار آلود چہروں کی صفائی کرتی ہوئی سخت ناہموار بنجر زمینوں کو ہموار کرتی ہوئی باغ وبہار کا نظارہ پیش کرتی ہیں۔حضرت علامہ مفتی منظور احمد صاحب قبلہ یارعلوی ابن حبیب اللہ مقام سیکھوئیا،پوسٹ مڑلا نانکار،ضلع سدھارتھ نگر،یوپی (م ۲۹؍شعبان المعظم ۱۳۹۱ھ مطابق ۱۱؍اکتوبر ۱۹۷۱ء بروز دوشنبہ مبارکہ) کی ذات شیخ سعدی علیہ الرحمہ کے اس مشہور زمانہ شعر

کی مصداق ہے۔

خدارا برآں بندہ بخشائش است
کہ خلق از وجودش درآسائش است

خدا کی بخشش اس بندے پر ہوتی ہے جس سے خلق خدا کو آرام ملتا ہے۔ حضرت علامہ مفتی منظور احمد صاحب قبلہ یار علوی دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف کی فصل نو بہار ہیں۔ آج جو کچھ بھی ان کے دامن میں ہے اور جو کچھ وہ ہیں وہ انکے والدین کریمین کی آہ سحر گاہی و اساتذۂ کرام کی نظر عنایت، فیض الرسول کا فیض، مظہر شعیب الاولیاء حضور خلیفہ صاحب قبلہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے دامن کرم سے وابستگی کا نتیجہ ہے۔ حضور خلیفہ صاحب قبلہ کی شرافت وکرامت وولایت کسی سند کی محتاج نہیں کہ میں ان کا تعارف کراؤں۔ خانقاہ یار علویہ کا شمار ملک کی عظیم خانقاہوں میں سے ہے۔ اس کے فیض کا دریا آج ملک کی سرحدوں کو توڑ کر بہہ رہا ہے۔ اسکے زیر سایہ چلنے والا دارالعلوم فیض الرسول آج ملک کی عظیم دانشگاہوں میں ایک عظیم ترین دانشگاہ ہے۔ جہاں ابتداء سے ہی ملک کی نابغۂ روزگار ہستیاں مسند تدریس کی زینت بن کر نونہالان اسلام کو اسلامی رنگ وروغن سے مزین کر کے اسلامی دولہا بناتی رہی ہیں۔ تاہنوز یہ سلسلہ جاری وساری ہے خدا کرے یہ سلسلہ قیامت تک چلتا رہے۔

مولانا مفتی منظور احمد صاحب قبلہ یار علوی نے دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف سے فراغت حاصل کرنے کے معاً بعد دارالعلوم محمدیہ ممبئ میں داخلہ لیا یہ انکی فیروز بختی ہے کہ اسی بہانے سے انہیں حضور اشرف العلماء علیہ الرحمہ سے شرف تلمذ حاصل ہوا۔ حضور اشرف العلماء کی ہشت پہلو شخصیت کسی تعارف کی محتاج نہیں۔ آپ کے علم وفضل، حسب ونسب، شرافت وکرامت کو دیکھتے ہوئے آپ کے استاذ حضور حافظ ملت علیہ الرحمۃ والرضوان فرمایا کرتے تھے کہ حامد میاں اللہ کے ولی ہیں۔ حضور حافظ ملت علیہ الرحمۃ والرضوان کے اس تعارف کے بعد میں سمجھتا ہوں کہ اب قیامت تک کسی دوسرے تعارف کی ضرورت نہیں۔ حضور حافظ ملت علیہ الرحمہ کے زبان فیض ترجمان سے نکلے ہوئے یہ جملے کہ حامد میاں اللہ کے ولی ہیں کافی ہیں۔ بعد فراغت مولانا موصوف ملک کے مختلف مقامات پر کم وبیش تین سالوں تک درس وتدریس، امامت وخطابت کے فرائض انجام دیتے رہے۔ تا آنکہ ۱۹۹۴ء میں اپنے رفیق درس حضرت مولانا شہادت حسین صاحب قبلہ کی تحریک پر دوبارہ ممبئ میں بغرض خدمت دین واشاعت سنیت وارد

ہوئے۔مولانا شہادت حسین صاحب قبلہ مولانا مفتی منظور احمد یار علوی کیلئے خضر راہ ثابت ہوئے اور جامع مسجد سانتا کروز حسن آباد میں حضرت علامہ مفتی شعبان علی حبابی علیہ الرحمۃ والرضوان کی صحبت پاکیزہ میں نیابت کی ذمہ داری مرحمت فرمائی۔حضرت مولانا مفتی منظور احمد یار علوی حضرت علامہ مفتی شعبان علی حبابی علیہ الرحمۃ والرضوان کی ہشت پہلو شخصیت سے خوب خوب فیضیاب ہوئے اور انکی معیت نے مولانا کو غیر معمولی تجربات ومشاہدات سے ہمکنار کیا۔جس کا ذکر وہ بار بار اپنی مجلسی گفتگو میں کرتے رہتے ہیں۔ سرزمین ممبئی میں حضرت علامہ مفتی شعبان علی حبابی علیہ الرحمۃ والرضوان کی ذات محتاج تعارف نہیں۔ممبئی میں اگر خدمت دین کے حوالے سے علماء اہلسنت کے اسماء گرامی کی فہرست رقم کی جائے اور اگر اس فہرست میں علامہ حبابی علیہ الرحمہ کا نام درج نہ کیا جائے تو وہ فہرست نامکمل ہوگی۔یوں تو ہمیشہ علامہ حبابی علیہ الرحمہ حضرت مولانا مفتی منظور احمد یار علوی پر ساون کی طرح فیض نعیمی کی پھوار برساتے رہے مگر اپنے زندگی کے آخری دور میں اپنے کاشانے پر ایک مجلس میں بھادوں کی طرح ٹوٹ کر برسے۔ایسا برسے کہ اپنی اجازت وخلافت سے شرابور کرتے ہوئے اجازت درس حدیث وقراءت سے بھی نوازا۔

خوش قسمتی سے جس وقت وہ فیض نعیمی کی گھٹا بن کر برس رہے تھے اس نورانی برسات میں مولانا اکیلے نہیں تھے فقیر راقم الحروف بھی تھا۔خلیفۂ حضور فقیہ ملت حضرت علامہ مفتی محمد رئیس القادری برکاتی استاذ دارالعلوم اہلسنت برکاتیہ گلشن نگر جوگیشوری ممبئی،محسن العلماء خلیفۂ حضور فقیہ ملت حضرت علامہ عبدالجبار خان قادری ناظم اعلیٰ دارالعلوم اہلسنت برکاتیہ گلشن نگر جوگیشوری ممبئی،حضرت مولانا عبدالقدوس صاحب قبلہ،حضرت مولانا غلام معین الدین صاحب قبلہ چشتی،حضرت مولانا محمد عثمان ہاشمی صاحب قبلہ بھی تھے۔اس وقت مثل سورج جو امیر کے محل کو روشن کرتا ہے اور غریب کے جھوپڑے کو بھی بلاتفریق منور کرتا ہے،روشنی بانٹنے میں کوئی بھید بھاؤ نہیں کرتا،حضرت نے ہم سبھی حضرات کو بھی اپنے کرم سے شرابور کرتے ہوئے اجازت وخلافت واجازت درس حدیث وقراءت سے نوازا۔بڑی نورانی مجلس تھی،زندگی کی یادگار مجلس۔اللہ تعالیٰ حضرت علامہ مفتی شعبان علی حبابی علیہ الرحمہ کو اپنی جوار رحمت میں جگہ عطا فرمائے اور انکی قبر کو منور فرمائے۔آمین۔

سانتا کروز کی ملازمت کے دوران مولانا کے بخت بیدار نے ایک نئی کروٹ لی جوان کی زندگی کے لئے سنگ میل ثابت ہوئی۔ماسٹر غلام عبدالقادر نظامی بانی دارالعلوم اہل سنت فیضان برکاتیہ کاندیولی

کی رہنمائی اور مرحوم حاجی محمد انور صاحب ناگوری صدر دارالعلوم اہلسنت برکاتیہ گلشن نگر جوگیشوری ممبئی کی تائید اور محسن العلماء خلیفۂ حضور فقیہ ملت حضرت علامہ عبدالجبار خان قادری ناظم اعلیٰ دارالعلوم اہلسنت برکاتیہ گلشن نگر جوگیشوری ممبئی کی منشاء ومرضی سے دارالعلوم اہلسنت برکاتیہ کے شعبۂ نظامیہ میں بحیثیت مدرس تقرری ہوئی۔ یہیں سے مولانا مفتی منظور احمد یار علوی کا ارتقائی سفر تیز گام ہوا۔ اپنے علم وعمل اور حسن آداب واخلاق وعادات وخدمات کی وجہ سے عندالعلماء وطلبہ ومحسن العلماء واراکین ادارہ کی نظر عنایات کا مرکز بن گئے۔ چند سالوں میں ہی ان کا شمار ادارے میں صف اول کے مدرسین میں ہونے لگا محسن العلماء کی خوبصورت جوہر شناس نگاہوں نے مفتی منظور احمد یار علوی کے اندر چھپی ہوئی فقہی بصیرت کو پہچان لیا اور ایک دن اراکین ادارہ سے گفت وشنید کے بعد اساتذۂ کرام کے درمیان دارالافتاء کی ذمہ داری کو ان کے سپرد کرتے ہوئے ادارے کا مفتی بنا کر معراج زندگی عطا کردی۔ محسن العلماء کی جانب سے عطا وبخشش کا سلسلہ دراز سے دراز تر ہوتا رہا یہاں تک کہ مفتی صاحب کے بخت بیدار کا وہ لمحہ بھی آگیا جس میں سلسلہ برکاتیہ کے فیضان سے فیضیاب ہونا لکھا تھا۔ محسن العلماء نے اپنی اجازت وخلافت سے نواز کر مفتی صاحب کی باوقار شخصیت پر اپنے بھرپور اعتماد کی مہر ثبت کردی خوش قسمتی سے راقم الحروف بھی اس ساعت سعید میں مفتی صاحب کے ساتھ تھا۔ محسن العلماء نے مجھے بھی اپنے جود کی دریا سے سیراب کرتے ہوئے اجازت وخلافت سے نواز کر فیض برکاتی سے فیضیاب کردیا۔

۲۳؍ جولائی ۲۰۰۰ء کو مفتی صاحب نے ایک انقلابی فیصلہ لیتے ہوئے جامع مسجد سانتا کروز سے کمیٹی کے بے جا من مانی حرکتوں سے بیزار ہو کر استعفاء دیدیا۔ اس دوران شہنشاہ ورسوا سید شکر اللہ شاہ بابا رحمۃ اللہ علیہ کے آستانۂ مبارکہ کی مسجد میں امامت وخطابت کی جگہ خالی ہوئی۔ محسن العلماء اور حضرت مولانا توقیر صاحب قبلہ مصباحی کی رہنمائی اور حضرت مولانا نظام الدین صاحب قبلہ رفاعی رحمۃ اللہ علیہ خطیب وامام جامع مسجد ورسوا کی مکمل تائید وحمایت کے زیر سایہ منصب امامت وخطابت پر فائز ہوئے۔ تادم تحریر فائز ہیں۔ خدا کرے تادیر فائز رہیں۔ سیدی شکر اللہ شاہ بابا رحمۃ اللہ علیہ کا بافیض آستانہ مرجع خلائق ہے۔ اس آستانہ کی بابرکت نسبت نے مفتی صاحب کو آج علاقائی سطح پر اہل سنن کا مرجع بنادیا ہے۔

مفتی صاحب کی یہ فیروز بختی ہے کہ انہیں ایسی بابرکت جگہ پر امامت وخطابت کے ذریعہ خدمت دین کا موقع ملا اور دارلعلوم اہل سنت برکاتیہ جیسے باوقار ادارے میں منصب افتاء۔

دارالعلوم اہلسنت برکاتیہ عروس البلاد ممبئی کا ایک ایسا عظیم دینی ادارہ ہے جس نے دو دہائیوں میں اپنی بیش بہا خدمات سے عوام وخواص کی توجہ اپنی جانب مبذول کرانے میں کامیابی حاصل کرلی ہے۔آج صوبائی سطح پر اس ادارہ کا شمار چیدہ اداروں میں ہوتا ہے ملک کے کونے کونے سے تشنگان علوم نبویہ جوق در جوق حاضر ہورہے ہیں ماہرین علم وفن کی ایک فعال ٹیم حضور محسن العلماء کی سرکردگی میں نونہالان اسلام کو زیور علم وفن سے آراستہ و پیراستہ کرنے میں شب وروز ایک کئے ہوئے ہے۔آج فارغین برکاتیہ ابر باراں کی طرح ملک کے مختلف علاقوں میں اپنی اپنی جگہوں پر امت کے راستے سے جہالت کی کیچڑ کو برکاتی برکھا سے دھل رہے ہیں۔امت فیضیاب ہورہی ہے۔برکاتیہ پروان چڑھ رہا ہے۔یہ سب کچھ فضل خدا، رحمت رسول، کرم بزرگان دین ہے۔بہی خواہوں کی تعداد میں اللہ روز بروز اضافہ فرمارہا ہے۔کچھ حاسدین بھی ہیں جو اپنی لگائی آگ میں خود جل رہے ہیں اور ان شاء اللہ جل کر خاک ہوجائیں گے۔یہ سب عوام اہلسنت اور اساتذۂ برکاتیہ واراکین برکاتیہ کی مشترکہ مساعی جمیلہ ہے۔اس خوبصورت اشتراک کا نقطۂ پرکار محسن العلماء خلیفۂ حضور فقیہ ملت حضرت علامہ عبدالجبار خان قادری صاحب کی ذات بابرکت ہے۔اٹھارہ سالوں میں دارالعلوم اہل سنت برکاتیہ کے دارالافتاء میں آنے والے سائلوں کے سوالوں کے جوابوں کا ایک حسین گلدستہ بنام ''الفیوض النبویہ فی فتاویٰ یارعلویہ'' حضرت علامہ مفتی منظور احمد یارعلوی نے سجا کر قوم کی خدمت میں پیش کردیا ہے۔میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کی اس خوبصورت کوشش کو اپنے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے طفیل قبول فرما کر ان کے اور انکے والدین واساتذہ کے لئے توشۂ آخرت بنادے اور عوام وخواص میں قبولیت تامہ عطا فرمائے اور مفتی صاحب کے علم وعمر میں برکتیں عطا فرمائے اور ان سے مزید خدمت دین لیتا رہے۔(آمین بجاہ سید المرسلین علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم)

محتاج دعا

عبدالقیوم قادری

9220669670

# فضیلت قرآن

بسم الله الرحمٰن الرحیم

**مسئلہ:** کیافرماتے ہیں علماءدین ومفتیان شرع متین مندرجہ ذیل مسئلہ میں؟

زید جوایک مسجد کا امام ہےاس نے بوسیدہ قرآن عظیم کوایک کنواں میں ڈلوایا جس میں مختلف قسم کی غلاظتیں ڈالی جاتی تھیں اوراس کنویں کے حالات کےعلم ہونے پراس نے یہ بھی کہا کہ تو کیا ہوا جو ڈلوادیا؟ گذارش یہ ہے کہ ایسے امام کی امامت درست ہے یانہیں اوراس کی اقتداء میں پڑھی گئیں نمازیں درست ہیں یانہیں؟احکام شرع سے آگاہ فرمائیں نوازش ہوگی؟

المستفتی (مولانا) کلیم اللہ صاحب قادری خطیب وامام محمدیہ مسجد،قدم نگر جوگیشوری ممبئ

**الجواب هو الموفق للحق والصواب۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔**

قرآن مجیداگر بوسیدہ ہوگیااوراس قابل نہ رہا کہ اس سے تلاوت کی جاسکےاور یہ اندیشہ ہے کہ اس کےاوراق منتشر ہوکرضائع ہوں گےتو کسی پاک کپڑے میں لپیٹ کراحتیاط کی جگہ دفن کردیاجائے اوردفن میں اس کے لئے لحد بنائی جائے تاکہ اس کےاوپرمٹی وغیرہ نہ پڑے یااس پرتختہ لگا کرچھت بنائیں اور اس پرمٹی ڈالیں۔مصحف شریف بوسیدہ ہوجائےتواسےجلایانہ جائے۔

(بہارشریعت حصہ شانزدہم ص/۱۱۸)

قرآن عظیم میں پروردگارعالم ارشادفرماتاہے: "لَايَمَسُّهٗ اِلَّا الْمُطَهَّرُوْنَ" (پارہ۲۷/سورۂ واقعہ) نہ چھوئیں قرآن کومگر باوضولوگ۔توجب اسے بے وضوچھونا ناجائزوحرام ٹھہراتو اسے غلاظت اور نجس جگہ ڈلوانا بدرجۂ اولیٰ ناجائزوحرام ہوگا۔

اورمعاذاللہ!اگربقصد توہین اسے زید نے اس کنوئیں میں ڈلوایاجس میں مختلف قسم کی غلاظتیں ڈالی جاتی تھیں تو یہ صراحتاً کفر ہے۔جیسا کہ (بہارشریعت حصہ شانزدہم ص/۱۱۸) پرتحریرہے کہ قرآن مجید پراگرکسی نے بقصد توہین پاؤں رکھا تو کافر ہوجائے گا۔جب پاؤں رکھنے سے کافر ہوجائیگا تو اسے غلاظت والے کنوئیں میں بقصد توہین ڈلوانے سے یقیناً کافرہوجائے گا۔قرآن عظیم صفات باری تعالیٰ ہے۔جس طرح اس کی ذات کی تعظیم وتوقیرلازم وواجب ہےاسی طرح اس کی صفات کی بھی تعظیم لازم و

واجب ہے اور ذات خدا وصفات خدا کی توہین یقیناً کفر ہے۔

لہٰذا صورت مذکورہ میں زید کیلئے تجدید ایمان وتجدید بیعت اور اگر شادی شدہ ہے تو تجدید نکاح ضروری ہے اور اس کی اقتداء میں اس عمل کے بعد پڑھی گئیں نمازیں سب واجب الاعادہ ہیں۔اور اگر بقصد توہین نہ ڈلوایا ہو تب بھی توبہ واستغفار لازم! کہ اس کی ذات سے قرآن عظیم کی بے حرمتی ہوئی۔زید اگر ایسا نہ کرے تو اسے منصب امامت سے برخواست کردیں اور سب مسلمان مل کر اس کا بائیکاٹ کریں۔ مزید برآں یہ کہ جب امام کو مقام مغلظ کی خبر دی گئی تو امام کا یہ کہنا:''تو کیا ہوا جوڑ لوادیا'' یہ توہین بالقصد کے مترادف ہے۔لہٰذا امام کو بہرحال توبہ وتجدید ایمان ضروری ہے۔**هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ:منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی
خادم الافتاء دار العلوم اہل سنت برکاتیہ جوگیشوری ممبئی
الجواب صحیح:شعبان علی نعیمی غفرلہ القوی

# فضیلت علماء کرام

**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم**

مسئلہ: چند حضرات یہ کہتے ہیں کہ عالم مسجد کے امپلائز (نوکر) ہیں اور اگر ہم لوگ شریعت کے خلاف کام کرتے ہیں تو عالموں کو کیا حق پہونچتا ہے ہمیں کچھ کہنے کا؟ یہ لوگ تو ہماری قبر میں نہیں آنے والے۔ کیا ہم ان لوگوں کو کھانا، کپڑا اور چندہ اسی لئے دیتے ہیں کہ یہ لوگ ہماری پول پٹی کھولیں؟ ان کو کوئی بھی حق نہیں پہونچتا ہمیں کچھ کہنے کا۔ ہم چاہے شریعت کے خلاف جائیں یا کچھ بھی کریں۔ ان کے تو خود کے اعمال ایسے ہیں کہ اللہ اگر ان کو بخش دیگا تو ضرور اسے شرابی کو بھی بخشنا پڑے گا۔

چند حضرات اس بات کو ہمیشہ دہراتے رہتے ہیں کہ عالموں کو اگر تنخواہ نہ دیں تو یہ لوگ نماز بھی نہیں پڑھائیں گے۔ حضرت ہم اس مسئلہ میں آپ سے فتویٰ طلب کرتے ہیں ان لوگوں کے بارے میں جو ایسے الفاظ سے علماء کرام کی شان میں گستاخی کرتے ہیں ایسے لوگوں کے لئے اسلامی شریعت میں کیا سزا ہے؟

المستفتی: شیخ جعفر

**الجواب ھو الموفق للحق والصواب.....**

**’’عَنْ اَبِیْ اُمَامَۃَ الْبَاھِلِیْ قَالَ ذُکِرَ لِرَسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ رَجُلَانِ اَحَدُھُمَا عَابِدٌ وَالْاٰخِرُ عَالِمٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ فَضْلُ الْعَالِمِ عَلَی الْعَابِدِ کَفَضْلِی عَلٰی اَدْنَاکُمْ ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰئِکَتَہٗ وَاَھْلَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ حَتَّی النَّمْلَۃَ فِیْ جُحْرِھَا وَحَتَّی الْحُوْتِ لَیُصَلُّوْنَ عَلٰی مُعَلِّمِ النَّاسِ الْخَیْرَ‘‘ (ترمذی و مشکوٰۃ)**

ترجمہ: حضرت ابوامامہ باہلی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے ارشاد فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ کے سامنے دو آدمیوں کا ذکر کیا گیا ایک ان میں سے عابد تھا دوسرا عالم تو سرکار اقدس ﷺ نے فرمایا کہ عابد پر عالم کی فضیلت ایسی ہے جیسے کہ میری فضیلت تمہارے ادنیٰ آدمی پر۔ پھر حضور ﷺ نے فرمایا کہ لوگوں کو بھلائی سکھانے والے پر خدائے تعالیٰ رحمت نازل فرماتا ہے اور اس کے فرشتے نیز زمین

وآسمان کے رہنے والے یہانتک کہ چونٹیاں اپنے سوراخوں میں اور مچھلیاں پانی میں اس کے لئے دعائے خیر کرتی ہیں۔

صورت مسئولہ میں عالم کو نوکر کہنا اور اس کی توہین کرنا اگر اس نیت سے ہے کہ وہ عالم ہے تو یہ صراحتاً کفر ہے۔ جیسا کہ اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ نے اس کی صراحت فرمائی ہے۔ اور اگر ایسا نہیں ہے تب بھی شخص مذکور فی السوال گمراہ، انتہائی بے باک وجری ہے۔

حدیث پاک میں ہے:

”عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیْ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ مَنْ رَأٰی مِنْکُمْ مُنْکَرًا فَلْیُغَیِّرْہُ بِیَدِہٖ وَاِنْ لَمْ یَسْتَطِعْ فَبِلِسَانِہٖ وَاِنْ لَمْ یَسْتَطِعْ فَبِقَلْبِہٖ وَذٰلِکَ اَضْعَفُ الْاِیْمَان (مشکوٰۃ ص/٤٣٦)

تم میں اگر کوئی شخص کسی کو خلاف شرع کام کرتا دیکھے تو اس کا ہاتھ پکڑ کر روک دے اگر طاقت نہ ہو تو زبان سے ورنہ دل میں برا جانے۔ یہ اختیار تو نبی کریم ﷺ نے عام مسلمانوں کو دیا ہے۔ جبکہ عام مسلمانوں سے عالم کا مرتبہ کہیں زیادہ ہے۔ تو یقیناً اسے برائیوں پر گرفت کا حق حاصل ہوگا۔ اور عالم کسی کے باپ کا نوکر نہیں ہوتا بلکہ وہ حاکم ہوتا ہے۔ اگر حکومت اسلامیہ ہوتی تو اس گستاخ کو شرعی سزا دی جاتی۔ بہر حال ایسا شخص انتہائی کمینہ اور جری علی الکبائر ہے۔ مسلمانوں کو اس بد بخت سے پرہیز کرنا ضروری ہے۔ اور اس کا کھل کر بائیکاٹ کرنا چاہئے۔

”انکے خود کے اعمال تو ایسے ہیں کہ اللہ اگر ان کو بخش دے گا تو ضرور اسے شرابی کو بھی بخشنا پڑے گا“ مذکورہ عبارت کفریہ ہے وہ اس طرح کہ بخشنا پڑے گا اللہ تبارک وتعالیٰ کو وہ پابند کرنا چاہتا ہے۔ حالانکہ وہ کسی کا پابند نہیں وہ جیسا چاہتا ہے کرتا ہے اور جیسا چاہے کرے۔ کسی کا اس پر زور نہیں۔ شخص مذکور پر توبہ واستغفار کے ساتھ ساتھ تجدید ایمان اور اگر شادی شدہ ہے تو تجدید نکاح لازم وضروری ہے۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ: منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

خادم الافتاء دار العلوم اہل سنت برکاتیہ جوگیشوری ممبئی

الجواب صحیح والمجیب فصیح: شعبان علی نعیمی غفرلہ القوی

بسم الله الرحمٰن الرحیم

صحاح ستہ سے گیارہ اہم موضوعات پر اہل حدیث کا تردیدی
(عظیم الشان ذخیرہ)

۱۴۳۵ھ مطابق ۲۰۱۴ء

# الاربعین فی ردغیرالمقلدین

جمعهن
الشیخ العالم الفاضل الشاه الحاج المفتی
منظور احمد یار علویؔ
الاستاذلدراسة النظامیه بدارالعلوم اهل سنت برکاتیه غلشن نغر
جوغیشوری(مغرب)ممبائیی. ۴۰۰۱۰۲
خطیب وامام
درگاه مسجد سید شکر اللّٰه شاه بابا ورسوا اندهیری (مغرب)مبائیی ۴۰۰۰۶۱

میں اپنی اس کاوش (الاربعین فی رد غیر مقلدین) جو کتاب العقائد کے پہلے سوال کا جواب ہے۔ اسے حضور نبیٔ کریم رؤف ورحیم ﷺ کی بارگاہ کرم میں اس امید کے ساتھ پیش کرنے کی سعادت حاصل کرر ہاہوں کہ چہل حدیث کی محافظت پر جو بشارت عظمیٰ نبی کریم ﷺ نے امت کو عطا فرمائی ہے اس سے اس فقیر کے والدین کریمین مشفقین یعنی عازم حرمین طیبین

## مرحوم ومغفور حبیب اللہ ابن الٰہی بخش

(م ٦ ربیع الاول ١٤٣٢ھ مطابق ٢٢ فروری ٢٠١٠ء بروز اتوار)

## ومرحومہ ومغفورہ حجیانی بشیرہ خاتون

(م ٢٣ رجب المرجب ١٤٢٣ھ مطابق ١٤ جون ٢٠١٢ء بروز جمعرات)

(غفر اللّٰه لهما ونوّر مرقدَهما)

کو بھی حصہ مل جائے جنہوں نے اس فقیر کو عالم دین مصطفیٰ ﷺ بنانے کے لئے مشفق اساتذہ کرام کی مقدس بارگاہوں میں ہر تکلیف کو برداشت کرتے ہوئے پیش کیا، طرح طرح کی دشواریاں اٹھائیں اور صبح ومساء دعائیں دیکر مجھے اس لائق کیا۔ مولیٰ تعالیٰ انکی مغفرت فرما کر انہیں جنت الفردوس میں اعلیٰ سے اعلیٰ مقام عطا فرمائے اور شفاعت رسول اکرم ﷺ سے مالا مال فرمائے۔ آمین بجاه سید المرسلین عليه افضل الصلوٰة والتسليم

ابر رحمت انکی مرقد پر گہر باری کرے ☆ حشر تک شان کریمی ناز برداری کرے

فقط والسلام

ابوالاختر منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

دار العلوم اہلسنت برکاتیہ جوگیشوری ممبئی

# کتاب العقائد

حضرت مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

**مسئلہ:** غیر مقلدین (اہلحدیث) کے فریب سے امت مسلمہ کو آگاہ فرمائیں نوازش ہوگی۔

المستفتی: محمد نسیم یار علوی سونی برگدوا، کپل وستو، نیپال

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

مذہب حقہ کے خلاف نت نئے فتنوں میں سے ایک خطرناک فتنہ غیر مقلدیت کا ہے۔ جس نے اپنے خود ساختہ ومزعومہ خیالات کو دین کا نام دے رکھا ہے۔ غیر مقلدوں کا اصلی نام وہابی ہے، لقب نجدی۔ کیوں کہ ان کا مورث اعلیٰ محمد ابن عبدالوہاب ہے جو خود نجد کا رہنے والا تھا۔ اگر انہیں مورث اعلیٰ کے طرف منسوب کیا جائے تو وہابی کہا جاتا ہے۔ اور اگر جائے پیدائش کی طرف نسبت کی جائے تو نجدی جیسے مرزا غلام احمد قادیانی کے پیرو کاروں کو مرزائی کہتے ہیں اور قادیانی بھی پہلی نسبت مورث کی طرف ہے دوسری نسبت جائے پیدائش کی طرف۔ تمام فرقوں میں سب سے زیادہ خطرناک وہابی فرقہ ہے جس کی پیشین گوئی خود حضور ﷺ نے کی تھی کہ نجد کے متعلق ارشاد فرمایا:

''هُنَاکَ الزَّلَازِلُ وَالْفِتَنُ وَيَخْرُجُ مِنهَا قَرْنُ الشَّيْطَانِ''

غرضیکہ اس فرقہ کا جننے والا محمد ابن عبدالوہاب نجدی ہے اور اس کا ہندوستان میں پرورش کرنے والا اسماعیل دہلوی ہے۔ یہ فرقہ عام مسلمانوں کو مشرک اور صرف اپنی جماعت کو موحد کہتا ہے۔ مقلدین کا جانی دشمن اور ائمۂ اربعہ حضرت امام اعظم ابوحنیفہ، امام شافعی، امام مالک، امام احمد ابن حنبل رضی اللہ عنہم اجمعین کی شان اقدس میں ایسے تبرّے کرتے ہیں جیسے شیعہ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی شان میں۔

مگر اپنا عیب چھپانے کیلئے اپنے آپ کو اہل حدیث یا عامل بالحدیث کہتے ہیں۔ یہ لوگ پہلے تو اپنے آپ کو فخریہ طور پر وہابی کہتے تھے۔ چنانچہ ان کی کتاب کا نام تک تحفہ وہابیہ وغیرہ ہے۔ مگر اب وہابی کے نام سے چڑھتے ہیں۔ اِن کے عقائد واعمال نہایت ہی گندے، اسلام ومسلمانوں کے دامن پر بدنما داغ ہیں۔ ہم یہاں اہل حدیث نام پر مختصر سا تبصرہ کرتے ہیں تا کہ معلوم ہوجائے کہ ان کا نام بھی جھوٹا ہے۔

اہل اسلام سے امید انصاف ہے اور اللہ تبارک وتعالیٰ اور اسکے محبوب ﷺ سے امید قبول ہے۔

خیال رہے کہ دنیا میں کوئی اہل حدیث یا عامل بالحدیث ہو ہی نہیں سکتا۔ کسی کا اہل حدیث یا عامل بالحدیث ہونا ایسا ہی ناممکن ہے جیسے کہ نقیضین یا ضدین کا جمع ہونا غیر ممکن۔ کیوں کہ حدیث کے لغوی معنیٰ ہیں بات، گفتگو، کلام جیسا کہ رب تبارک وتعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

(۱) ''فَبِاَیِّ حَدِیْثٍ بَعْدَهٗ یُوْمِنُوْنَ''

ترجمہ۔ قرآن کے بعد کون سی بات پر ایمان لاؤ گے۔

(۲) ''اَللّٰهُ نَزَّلَ اَحْسَنَ الْحَدِیْث'' ترجمہ۔ اللہ تعالیٰ نے اچھا کلام نازل فرمایا۔

(۳) ''وَمِنَ النَّاسِ مَنْ یَّشْتَرِیْ لَهْوَ الْحَدِیْثِ لِیُضِلَّ عَنْ سَبِیْلِ اللّٰهِ''

ترجمہ۔ بعض لوگ وہ ہیں جو کھیل کی باتیں ناول وقصے خریدتے ہیں تا کہ اللہ کے راہ سے بہکائیں۔

اس تیسری آیت میں ناول قصے کہانیوں کو حدیث فرمایا گیا ہے۔ اصطلاح شریعت میں حدیث اس کلام وعبارت کا نام ہے جس میں حضور ﷺ کے اقوال یا اعمال اسی طرح صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے اقوال واعمال بیان کئے جائیں۔ اس عامل بالحدیث فرقہ سے سوال ہے کہ تم کون سی حدیث پر عامل ہو؟ لغوی یا اصطلاحی؟ اگر لغوی حدیث پر عامل ہو تو چاہئے کہ ہر ناول گو، قصہ خواں، اہل حدیث ہو کہ وہ حدیث یعنی باتیں کرتا ہے۔ ہر سچی جھوٹی بات پر عمل کرتا ہے۔ اور اگر اصطلاحی حدیث پر عامل ہو تو پھر سوال ہوگا کہ ہر حدیث پر عامل ہو یا بعض پر؟ دوسرا باطل ہے۔ کیوں کہ حضور ﷺ کے کسی نہ کسی فرمان پر ہر شخص ہی عامل ہے۔ حضور ﷺ ارشاد فرماتے ہیں کہ سچ نجات دیتا ہے اور جھوٹ ہلاک کرتا ہے۔ ہر مشرک وکافر اس کا قائل ہے۔ وہ سب ہی اہلحدیث ہو گئے۔ تم حنفی، شافعی، مالکی، حنبلی مسلمانوں کو اہلحدیث کیوں نہیں مانتے یہ تو ہزارہا حدیثوں پر عمل کرتے ہیں۔

اور اگر اہل حدیث کا معنیٰ ہے: ''حضور ﷺ کی ساری حدیثوں پر عمل کرنے والے'' تو یہ ناممکن ہے۔ کیوں کہ حضور ﷺ کی بعض حدیثیں منسوخ ہیں، بعض ناسخ ہیں، بعض حدیثوں میں حضور ﷺ کے وہ خصوصی اعمال شریف بیان ہوئے ہیں جو حضور ﷺ کیلئے مباح یا فرض تھے اور ہمارے لئے حرام ہیں۔ جیسے کہ منبر پر نماز پڑھنا، اونٹ پر طواف فرمانا، حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے لئے سجدہ دراز

فرمانا، حضرت امامہ بنت ابی العاص کو کندھے پر لیکر نماز پڑھنا، نو بیویاں نکاح میں رکھنا، بغیر مہر نکاح ہونا، ازواج میں عدل واجب نہ ہونا وغیرہ وغیرہ۔

بلکہ حدیث شریف سے ثابت ہے کہ حضور ﷺ کلمہ یوں پڑھتے تھے ''لَاۤ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ'' اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں اللہ کا رسول ہوں۔ غیر مقلد اسی حدیث پر عمل کر کے اسی طرح کلمہ کا ورد کریں اگر مرزا قادیانی کی طرح تمام دنیا ان کی تواضع لعنت سے نہ کرے تو کہنا!

غرضیکہ حدیث میں حضور ﷺ کے ایسے اقوال و اعمال بھی مذکور ہیں جو حضور ﷺ کے لئے مجد و کمال ہیں اور ہمارے لئے کفر و وبال۔ عامل بالحدیث صاحبان کو چاہئے کہ ان پر بھی عمل کیا کریں تا کہ ہر حدیث پر عمل ہو جائے۔ بہر حال کوئی بھی شخص امت کا ہر حدیث پر عمل کر ہی نہیں سکتا جو اس معنیٰ سے اپنے آپ کو اہلحدیث کہے وہ جھوٹا ہے۔ جب نام میں ہی جھوٹ ہے تو ظاہر ہے کہ کام بھی سارے کھوٹے ہی ہوں گے۔ اسی لئے حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''عَلَیْکُمْ بِسُنَّتِیْ وَسُنَّةِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِیْنَ'' لازم پکڑو میری اور خلفاء راشدین کی سنت کو۔ یہ نہ فرمایا کہ میری حدیث لازم پکڑو۔ کیوں کہ ہر حدیث لائق عمل نہیں، ہر سنت لائق عمل ضرور ہے۔ حضور ﷺ کے وہ اعمال طیبہ جو منسوخ نہ ہوئے ہوں اور حضور سے خاص بھی نہ ہوں بلکہ امت کیلئے لائق عمل ہوں انہیں سنت کہا جاتا ہے۔ لہٰذا ہمارا نام اہل سنت بالکل حق و درست ہے۔ ہم بفضلہٖ تعالیٰ حضور کی ہر سنت پر عامل ہیں اور اس پر عمل ممکن ہے۔ مگر وہابیوں کا نام اہل حدیث بالکل غلط ہے اس لئے کہ ہر حدیث پر عمل ناممکن ہے۔

سادہ ذہن سنی عوام کو صحیح حدیث کا دھونس دے کر اغوا کرنا ان کا شیوہ ہے۔ حالانکہ ان بے چاروں، عقل کے ماروں کو خود ہی صحیح و غلط کی تمیز آج تک نہ ہو سکی۔ جن کے مَبْلَغِ علم کا یہ حال ہے کہ حدیث صحیح کو غلط کے مقابل گردانتے ہیں۔ حالانکہ حدیث صحیح اقسام حدیث کی ایک قسم ہے۔ یعنی حدیث اپنی روایت و درایت کے لحاظ سے صحیح کے مقام پر ہے۔

حدیث صحیح کی تعریف ملاحظہ ہو:

''هُوَ مَا اتَّصَلَ اِسْنَادُهٗ بِنَقْلِ الْعَدَلِ الضَّابِطِ ضَبْطًا تَامًّا عَنْ مِثْلِهٖ اِلٰی مُنْتَهٰی السَّنَدِ مِنْ غَیْرِ شُذُوْذٍ وَلَا عِلَّةٍ قَادِحَةٍ''

یعنی جس حدیث کے راوی متصل السند، عادل، تام الضبط ہوں اور وہ حدیث غیر شاذ و غیر معلل ہو۔

ان پانچ شرطوں پر جو حدیث پوری اترے اسے حدیث صحیح کہتے ہیں اور اگر یہ شرطیں یا ان میں سے کوئی ایک شرط نہ پائی جائے تو یہی حدیث یا تو صحیح لغیرہ ہوگی یا حسن لذاتہ ہوگی یا حسن لغیرہ ہوگی وغیرہ وغیر نہ کہ یہ مطلب ہے کہ یہ حدیث ان کے معیار پر نہ اترے تو وہ غلط ہے جیسا کہ ان عقل کے ماروں نے سمجھا ہے کہ اسے سرے سے غلط ہی کہہ دیا۔ اس نئے گروہ نے اہل سنت کے خلاف فتنہ انگیزی کا بیڑا اٹھا رکھا ہے۔ چنانچہ اہل حق کے ان متفقہ مسائل سے بھی اختلاف کیا ہے جو سلف وخلف سے بالتواتر ثابت ہیں۔ مثلاً اختیار مصطفیٰ ﷺ، علم غیب مصطفیٰ ﷺ، ختم نبوت، محبت رسول ﷺ، محبت اہل بیت وصحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین، فضائل اولیاء کرام، وقوع طلاق ثلٰثہ ایک ہی مجلس میں، ایصال ثواب وغیرہ کا انکار کرکے امت مسلمہ کو فریب دینے کی کوشش کی ہے۔ لہٰذا ان سارے موضوعات پر صحاح ستہ سے چالیس حدیثوں کا مجموعہ بنام **الاربعین فی رد غیر المقلدین** پیش خدمت ہے ملاحظہ فرمائیں۔

## اختیارات مصطفیٰ ﷺ

(۱) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِیْ عَدِیٍّ عَنْ سَعِیْدٍ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ اَنَسٍ قَالَ اُتِیَ النَّبِیُّ ﷺ بِاِنَاءٍ وَهُوَ بِالزَّوْرَاءِ فَوَضَعَ یَدَهٗ فِی الْاِنَاءِ فَجَعَلَ الْمَاءُ یَنْبَعُ مِنْ بَیْنِ اَصَابِعِهٖ فَتَوَضَّأَ الْقَوْمُ قَالَ قَتَادَةُ قُلْتُ لِاَنَسٍ کَمْ کُنْتُمْ قَالَ ثَلٰثُ مِائَةٍ اَوْ زُهَاءَ ثَلٰثِ مِائَةٍ (بخاری ج۱، ص۵۰۴)

ترجمہ: حدیث دیا ہم کو محمد بن بشار نے حدیث دیا ہم کو ابن ابوعدی نے روایت کرتے ہوئے سعید سے وہ روایت کرتے ہیں قتادہ سے وہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں پانی کا ایک برتن پیش کیا گیا اور وہ 'زورا' کے مقام پر تشریف فرما تھے۔ آپ نے برتن کے اندر اپنا دست مبارک رکھ دیا تو آپ کی انگلیوں کے درمیان سے پانی کے چشمے پھوٹ پڑے اور سب لوگوں نے وضو کرلیا۔ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت انس سے دریافت کیا کہ آپ لوگ کتنے تھے جواب دیا تین سو یا تین سو کے لگ بھگ۔

(۲) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُالْمُثَنّٰی حَدَّثَنَا اَبُوْاَحْمَدِالزُّبَیْرِیّ حَدَّثَنَا اِسْرَأیلُ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ اِبْرَاهِیْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ کُنَّا نَعُدُّ الْاٰیٰتِ بَرْکَةً وَاَنْتُمْ تَعُدُّوْنَهَا تَخْوِیْفًا کُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِیْ سَفَرٍ فَقَلَّ الْمَاءُ فَقَالَ اُطْلُبُوْا فُضْلَةً مِّنْ مَّاءٍ فَجَاءُوْا بِاِنَاءٍ فِیْهِ مَاءٌ قَلِیْلٌ فَاَدْخَلَ یَدَهٗ فِیْ الْاِنَاءِ ثُمَّ قَالَ حَیَّ عَلَی الطُّهُوْرِ الْمُبَارَکِ وَالْبَرْکَةِ مِنَ اللّٰهِ فَلَقَدْ رَأَیْتُ الْمَاءَ یَنْبَعُ مِنْ بَیْنِ اَصَابِعِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَلَقَدْ کُنَّا نَسْمَعُ تَسْبِیْحَ الطَّعَامِ وَهُوَیُؤْکَلُ (بخاری ج۱،ص۵۰۵)

ترجمہ: حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے حضرت علقمہ رضی اللہ عنہ فرمایا کہ ہم معجزات کو باعث برکت سمجھتے تھے اورتم ان کو تخویف کا باعث سمجھتے ہو۔ ہم ایک سفر میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے پانی کم ہو گیا تو حضور ﷺ نے فرمایا کہ تھوڑا سا بچا ہوا پانی تلاش کرلاؤ تو لوگ ایک برتن لائے جس میں تھوڑا سا پانی موجود تھا۔ حضور ﷺ نے اپنا مقدس ہاتھ برتن میں ڈال دیا اوراس کے بعد فرمایا برکت والے پانی کے پاس آؤ اور برکت خدا کی طرف سے ہے۔ پس میں نے قطعی طور پر دیکھا کہ حضور ﷺ کی مقدس انگلیوں کی گھائیوں سے پانی ابل رہا تھا اور ہم سنتے تھے کھانے کی تسبیح کو اور کھایا جارہا تھا۔

(۳) حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الْوَهَّابِ قَالَ اَخْبَرَنَا بِشْرُبْنُ الْمُفَضَّلِ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِیْدُبْنُ اَبِیْ عَرُوْبَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍ اِنَّ اَهْلَ مَکَّةَ سَأَلُوْا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَنْ یُرِیَهُمْ آیَةً فَاَرَاهُمُ الْقَمَرَ شِقَّتَیْنِ حَتّٰی رَأَوْا حِرَآءً بَیْنَهُمَا (بخاری ا،ص۵۴۶)

ترجمہ: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا کہ مکہ والوں نے رسول اللہ ﷺ سے کہا آپ کوئی معجزہ دکھائیں تو سرکار اقدس ﷺ نے چاند کے دوٹکڑے فرما کر انہیں دکھا دیا یہاں تک مکہ والوں نے حراء پہاڑ کو چاند کے دوٹکڑوں کے درمیان دیکھا۔ احادیث مذکورہ بالا اختیارات نبی ﷺ کی روشن دلیل ہیں۔

# علم غیب مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

(۴) حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمَاعِیْلُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ اَخْبَرَنَا اَبُوْحَیَانَ التَّیْمِیُّ عَنْ اَبِیْ ذُرْعَةَ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ کَانَ النَّبِیُّ صلی اللہ علیہ وسلم بَارِزًا یَوْمًا لِلنَّاسِ فَاَتَاهُ رَجُلٌ فَقَالَ مَا الْاِیْمَانُ قَالَ اَلْاِیْمَانُ اَنْ تُؤْمِنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰئِکَتِهٖ وَکُتُبِهٖ وَبِرُسُلِهٖ وَتُؤْمِنَ بِالْبَعْثِ قَالَ مَا الْاِسْلَامُ قَالَ اَلْاِسْلَامُ اَنْ تَعْبُدَ اللّٰهَ وَلَا تُشْرِکَ بِهٖ وَتُقِیْمَ الصَّلٰوةَ وَتُؤَدِّیَ الزَّکٰوةَ الْمَفْرُوْضَةَ وَتَصُوْمَ رَمَضَانَ قَالَ مَا الْاِحْسَانُ قَالَ اَنْ تَعْبُدَ اللّٰهَ کَاَنَّکَ تَرَاهُ فَاِنْ لَمْ تَکُنْ تَرَاهُ فَاِنَّهٗ یَرَاکَ قَالَ مَتٰی السَّاعَةُ قَالَ مَا الْمَسْئُوْلُ عَنْهَا بِاَعْلَمَ مِنَ السَّائِلِ وَسَاُخْبِرُکَ عَنْ اَشْرَاطِهَا اِذَا وَلَدَتِ الْاَمَةُ رَبَّهَا وَاِذَا تَطَاوَلَ رُعَاةُ الْاِبِلِ الْبُهْمِ فِی الْبُنْیَانِ فِیْ خَمْسٍ لَا یَعْلَمُهُنَّ اِلَّا اللّٰهُ ثُمَّ تَلَا النَّبِیُّ صلی اللہ علیہ وسلم اِنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ الْاٰیَةِ. ثُمَّ اَدْبَرَ فَقَالَ رُدُّوْهُ فَلَمْ یَرَوْا شَیْئًا فَقَالَ هٰذَا جِبْرِیْلُ جَاءَ یُعَلِّمُ النَّاسَ دِیْنَهُمْ (بخاری شریف ج۱ص۱۲)

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ایک دن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم باہر لوگوں کے درمیان تشریف فرما تھے۔ اسی درمیان آپ کی بارگاہ میں ایک شخص حاضر ہوا اور عرض کیا کہ ایمان کیا ہے؟ آپ نے ارشاد فرمایا کہ ایمان یہ ہے کہ تو ایمان لائے اللہ اور اس کے فرشتوں، اس کی کتابوں اور اس کے رسولوں پر اور ایمان لائے بعث بعد الموت پر (یعنی مرنے کے بعد اٹھائے جانے پر) اس نے عرض کیا اسلام کیا ہے؟ ارشاد فرمایا اسلام یہ ہے کہ تو اللہ کی عبادت کرے اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرے، نماز قائم کرے اور زکوٰۃ ادا کرے اور رمضان کے روزے رکھے۔ اس نے عرض کیا احسان کیا ہے؟ ارشاد فرمایا کہ تم اللہ کی عبادت اس انداز سے کرو گویا تم اسے دیکھ رہے ہو اور اگر تم اسے دیکھنے کی صلاحیت نہیں رکھتے ہو تو بے شک وہ تمہیں دیکھ رہا ہے۔ اس نے عرض کیا قیامت کب آئے گی؟ ارشاد فرمایا مسئول عنھا وقوع راز قیامت کے بارے میں سائل سے زیادہ نہیں جانتا۔ لیکن میں تمہیں اس کی کچھ نشانیوں سے آگاہ کر دیتا ہوں: جب باندی اپنے آقا کو جنم دے گی اور جب اونٹوں، جانوروں کے چرواہے محلوں میں فخر کریں گے۔ پانچ باتیں ہیں جنہیں بالذات اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا بے شک اللہ تعالیٰ کو قیامت کا علم ہے الخ۔ پھر وہ آنیوالا چلا گیا تو ارشاد فرمایا اسے واپس بلاؤ تو لوگ کچھ

دباؤ میں آکراس نے نماز پڑھادی ہو۔

نمبر ار کی صورت میں توبہ وتجدید ایمان سب ضروری ہے۔

نمبر ۲ر کی صورت میں صرف توبہ اور آئندہ ایسا نہ کرنے کا عزم کرے۔

نمبر ۳ر کی صورت میں زید اور ٹرسٹیان وعوام سب پر توبہ واستغفار ضروری ہے۔

پس اگر زید توبہ کرلے نمبر ۳ر اور ۲ر کی صورت میں اور نمبر ار کی صورت میں توبہ وتجدید ایمان۔ تو بلاشبہ اس کی اقتداء میں نماز درست ہوگی اور وہ امامت کا مستحق ہوگا۔ حدیث شریف میں ہے سرکار دوعالم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''اَلتَائِبُ مِنَ الذَّنْبِ کَمَنْ لَا ذَنْبَ لَهُ''

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ: منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۹ر شوال المکرّم ۱۴۲۶ھ مطابق ۲۲ر نومبر ۲۰۰۵ء بروز منگل

بشرف ملاحظہ عظیم المرتبت علامہ مفتی منظور احمد صاحب یار علوی مدظلہ العالی

امید کہ مع الخیر ہوں گے۔

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے کرام ومفتیان عظام اس مسئلہ میں؟

زید ایک مستند عالم ہے۔ ایک شرعی مسجد میں امامت کے فرائض انجام دے رہا ہے۔ مسلمان اس کی اقتداء میں نماز ادا کرتے ہیں۔ لیکن مختلف راستوں پر ایک سیاسی پارٹی کے بینروں پر زید کی تصویر لگی ہوئی ہے اور ایک نام نہاد لیڈر کی ولادت (جنم دن) کی مبارکباد دی گئی ہے۔

دریافت طلب امر یہ ہے کہ ایسی صورت میں زید امامت کرسکتا ہے زید کی اقتداء میں نماز ہوسکتی ہے یا نہیں؟ برائے کرم قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب دیں؟۔ عین نوازش ہوگی۔

والسلام مع الاحترام

آپ کی دعاؤں کا محتاج اشفاق احمد پٹھان

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

تصویر کھینچنا اور کھینچوانا دونوں حرام ہے۔(ردالمختار جلد اول ص؍۶۰۸)

صورت مسئولہ میں اگر زید نے قصداً تصویر کھینچوا کر آویزاں کروایا ہے تو وہ مرتکب حرام ہے۔ایسے شخص کی اقتداء میں نماز ہرگز درست نہیں اور نہ ہی وہ لائق امامت ہے جب تک کہ وہ توبہ نہ کر لے۔اور اگر اس کی تصویر بھولے سے لے لی گئی ہو اور اسے آویزاں کر دیا گیا ہو اب بعد علم زید اس سے بیزاری ظاہر کرتا ہے تو اس سے کچھ مواخذہ نہیں۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۶؍ربیع النور شریف ۱۴۳۰ھ مطابق ۱۴؍مارچ ۲۰۰۹ء بروز سنیچر

حضرت مفتی صاحب قبلہ دامت برکاتہم العالیہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین نیچے دیے ہوئے مسئلہ کے متعلق؟

چار حافظ قرآن، ان میں ایک عالم دین ہیں، جن کے اوپر یہ الزام ہے کہ ایک غیر محرم کے ساتھ سنیما دیکھنا اور داڑھی کاٹنے کا عمل ہے اور دوسرے حقہ پارلروں میں حقہ پینے جہاں گانوں کی گونج ہوتی ہے اور لڑکیوں سے غیر شرعی طریقے سے تعلق رکھنے کا عمل ہے۔تیسرے کا میوزک سننے کا اور سنیما دیکھنے کا عمل ہے چوتھے کا داڑھی باریک کرنے اور سنیما دیکھنے کا عمل ہے۔

یہ سب تراویح کی نماز پڑھاتے ہیں۔کیا ان کی امامت اور دیگر مسائل میں قیادت درست ہے یا نہیں؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟ کرم ہوگا۔

المستفتی: عبداللہ شاہ ۱۱۰-۸۸۰۔موتی لال نگر، گوریگاؤں ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

برصدق مستفتی چاروں کا جرم تقریباً ایک جیسا ہے۔سب کے سب حرام کے مرتکب ہیں اور فاسق معلن ہیں۔سب پر توبہ واجب ہے۔اگر وہ توبہ کر لیں اعلانیہ طور پر تو ٹھیک ہے ورنہ سب مسلمان مل کر

ان کا بائیکاٹ کریں اور کسی طرح بھی انہیں مصلی امامت پر نہ آنے دیں۔اس کے باوجود انہیں مصلیٰ امامت پر لایا گیا اوران کی اقتداء کی گئی تو لانے والے اور اقتداء کرنے والے سب گنہ گار ہوں گے۔ فتاویٰ رضویہ جلد سوم ص ر ۱۸۷ میں غنیّۃ شرح منیہ سے منقول ہے: ''لَوْ قَدَّمُوْا فَاسِقاً یَاْثِمُوْنَ'' اور تبیین الحقائق میں ہے: ''لِاَنَّ فِیْ تَقْدِیْمِہٖ تَعْظِیْمُہٗ وَقَدْ وَجَبَ عَلَیْہِمْ اِہَانَتَہٗ شَرْعًااھ'' لہٰذا تا وقتیکہ وہ توبہ نہ کرلیں ان کی اقتداء میں نہ نماز پنجگانہ صحیح رہی نہ ہی نماز تراویح۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۳ ر رجب المرجب ۱۴۳۱ھ مطابق ۲۶ ر جون ۲۰۱۰ء بروز سنیچر

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے کرام ومفتیان عظام ذیل کے مسئلے میں؟

ہمارے اکونہ میں ایک قاری صاحب ہیں جو اپنی بالغ لڑکیوں کو ایک سرکاری انٹر کالج میں پڑھاتے ہیں۔اس کالج میں لڑکے اور لڑکیاں ایک ساتھ پڑھتے ہیں۔اور پڑھانے والے زیادہ تر اہل ہنود ہیں۔ جبکہ قاری صاحب اکونہ کی جامع مسجد میں امامت کرتے ہیں۔لیکن کچھ لوگوں کا کہنا ہے کہ قاری صاحب کے پیچھے نماز پڑھنا درست ہے۔قاری صاحب کے پیچھے نماز پڑھنا کیسا ہے؟ کیا قاری صاحب کی امامت درست ہے؟ جواب عنایت فرمائیں۔

المستفتی: محمد عیسیٰ رضوی اپنا بازار، اندھیری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں قاری صاحب کی بالغ بچیاں جو کالج میں پڑھنے جاتی ہیں اگر وہ شرعی پردہ میں جاتی ہیں تو ان پر کوئی مواخذہ نہیں اور اگر بے پردہ جاتی ہیں اور وہاں لڑکے اور لڑکیوں کا اختلاط ہوتا ہے تو یہ ناجائز وحرام ہے۔اس میں قاری صاحب ہی کی کوئی تخصیص نہیں۔جس بھی مسلمان کی بچی اس طرح بے حجاب جائے گی وہ عنداللہ ماخوذ ہوگا۔وہ بچی بھی گنہگار ہوگی۔
لہٰذا ہر مسلمان کو خاص طور سے اور علمائے اسلام کو اس کا احتیاط کرنا ضروری ہے۔قاری صاحب یا کوئی

بھی مسلمان جو اس طرح کے عمل سے راضی ہو اس پر توبہ واستغفار لازم وضروری ہو۔

قاری صاحب اگر بے پردہ بچیوں کو بھیجنے پر راضی ہیں تو یقیناً ان کی امامت پر حرف آئے گا۔ انھیں اس عمل سے اپنی بچیوں کو باز رکھنا چاہئے۔ دنیاوی تعلیم اگر ضروری ہے تو اس سے کہیں زیادہ ضروری حکم شرع پر عمل کرنا ہے۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۷/ربیع الغوث ۱۴۳۶ھ مطابق ۲۸/جنوری ۲۰۱۵ء بروز بدھ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے کرام ومفتیان عظام مسئلہ ذیل میں؟

کیا ایسے امام کے پیچھے نماز پڑھنا جائز ہے جس امام نے مسلم ٹرسٹ کو بدل کر عیسائی کے ساتھ ٹرسٹ بنائی ہو اور وہی کرسچن لوگ اس امام کو تنخواہ دے رہے ہوں اور جس امام سے تمام مقتدی ناراض ہوں اور جو مسلم جماعت کی مسجد اور درگاہ کے تمام کاغذات غائب کر کے نقلی کاغذات اور نقلی ٹرسٹ بنوانے میں پوری مدد دی ہو؟

جب مقتدی لوگ کہتے ہیں کہ امام ہٹ جائیں تو کہتے ہیں کہ جس ٹرسٹ نے ہم کو رکھا ہے اگر وہ لوگ کہہ دیں گے تو ہم نکل جائیں گے۔ اور جو مسلم جماعت مسجد اور درگاہ کا روم تھا وہ بھی ہضم کر لیا ہے اور مسجد میں بچوں کی تعلیم ہوتی تھی وہ بھی بند کر دی ہے اور وہ امام غیروں کے یہاں یعنی کرسچن لوگوں کے یہاں جا کر کھاتے پیتے ہیں اور انہیں لوگوں سے دوستی رکھے ہوئے ہیں۔ کرسچن ٹرسٹ مسجد اور درگاہ کی شوٹنگ کراتے ہیں چرس اور بھانگ جیسی حرام چیزیں وہیں کھاتے پیتے ہیں۔ اس پر بھی مولانا کچھ نہیں بولتے اور قرآن بھی صحیح نہیں پڑھ پاتے اور جھوٹ بھی بولتے ہیں۔ کیا ایسے امام کے پیچھے نماز پڑھنا درست ہے قرآن وحدیث کی روشنی مفصل جواب عنایت فرمائیں؟ عین کرم ہوگا۔

المستفتیان: نیاز احمد، نور محمد، مقبول خان

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

برصدق مستفتیان ایسے امام کی امامت ناجائز ہے۔ جیسا کہ سرکار اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رضی اللہ

عنہ فتاویٰ رضویہ (جلد سوم ص ۱۸۱/) میں ارشاد فرماتے ہیں کہ جس امام سے تمام مقتدی ناراض ہوں ایسے کی امامت مکروہ تحریمی ہے۔اور (ص ۱۷۷/) میں ارشاد فرماتے ہیں کہ جماعت مسلمین یا مسجد کی جائداد پر قبضہ کر لینے والا یا غیر کے قبضہ میں دینے والا خائن وفاسق ہے۔اس کا امام ہونا گناہ ہے۔اگر امامت کرے تو اس کی نماز قبول نہ ہوگی۔اور اسی طرح (ص ۱۴۹/)اور (ص ۲۶۹/) میں یوں مذکور ہے قرآن صحیح نہ پڑھنے والے کا امام ہونا ناجائز ہے۔ بد مذہبوں (وہابی، رافضی، یہودی، عیسائی وغیرہم) کے یہاں کھانا کھانے والا ان سے دوستی رکھنے والا فاسق معلن ہے، لائق امامت نہیں۔اور مسلم شریف میں حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے: ’’اِنَّ الْـكِـذْبَ فُـجُـوْرٌ وَاِنَّ الْـفُـجُوْرَ يَهْدِىْ اِلَى النَّارِ‘‘ جھوٹ بولنا فسق وفجور ہے۔اور فسق وفجور دوزخ میں لے جاتا ہے۔اور فاسق معلن کی امامت درست نہیں۔

لہٰذا صورت مسئولہ میں ایسے امام کو امامت سے برطرف کر دینا ضروری ہے۔اگر عوام الناس ایسا نہ کریں گے تو خود گنہگار رہوں گے۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِىْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

الجواب صحیح شعبان علی نعیمی غفرلہ القوی

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے کرام ومفتیان عظام ذیل کے مسئلہ میں؟

زید ایک قبرستان میں پنج وقتہ نماز کی امامت کرتا ہے اور قبرستان میں تدفین کے لئے میت بھی آتی ہے اور نماز جنازہ بھی لوگ زید ہی سے پڑھواتے ہیں۔ بعد میں لوگ بطور عقیدت امام کو نذرانہ دیتے ہیں۔جبکہ اس نذرانے میں ان کی نیت پنج وقتہ امام کے تعلق سے ہوتی ہے۔مگر اس میں زید کے ہی عزیز عمرو اور ہندہ اعتراض کرتے ہیں کہ ہمیں میت کی امامت پر ایسا نذرانہ نہیں چاہئے۔اب پوچھنا یہ ہے کہ لوگ جو بطور نذرانہ امام کی خدمت کرتے ہیں شرعاً جائز ہے یا نہیں؟ اور زید کی امامت پر کچھ حرف آئیگا یا نہیں؟

لہٰذا اس مسئلہ میں وضاحت کے ساتھ جواب عطا فرما کر ممنون ومشکور فرمائیں؟

بہت بہت شکریہ فقط والسلام مع الکرام

السائل: بکر

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں زید ہدیۃً آئی ہوئی رقم لے سکتا ہے اور اسے استعمال بھی کر سکتا ہے جس میں کسی قسم کی کوئی قباحت نہیں اور نہ ہی اس کی امامت پر کچھ حرف آئے گا۔ حدیث شریف میں سرکار دوعالم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''تَهَادُوْا تَحَابُّوْا'' یعنی ہدیہ دیا اور لیا کرو کیونکہ اس سے محبت میں اضافہ ہوتا ہے۔ علاوہ ازیں ''اَلْهَدِيَّةُ لَاتُرَادُّ'' ہدیہ رد نہیں کیا جاتا۔ ہاں زید اگر صلوٰۃ اموات کی امامت پر ان سے رقم طلب کرتا یا نہ ملنے کی صورت میں اظہار خفگی کرتا تو یہ یقیناً درست نہ ہوتا۔ عمرو ہندہ کا اعتراض بے معنیٰ ہے۔ انہیں چاہئے بے تحقیق ایسی باتیں نہ کیا کریں۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

١٦/ ذوالقعدۃ الحرام ١٤٢٨ھ مطابق ٢٨/ نومبر ٢٠٠٧ء بروز بدھ

# باب الجمعہ

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے کرام ومفتیان عظام مسئلہ ذیل کے بارے میں؟

زید کے گاؤں (دیہات) میں چھوٹی سی مسجد ہے اس میں جمعہ کے دن اہتمام کے ساتھ لوگ جمعہ کی نماز پڑھتے ہیں۔مگر جو امام صاحب نماز پڑھاتے ہیں، ان کے جمعہ کا خطبہ دینے اور دو رکعت فرض پڑھانے کے بعد فوراً موذن صاحب اقامت کہتے ہیں اور امام صاحب چار رکعت ظہر کی فرض با جماعت پڑھاتے ہیں۔میں یہ جاننا چاہتا ہوں کہ اگر اس گاؤں میں جمعہ نہیں ہے تو پھر جمعہ کا خطبہ اور دو رکعت فرض کیوں پڑھتے ہیں؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟ عین نوازش ہوگی۔

فقط والسلام

السائل: شیخ رحمت اللہ

رام واڑی گاندھی نگر، جے، پی روڈ، اندھیری (ویسٹ) ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

دیہات میں جمعہ کی نماز پڑھنا مذہب حنفی میں جائز نہیں۔لیکن اگر عوام پڑھتے ہوں تو منع نہ کریں گے کہ شاید اسی طرح اللہ ورسول ﷺ کا نام لے لینا ان کے لئے ذریعہ نجات ہو جائے۔ ہٰکذا قال الامام احمد رضا البریلوی۔اور فقہ کی معتبر کتاب ہدایہ میں ہے:''لَاتَصِحُّ الْجُمُعَةُ اِلَّا فِیْ مِصْرٍ جَامِعٍ وَلَا تَجُوْزُ فِی الْقُرٰی لِقَوْلِهٖ عَلَيْهِ السَّلَامُ لَا جُمُعَةَ وَلَاتَشْرِيْقَ وَلَافِطْرَ وَلَااَضْحٰی اِلَّا فِیْ مِصْرٍ جَامِعٍ'' دیہات میں جمعہ کی نماز پڑھ لینے سے ظہر کی نماز ساقط نہیں ہوتی۔لہٰذا دوسرے ایام کی طرح جمعہ کے دن بھی ظہر کی نماز با جماعت پڑھنا واجب ہے۔

صورت مسئولہ میں جو امام صاحب کررہے ہیں وہی ٹھیک ہے۔عوام الناس ان کی اقتداء وپیروی کریں کہ نماز جمعہ دو رکعت پڑھ لینے کے بعد فوراً اقامت کہی جائے اور دوسرے ایام کی طرح اس روز بھی نماز ظہر با جماعت ادا کریں۔

(ہٰکذا فی فتاویٰ فیض الرسول جلد اول ص۴۰۶)

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۹؍جمادیٰ الاولیٰ ۱۴۲۱ھ مطابق ۱۰؍اگست ۲۰۰۱ء

الجیب مصیب شعبان علی نعیمی غفرلہ القوی

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے کرام ومفتیان عظام اس مسئلہ میں؟

ایک علاقہ کاروباری ہے اور پاس ہی ریلوے اسٹیشن بھی ہے۔ اس جگہ پر پہلے اسکریپ یعنی پرانی چیزوں کا گودام تھا۔ کچھ ترقی ہوئی تو آج سے گیارہ سال پہلے وہاں چار منزلہ عمارت تعمیر ہوئی جس میں صرف کاروباری لوگوں کی آفس اور دوکانیں ہیں رہائشی علاقہ دور ہے۔

اس کاروباری عمارت میں مسلمانوں کی اکثریت ہے۔ جس کی وجہ سے گودام والوں نے نماز جیسا فریضہ ادا کرنے کے لئے اپنی ایک آفس جو کہ گراونڈ فلور میں ہے نمازیوں کے لئے وقف کر کے مسجد قائم کر دیا تاکہ جتنے لوگ اس بلڈنگ کی آفس اور دوکانوں میں کام کرتے ہیں اور مسافر لوگ جو اسٹیشن اور سڑک سے گزرتے ہیں باآسانی استنجاء ووضو سے پاک صاف ہوکر پنج وقتہ نماز ادا کرسکیں۔ اور رمضان المبارک کے مہینہ میں تراویح وروزہ افطار کرسکیں۔ کیوں کہ یہاں سے بڑی مسجد دور ہے اور وہاں کے ٹرسٹیوں کے قانون کی وجہ سے فرض نماز کے بعد فوراً مسجد مکمل بند کر دی جاتی ہے۔

اس لئے بھی اس مسجد کا قیام عمل میں آیا۔ الحمدللہ اب یہاں اس مسجد میں نمازیوں کی تعداد بھی بڑھ گئی ہے تو گودام والوں نے بلڈر سے اجازت لیکر مسجد کے سامنے باہر والی جگہ جہاں پر ایک پیپل کا پرانا درخت بھی ہے وہاں دو تین غیر مسلم پتھر رکھ کر روزآنہ پوجا پاٹ کرتے تھے اور علاقہ کے کچھ لوفڑ لوگ چرس وغیرہ کا نشہ کرتے تھے۔ گودام والوں نے اس پتھر اور پوجا کی گھنٹی کو ہٹا کر پاک وصاف کر دی اور سوسائٹی والوں سے اجازت لیکر امام صاحب کا مصلیٰ آفس والی جگہ جہاں مسجد ہے اسے باہر سے بڑھا دیا اور وہاں بورنگ مشین پائپ لائن اور پانی کی ٹنکی وغیرہ کو لیبل کر کے مزید باہر کی جگہ بھی نمازیوں کے لئے بنا لی۔ پانی کا استعمال وضو کے لئے جو ہوتا تھا وہ سوسائٹی کی بلڈنگ سے تھا جس میں غیر مسلم بھی رہتے تھے۔ گودام والوں نے اسے بھی اپنے خرچ سے الگ بنوالیا ہے۔ اور مسجد کا تمام خرچ بھی گودام والوں کے ذمہ

ہے۔اب یہاں جمعہ بھی قائم ہوتا ہے جس میں سینکڑوں لوگ جمع ہوتے ہیں۔

کیا ایسی صورت میں مسجد کے گودام والوں کی جگہ جو وقف ہے اور باہر سوسائٹی والوں کی جگہ پر جب کہ اجازت مل گئی ہے، اب نمازیوں کی تعداد زیادہ ہونے پر اس جگہ پر نماز ادا کرنا باجماعت جائز ہوگا یا نہیں؟ اور اس طرح سے نماز قائم کرنا صحیح ہے یا نہیں؟ کچھ لوگوں کو اعتراض ہے کہ اس طرح نماز پڑھنا ٹھیک نہیں ہے۔اس کا جواب قرآن وحدیث کی روشنی عطا فرمائیں؟ عین نوازش ہوگی۔

فقط: آپ کا خیر خواہ محمد نصیر الدین انصاری جوگیشوری ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں ایسی جگہ نماز پنجگانہ کی ادائیگی میں کوئی حرج نہیں ہے۔نماز جمعہ کا قیام بادشاہ اسلام یا اس کا نائب، دور حاضر میں علاقہ کا سب سے بڑا عالم دین جو مرجع عوام وخواص ہو اپنی صواب دید پر کرے۔ ہر کس وناکس کو یہ حق نہیں ہے۔جس کی رعایت قیام جمعہ سے قبل ہونی چاہیے تھی۔مگر چونکہ جمعہ قائم ہو چکا ہے اس لئے اسے برقرار رکھیں۔فی زمانہ جس طرح بھی عوام اللہ ورسول ﷺ کا نام لیں غنیمت ہے۔

**هٰذَا مَاظَهَرَ لِیُ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۰ / جمادی الاولیٰ ۱۴۳۴ھ مطابق ۲ / اپریل ۲۰۱۳ء بروز منگل

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے کرام ومفتیان عظام مسئلہ ذیل میں؟

ایک جگہ جس پر رام شیام نامی سنیما تھیئیٹر چلتا تھا۔کچھ عرصہ پہلے وہ سنیما ہال (تھیئیٹر) توڑ دیا گیا اور اب تک وہ جگہ خالی ہے۔جس کی جگہ ہے وہ اس جگہ پر شادی وغیرہ کے لئے ہال قائم کرنا چاہتے ہیں۔ اس کے افتتاح سے قبل ان کی دلی منشاء ہے کہ وہاں پر عید الاضحیٰ کی نماز پڑھ لی جائے۔اور امید قوی ہے کہ اس جگہ پر تراویح اور عید الفطر کی نماز بھی ہو۔حاصل طلب مسئلہ یہ ہے کہ اس جگہ عیدین قائم کر سکتے ہیں یا نہیں؟ بصورت اثبات اس کو کون کون شخصیتیں فی زمانہ قائم کر سکتی ہیں؟ بینوا توجروا؟

فقط والسلام۔عبد الغنی منڈپ والے

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

حضرت صدر الشریعہ علامہ امجد علی علیہ الرحمہ اپنی کتاب بہار شریعت حصہ چہارم (ص۸۴) پر ارشاد فرماتے ہیں کہ بلاضرورت بہت سی جگہ جمعہ نہ قائم کیا جائے کہ جمعہ شعار اسلام سے ہے اور جامع جماعات ہے۔ اور بہت سی مسجدوں میں ہونے سے وہ شوکت اسلامی باقی نہیں رہتی جو اجتماع میں ہوتی ہے۔ نیز دفع حرج کے لئے تعدد جائز رکھا گیا ہے۔ تو خواہ مخواہ جماعت پراگندہ کرنا اور محلّہ محلّہ جمعہ قائم نہ کرنا چاہئے۔

نیز ایک بہت ضروری امر جس کی طرف عوام کی بالکل توجہ نہیں ہے، یہ ہے کہ جمعہ کو اور نمازوں کی طرح سمجھ رکھا ہے کہ جس نے چاہا نیا جمعہ قائم کرلیا اور جس نے چاہا پڑھا دیا۔ یہ ناجائز ہے۔ اس لئے کہ جمعہ قائم کرنا بادشاہ اسلام یا اس کے نائب کا کام ہے۔

اور جہاں اسلامی سلطنت نہ ہو تو وہاں جو سب سے بڑا فقیہ (عالم) سنی صحیح العقیدہ جو احکام شرعیہ جاری کرنے میں سلطان اسلام کے قائم مقام ہے۔ لہٰذا وہی جمعہ قائم کرے۔ بغیر اس کی اجازت کے نہیں ہوسکتا۔ اور یہ بھی نہ ہو تو عام لوگ جس کو امام بنائیں عالم کے ہوتے ہوئے عوام بطور خود کسی کو امام نہیں بنا سکتی۔ نہ یہ ہوسکتا ہے کہ دو چار لوگ کسی کو امام مقرر کرلیں ایسا جمعہ کہیں سے ثابت نہیں۔

چونکہ عیدین بھی معمولی فرق کے ساتھ شرائط ادا کے لحاظ سے مثل جمعہ ہیں۔ لہٰذا یہاں بھی مذکورہ احکام کی رعایت ضروری ہے۔

**هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۶ رذوالحجۃ الحرام ۱۴۳۰ھ مطابق ۲۴ رنومبر ۲۰۰۹ء بروز منگل

# باب السھو

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

زید سے نماز میں ترک واجب ہوا جس کے ازالے کے لئے اس نے سجدۂ سہو کیا۔ بعدۂ تحیات پڑھنے میں غلطی کی یا تین تسبیح کے مقدار خاموش رہا یا تحیات پڑھنا بھول گیا۔صورت مذکورہ میں کیا پھر سے وہ سجدۂ سہو کرے یا ماقبل کا سجدۂ سہو کافی ہوگا؟

مع حوالہ جواب دیکر ممنون فرمائیں؟ نوازش ہوگی۔

محمد عثمان ھاشمی

مدرس دارالعلوم برکاتیہ جوگیشوری ممبئ

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مذکورہ مستفسرہ میں دوبارہ سجدۂ سہو نہیں کیا جائیگا، دلائل ملاحظہ ہوں:

(۱) سجدۂ سہوان امور سے ہے جس کی تکرار نہیں ہوتی۔اسی لئے سلام تک موخر کیا گیا ہے۔ ''اِنَّ سُجُوْدَ السَّهْوِ مِمَّا لَايُتَكَرَّرُ فَيُوَخَّرُ عَنِ السَّلَامِ'' ھدایہ باب السہو (ص/۱۵۶) تکرار سجدۂ سہو سے بچنے کے لئے اسے موخر کیا گیا ہے۔اگر پھر سجدۂ سہو کا حکم کیا جائے تو تکرار لازم آئے گی۔موخر کیا جانا بے معنیٰ ہوا۔

(۲) ''اِنَّ سَجْدَةَ السَّهْوِ لِتَكْمِيْلِ الصَّلٰوةِ فَاِذَا اَكْمَلَهَا بِسَجْدَةِ السَّهْوِ فَلَاحَاجَةَ اِلٰى سَجْدَةِ السَّهْوِ مَرَّةً اُخْرٰى وَاِلَّا لَزِمَ التَّكْمِيْلُ بَعْدَ التَّكْمِيْلِ فَيُوَدِّى اِلٰى مَالَا يَتَنَاهِىْ وَهٰذَا خِلَافُ الْمَعْقُوْلِ وَالْمَفْرُوْض'' سجدۂ سہو تکمیل صلوٰۃ کے لئے

ہے۔جب ایک مرتبہ تکمیل کر لی گئی تو پھر تکمیل کی تکمیل نہیں ہوتی جو لا متناہی کو مشیر ہوگا۔

(۳) جماعت کثیرہ جیسے کہ جمعہ وعیدین میں سجدہ سہو کی رخصت دی گئی ہے۔اس لئے کہ حالات امام سے عدم واقفیت کی بنا پر لوگ سلام اول ہی کو آخری سلام سمجھ کر نماز سے الگ ہو جائیں گے۔اسی طرح یہاں بھی بصورت اقتداء لوگ سلام ثانی برائے سہو کو سلام آخر سمجھ کر نماز سے الگ ہو جائیں گے۔یہاں تو یہ اشتباہ جماعت کثیرہ ہو یا نہ ہو بہر صورت ہے۔لہٰذا دوبارہ سجدۂ سہو نہ ہونا چاہئے رہا منفرد اگر چہ اس کے لئے اشتباہ کی جا نہیں مگر تکرار سجدۂ سہو اور تکمیل کے بعد تکمیل ضرور ہے۔

(۴) تکرار سجدۂ سہو کے عدم جواز پر اجماع ہے (ہدایہ باب السہوص/۱۵۶) کا حاشیہ نمبر ۲۳/ ملاحظہ ہو۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۰/ جمادی الاخری ۱۴۲۸ھ مطابق ۲۶/ جون ۲۰۰۷ء بروز منگل

# باب صلوٰۃ الجنائز

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟
زید سنی صحیح العقیدہ نے ایک اپنے رشتہ دار (جو سنی صحیح العقیدہ تھی) کی میت میں شریک ہوا لیکن سوئے اتفاق کہ اس مرحومہ کے جنازے کی نماز بدمذہب وبدعقیدہ شخص نے پڑھائی۔
لہٰذا سب سے پہلی بات مرحومہ کے جنازے کی نماز ہوئی یا نہیں اور اگر نہیں ہوئی تو کیا بعد دفن قبر پر نماز جنازہ پڑھ سکتے ہیں؟ بصورت اثبات، بعد دفن کتنے دنوں کے اندر نماز جنازہ پڑھ سکتے ہیں؟ دوسرے جن جن لوگوں نے بدمذہب شخص کی اقتداء میں نماز جنازہ پڑھ لیا تھا ان لوگوں کا کیا حکم ہے؟ نیز زید سنی صحیح العقیدہ (جو شادی شدہ ہے) کا کیا حکم ہے؟ بالتفصیل بیان فرمائیں؟

فقط والسلام
المستفتی۔محمد غوث گھاس والا
قاسم چال آر۔ایم، روڈ، جوگیشوری ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

(۱) صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی مرحومہ کی نماز جنازہ نہ ہوئی کیوں کہ بدعقیدہ اپنے عقائد کفریہ کے سبب بحکم شریعت اسلامیہ کافر، مرتد اور بے دین ہیں۔ ملاحظہ ہو: فتاویٰ حسام الحرمین اور الصوارم الہندیہ۔ان کے پیچھے نماز ہرگز نہ ہوگی۔امام محقق علی الاطلاق رضی اللہ عنہ فتح القدیر شرح ہدایہ میں ہمارے تینوں ائمہ مذہب امام اعظم، امام ابو یوسف اور امام محمد رضی اللہ عنہم سے نقل فرماتے ہیں: ''لَاتَجُوْزُ الصَّلٰوۃُ خَلْفَ اَھْلِ الْھَوَاءِ'' یعنی بے دینوں کے پیچھے نماز جائز نہیں۔اور شیخ الاسلام والمسلمین سیدی اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ فتاویٰ رضویہ جلد سوم (ص/۲۳۵) میں فرماتے ہیں: ''دیوبندی عقیدہ رکھنے والوں کے پیچھے نماز باطل محض ہے، ہوگی ہی نہیں۔ (ماخوذ از فتاویٰ فیض الرسول ص/۲۸۷ تا ۲۸۸)
لہٰذا جب نماز نہ ہوئی تو مرحومہ بے نماز دفن ہوئیں۔اور اگر بلا نماز دفن کر دیا گیا تو اس کی نماز قبر پر پڑھی جائیگی جب تک تفسخ کا ظن غالب نہ ہو۔

(غنیّۃ ص۵۵۳) میں ہے: '' دُفِنَ وَلَمْ یُصَلِّ عَلَیْهِ صُلِّیَ عَلٰی قَبْرِهٖ مَالَمْ یَغْلِبْ عَلٰی الظَّنِّ اَنَّهٗ تَفَسَّخَ کَمَامَرَّ مِنْ صَلَاتِهٖ عَلَیْهِ السَّلَامُ عَلٰی الْقَبْرِ وَلَایُعَبَّرُ التَّقْدِیْرُ بِالْاَیَّامِ فِی التَّفَسُّخِ وَعَدَمِهٖ عَلٰی الصَّحِیْحِ بَلِ الْمُعْتَبَرُ غَلَبَةَ الظَّنِّ لِاَنَّ ذٰلِکَ یَخْتَلِفُ بِاِخْتِلَافِ الْحَالِ مِنَ السَّمَنِ وَالْهِزَالِ وَبِاِخْتِلَافِ الزَّمَانِ مِنَ الْحَرِّ وَالْبَرْدِ وَبِاِخْتِلَافِ الْمَکَانِ مِنْ کَوْنِ الْاَرْضِ سَبْخَةً اَوْ غَیْرِهَا'' (فتاویٰ مصطفویہ ص۲۹۰)

(۲) اگر زید اور دیگر مسلمانوں نے بدعقیدہ کے پیچھے اس کی بدعقیدگی جانتے ہوئے مسلمان اعتقاد رکھ کر نماز جنازہ ادا کی تو کفر ہے۔ توبہ، تجدید ایمان و نکاح ضروری ہے۔ اور اگر امام کو مرتد و بدمذہب جان کر پڑھی تو فسق ہے۔ علانیہ توبہ لازم ہے۔ (فتاویٰ فیض الرسول ص۴۴۱)

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۷؍ ذوالقعدۃ الحرام ۱۴۲۵ھ مطابق ۲۰؍ ستمبر بروز دوشنبہ

# کتاب الصوم

حضور بفیض گنجور مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ و برکاتہٗ

**مسئلہ**.........................................

چند مسائل قلمبند کررہاہوں جواب سے نوازیں؟ کرم ہوگا۔

(۱) زید کہتا ہے کہ رمضان المبارک میں کول گیٹ کرنا جائز ہے۔اس سے نہ تو روزہ ٹوٹتا ہے نہ مکروہ ہوتا ہے۔

(۲) بکر کا کہنا ہے کہ گل منجن سے بھی روزہ نہیں ٹوٹتا ہے اور نہ مکروہ ہوتا ہے۔خالد کا کہنا ہے کہ جب گل منجن سے نہیں ٹوٹتا ہے تو وہ تمبا کو جس میں چونا ملا کر ہونٹ میں رکھا جاتا ہے اس سے تو بدرجۂ اولیٰ نہیں ٹوٹنا چاہئے۔اس لئے کہ گل منجن پورے دانت میں لگایا جاتا ہے اور سرتی تو ایک جگہ رکھی جاتی ہے۔اس لئے اس سے بھی نہیں ٹوٹے گا۔

(۳) عمرو کا بینک میں ایک لاکھ سے زائد رقم ہے اور اس پر ابھی سال نہیں گزرا کہ رمضان آگیا تو عمرو دو تین ماہ بعد آنے والے رمضان میں زکوٰۃ نکالے یا سال گزر جانے پر نکالے۔اور اس رقم پر آئندہ رمضان سے قبل سال پورا ہوگا تو رمضان سے تین ماہ قبل زکوٰۃ نکالے یا رمضان آنے پر؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں مفصل جواب عنایت فرمائیں؟ غایت لطف وکرم باشد۔

فقط والسلام

خاکپائے علمائے اہل سنت

محمد عبداللہ برکاتی دارالعلوم اہل سنت برکاتیہ

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

(۱)(۲) حالت روزہ میں کسی طرح کا منجن یا کول گیٹ وغیرہ کا استعمال بلاضرورت صحیحہ مکروہ ہے۔ اعلیٰحضرت فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تحریر فرماتے ہیں کہ منجن حرام وناجائز نہیں جبکہ اطمینان کافی ہو کہ اس کا کوئی جز حلق میں نہ جائے گا۔مگر بے ضرورت صحیحہ کراہت ضرور ہے۔(فتاویٰ رضویہ جلد چہارم

(ص۶۱۴)

اگراس کا کچھ حصہ حلق میں چلا گیا اوراس کا مزہ محسوس ہوا تو روزہ جاتا رہا۔مگراس صورت میں صرف قضاءواجب ہوگی کفارہ نہیں۔(ردالمختار جلد دوم ص۹۸) میں ہے: "اَکَلُ مِثْلِ سَمْسَمَةٍ مِنْ خَارِجٍ یَفْطِرُ اَلَا مُضِغَ بِحَیْثُ تَلاشَتْ فِیْ فَمِهٖ اِلَّا اَنْ یَّجِدَ الطَّعْمَ فِیْ حَلْقِهٖ اھ" بحوالہ فتاویٰ برکاتیہ (ص۳۱۴)۔

انتباہ۔علمائے کرام کو کافی اطمینان ہو تب بھی منجن نہ استعمال کریں کہ عوام انہیں دیکھ کر استعمال کرنے لگے گی اور روزوں کو برباد کرلیں گی۔اور حالت روزہ میں اگر کسی چیز کا استعمال مکروہ تحریمی ہو تو متعدد بار استعمال کرنے سے روزہ فاسد نہیں ہوگا،صرف گناہ ہوگا۔جیسے نماز میں آسمان کی طرف نظر اٹھانا مکروہ تحریمی ہے مگر بار بار ایسا کرنے سے نماز فاسد نہیں ہوگی۔

بکر کا مطلق طور پر یہ کہنا کہ منجن کرنے سے نہ روزہ ٹوٹتا ہے نہ مکروہ ہوتا ہے یہ اس کی جہالت ہے نیز منجن کو سرتی پر قیاس کرنا یہ خالد کی جہالت ہے۔

(۳) ہر مالک نصاب پراس کے مال میں سال پورا ہونے پر زکوٰۃ واجب ہوتی ہے۔بعد وجوب جتنی جلدی ممکن ہو،ادا کردے کہ حیات وممات اختیاری نہیں ہیں۔مال پر حولان حول کے بعد ہی زکوٰۃ فرض ہوتی ہے۔لیکن اگر سال پورا ہونے سے قبل بھی حساب کرکے زکوٰۃ نکال دے تو سال پورا ہونے کے بعد زکوٰۃ کی رقم کو زکوٰۃ میں محسوب کرسکتا ہے۔اب دوبارہ زکوٰۃ نکالنے کی ضرورت نہیں۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۰؍جمادی الاخریٰ ۱۴۲۳ھ مطابق ۲۰؍اگست ۲۰۰۲ء

الجیب مصیب شعبان علی نعیمی غفرلہ القوی

# کتاب الحج

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟
حج بدل کیلئے جس شخص کو بھیجا جائے اسکا حاجی ہونا ضروری ہے؟ کیا غیر حاجی حج بدل کیلئے نہیں جا سکتا؟ بینوا توجروا؟

المستفتی:۔ سید قمر الحسن (عرف چنوں میاں)
یاری روڈ ورسوا، اندھیری، ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**
حج بدل کیلئے جسے بھیجا جائے اس کا حاجی ہونا کچھ ضروری نہیں۔ غیر حاجی کو بھی حج بدل کیلئے بھیجنا جائز ہے۔ فتاویٰ عالمگیری جلد دوم (ص/۱۰۱) البتہ ایسے شخص کو بھیجا جائے جو حج کے طریقہ اوراس کے افعال سے آگاہ ہو اور بہتر یہ ہے کہ اپنا حج فرض بھی ادا کر چکا ہو تا کہ ادائیگی حج احسن طریقے پر ہو سکے۔ ہاں وہ شخص جس پر حج فرض ہو اور اس نے ابھی تک اپنا حج ادا نہیں کیا ہے ایسے کو حج بدل کے لئے بھیجنا ضرور مکروہ ہے۔

(بہار شریعت حصہ ششم ص/۱۱۱)

**هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی
۶/ذوالحجۃ الحرام ۱۴۳۶ھ مطابق ۲۱/ستمبر ۲۰۱۵ء بروز پیر
الجواب صحیح عبد الجبار خان قادری

# کتاب الزکوٰۃ

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین زکوٰۃ کے اس مسئلہ میں؟

زید کے پاس حاجت اصلیہ کے سوا ایک مکان ہے جو کہ کرایہ پر دے رکھا ہے۔ مکان میں زید نے صرف دس لاکھ روپئے ڈالے ہیں اور بقیہ ۲۰/لاکھ روپئے (سودی قرض) میعادی لیا ہے جو ہر ماہ مع سود اوراصل رقم کے وضع ہوجاتا ہے۔

سوال طلب یہ ہے کہ اس کی زکوٰۃ کس طرح نکالی جائے۔ حالانکہ فی الحال اس مکان کی قیمت ۴۰/لاکھ روپئے ہے۔ برائے کرم جواب دے کر عنداللہ ماجور ہوں؟

المستفتی: عبدالغنی احمد ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

(۱) مال کو وسعت دینے کے لئے یا بہت اچھا مکان کے خاطر لون یعنی سود لینا ناجائز وحرام ہے۔ لینے والا توبہ کرے اور آئندہ اس سے بچنے کا عہد کرے۔

(۲) زید نے اگر وہ مکان رہنے کے لئے خریدا ہے اگرچہ اس میں نہیں رہتا تو اس کی اصل رقم میں زکوٰۃ نہیں ہے۔ البتہ حاصل شدہ کرائے میں سے جو تکمیل سال پر بچ رہے زکوٰۃ ہے۔ اور اگر زید نے اس مکان کو اس لئے خریدا ہے کہ اس کی قیمت بڑھے گی تو بیچ دوں گا۔ یہ شکل تجارت کی ہوئی۔ دریں صورت اصل رقم جو مکان خریدنے میں صرف ہوئی ہے اس پر اور حاصل شدہ کرائے پر بھی زکوٰۃ دینی ہوگی۔

**هٰذَا مَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی ۱۹/رجب المرجب ۱۴۳۵ھ

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں؟

زید وبکر دونوں بھائی ہیں، دونوں کا مشترک کاروبار ہے۔ بکر یعنی بڑا بھائی دونوں کے حصہ کی زکوٰۃ دیتا ہے کسی دارالعلوم اہل سنت میں مگر زید اس زکوٰۃ کے بارے میں کہتا ہے کہ یہ روپئے تو مندر میں جاتے

ہیں یعنی دارالعلوم اہل سنت کو مندر کہتا ہے۔تو شریعت محمدی ﷺ زید کے بارے میں کیا حکم فرماتی ہے؟
کیا زید کی زکوٰۃ ادا ہوئی یا نہیں؟ یا پھر زید کو از سر نو زکوٰۃ دینی ہوگی۔
المستفتی: ودعا گو۔محمد فاروق رضوی ناگوری

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

(۱) بکر وزید کے مشترکہ کاروبار سے حاصل شدہ رقم اگر دو نصاب کو پہونچتی ہے تو دونوں پر زکوٰۃ واجب ہے۔ادائیگی زکوٰۃ کے لئے تملیک فقیر شرط ہے۔اگر وہ رقم مستحق زکوٰۃ تک پہونچتی ہے خواہ ایک ساتھ ادا کرتے ہوں یا الگ الگ ادا کرتے ہوں، بہرصورت زکوٰۃ ادا ہو جائے گی جبکہ اسے بنیت زکوٰۃ ادا کرتے ہیں۔تو ادا نہ ہونے کا کیا مفہوم؟ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔

(۲) زید جاہل، گستاخ و بے ادب ہے، زید بے قید کا قول بدتر از بول ہے۔مدارس اسلامیہ کو مندر کہنا اس کی سخت توہین کرنا ہے۔زید کو چاہئے کہ وہ توبہ واستغفار کرے نیز مسجد و مدرسہ میں لوٹا چٹائی رکھے،صدقہ وخیرات کرے تاکہ یہ سب افعال حسنہ اس کے توبہ میں معاون ثابت ہوں اور آئندہ اس طرح کے قول سے پرہیز کرے۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفر لہ القوی

۲۵/ذوالحجۃ الحرام ۱۴۲۸ھ مطابق ۶/جنوری ۲۰۰۸ء بروز یکشنبہ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

زید ایک کمرہ خود کے کرایہ پر لے کر پرائیویٹ ٹیوشن کلاسیس چلاتا ہے۔چونکہ صبح ۷/بجے سے لے کر شام ۳/بجے تک یہ کمرہ خالی رہتا ہے۔اس لئے اس کمرہ کا استعمال عالمہ کورس کی تعلیم کیلئے بھی اس وقت تک کیا جاتا ہے جس میں از اعدادیہ تا دورۂ حدیث کی تعلیم دی جاتی ہے۔طالبات میں سے اکثر فیس دے کر تعلیم حاصل کرتی ہیں۔بعض نادار طالبات فیس نہیں دیتی ہیں۔فیس کی رقم اساتذہ کی تنخواہ کے لئے ناکافی ہے۔عمارت کا کرایہ کتب کی فراہمی اور دیگر ضروریات تعلیم مزید برآں ہیں۔ایسی صورت میں کیا

زید عالمہ کورس کی تعلیم کے دیگر اخراجات کے لئے زکوٰۃ صدقات اور چرم قربانی کی رقم لے سکتا ہے؟

بینوا توجروا؟

المستفتی: محمد شہنشاہ رضا نوری

آشیانہ بلڈنگ احمد زکریا نگر باندرہ ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب. . . . .

معلوم ہونا چاہئے کہ ادائیگی زکوٰۃ کے لئے تملیک فقیر شرط ہے جو مستحق تک پہونچنے ہی کی صورت میں ادا ہوگی اور اس کا استعمال محل میں ہوگا۔ علاوہ ازیں درست نہ ہوگا۔ صورت مسئولہ میں اگر کچھ بچیاں جنہیں نادار لکھا گیا ہے اگر وہ مستحق زکوٰۃ ہیں تو یقیناً وہ لے سکتی ہیں۔

اور زید رقم زکوٰۃ ان پر بعد تملیک فقیر صرف میں لاسکتا ہے جس کی صورت یہ ہے کہ زید زکوٰۃ کی رقم کو بعد حیلہ شرعی استعمال میں لائے وہ اس طرح کہ رقم زکوٰۃ کو کسی مستحق زکوٰۃ جو مکلّف ہو اسے مالک بنا دے۔ بعدہٗ وہ اسے واپس دے کر استعمال کا حق دیدے۔ (ہکذا فی فتاوٰی فیض الرسول وفی کتب الفقھیہ)

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۰/ذوالقعدہ ۱۴۲۸ھ مطابق ۲۲/نومبر ۲۰۰۷ء بروز جمعرات

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے کرام ومفتیان عظام مسئلہ ذیل میں؟

زکوٰۃ کی رقم کو حیلۂ شرعی کے بعد دارالعلوم کے تعمیری کام میں لگا سکتے ہیں کہ نہیں؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟

المستفتی: حافظ وقاری اعجاز احمد چشتی

استاذ دارالعلوم غوثیہ ضیاء القرآن کرلا ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں بعد حیلہ شرعیہ زکوٰۃ کی رقم ہر جائز کام میں لگا سکتے ہیں۔جس کی آسان صورت یہ ہے کہ کسی مصرف زکوٰۃ کو دیکر مالک کردیں۔پھر وہ اپنی طرف سے دیدے۔اس لئے کہ ادائیگی زکوٰۃ کے لئے تملیک فقیر شرط ہے۔اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی علیہ الرحمہ اسی طرح کے ایک سوال کا جواب دیتے ہوئے فتاویٰ رضویہ کے اندر (ص/۴۶۸) میں ارشاد فرماتے ہیں کہ اگر روپیہ بنیت زکوٰۃ کسی مصرف زکوٰۃ کو دے کر مالک کردیں پھر وہ اپنی طرف سے مدرسہ کو دیدے تو اس رقم کو جملہ مصارف مدرسہ میں صرف کیا جاسکتا ہے۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

خادم الافتاء دار العلوم اہل سنت برکاتیہ جوگیشوری ممبئی

# کتاب التولیت

آبروئے سنیت حضرت علامہ مفتی منظور احمد یار علوی صاحب قبلہ
السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے کرام ومفتیان عظام درج ذیل مسئلہ کے تعلق سے؟
زید مسجد کا ممبر ہے یا سکریٹری اور اس کا عمل شراب پینا ہے۔ لوگوں کے اعتراض پر زید نے چند ذمہ داروں کے سامنے یہ کہا کہ میں باہر شراب پیتا ہوں۔ یہ میرا ذاتی معاملہ ہے۔ تو کیا ایسے کو مسجد کا ممبر یا سکریٹری رکھنا درست ہے یا نہیں؟ اور جن لوگوں کے سامنے اعتراف کیا ہے ان لوگوں کا زید کو عہدہ پر رکھنا کیسا ہے اور رکھنے والے کیسے ہیں؟ نیز کیا مسجد کا ممبر رہنے کے لئے داڑھی والا اور پنج وقتہ نمازی ہونے کی شرط ہے؟ برائے کرم قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب مرحمت فرمائیں کرم ہوگا؟

المستفتی: عادل سید ابن عبد القادر سید
لکشمی نگر نیولنک روڈ گوریگاؤں ویسٹ ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**
شراب کے متعلق اللہ تبارک وتعالیٰ کا ارشاد ہے: ''یَسْـئَلُوْنَکَ عَنِ الْخَمرِ وَالْمَیْسِرِ قُلْ فِیْھِمَـا اِثْمٌ کَبِیْرٌ'' تم سے شراب اور جوئے کا حکم پوچھتے ہیں تم فرمادو کہ ان دونوں میں بڑا گناہ ہے۔ (دوسرا پارہ سورہ بقرہ آیت نمبر ۲۱۹) دوسری جگہ ارشاد فرماتا ہے: ''یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اِنَّمَا الْخَمرُ وَالْمَیْسِرُ وَالْاَنْصَابُ وَالْاَزْلَامُ رِجْسٌ مِنْ عَمَلِ الشَّیْطَانِ فَاجْتَنِبُوْہُ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ'' اے ایمان والو شراب اور جوا، بت اور پانسے ناپاک ہی ہیں شیطانی کام تو ان سے بچتے رہو کہ تم فلاح پاؤ۔ (پارہ ۷/سورہ مائدہ آیت نمبر ۹۰)

رسول اکرم ﷺ ارشاد فرماتے ہیں: ''لَایَشْرَبُ الْخَمْرَ حِیْنَ یَشْرَبُھَا وَھُوَ مُؤْمِنٌ'' یعنی شراب پیتے وقت شرابی کا ایمان ٹھیک نہیں رہتا۔ (رَوَاہُ الشَّیْخَانُ وَغَیْرُھُمَا عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ

اللّٰہُ عَنۡہُ) اوررسول اللہ ﷺ ارشادفرماتے ہیں: ”مَدَّ مِنَ الۡخَمَرِ اِنۡ مَاتَ لَقٰی اللّٰہَ کَعَبَدِوَثَنٍ“ یعنی شرابی اگر بے توبہ مرے تو اللہ تعالیٰ کے حضور اس طرح حاضر ہوگا جیسے کوئی بت پوجنے والا۔ فتاویٰ رضویہ جلد یازدہم (ص ر ۴۸) پر اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک حدیث نقل فرماتے ہیں جس کی روایت احمد نے ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے کی کہ رسول اللہ ﷺ ارشادفرماتے ہیں: ”میرے رب نے اپنی عزت کی قسم یادفرمائی کہ میرا جو بندہ ایک گھونٹ شراب پئے گا اس کے بدلے جہنم کا کھولتا پانی پلاؤں گا اگرچہ وہ بخشا ہی گیا ہو۔ اور جو کسی چھوٹے بچے کوشراب پلائے گا جب بھی اس کی سزا میں وہ پانی پلاؤں گا اگرچہ وہ مغفور ہی ہو۔ جو بندہ میرے خوف سے شراب چھوڑ دیگا میں اسے اپنے پاک دربار میں بلاؤں گا“۔

حضرت صدرالشریعہ علیہ الرحمہ (بہارشریعت حصہ نہم) تولیت کے بیان میں مسئلہ نمبر ر ۸ تحریرفرماتے ہیں کہ متولی اگرامین نہ ہوخیانت کرتا ہو یا کام کرنے سے عاجز ہے یا علانیہ شراب پیتا، جوا کھیلتا یا کوئی دوسرا فسق علانیہ کرتا ہوتو اس کو معزول کردینا واجب ہے کہ اگر قاضی نے معزول نہ کیا تو قاضی گنہگار رہے اور جس میں یہ صفات پائی جائیں اسے متولی بنانا گناہ ہے۔

قرآن وحدیث وفقہ سے یہ واضح ہوگیا کہ شراب پینا حرام قطعی ہے۔ جو شخص اس کے پینے کا عادی ہو سخت گناہ کبیرہ کا مرتکب ہے اور فاسق وفاجر، بے باک، مردود وملعون اور دردناک عذاب کا مستحق ہے۔ (نعوذ باللہ من ذلک)۔

لہٰذا مسلمانوں خاص کر ذمہ دار مسلمانوں پر واجب ہے کہ اس کو اس سے دور رہنے پر مجبور کریں اور اس سے باز نہ آئے تو اس کا بائیکاٹ کریں اور تولیت سے معزول کردیں۔

جولوگ اس کا بائیکاٹ نہ کریں تو مسلمان ان لوگوں کا بھی بائیکاٹ کریں۔ نیز داڑھی حد شرع (ایک مشت) سے کم رکھنے کا عادی ہونا اور نمازوں کی پابندی نہ کرنا حرام ہے۔ جولوگ اس کے مرتکب ہوں ان کو مسجد کا ممبر نہ بنائیں اور ہوں تو معزول کردیا جائے۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیۡ وَالۡعِلۡمُ عِنۡدَ اللّٰهِ وَعِلۡمُهٗ اَحۡكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۱ر ذوالقعدۃ الحرام ۱۴۳۴ھ مطابق ۱۷ر ستمبر ۲۰۱۳ء بروز منگل

حضرت علامہ مفتی منظور احمد یار علوی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے کرام ومفتیان عظام درج ذیل مسئلہ کے تعلق سے؟

آپ کو معلوم ہو کہ میں جماعت المسلمین کاندیولی پوئیسر مسجد اینڈ قبرستان ٹرسٹ صدر اور سکریٹری آپ سے ایک سوال کا جواب اور دینی مسئلہ حل چاہتے ہیں۔ جواب دے کر ممنون فرمائیں؟

سوال: دوسال پہلے جماعت ٹرسٹیان کا چناؤ ہوا تھا اس میں ایک ٹرسٹی کو جس کا نام عارف مقصود ہے، اسے خازن کے طور پر گھما گھی میں چنا گیا، لیکن وہ نوجوان بچوں کو جمع کر کے بے جا ٹرسٹیان پر دباؤ ڈالتا ہے۔ مسجد کی رقم مسجد میں رکھنے کے بجائے اپنے گھر میں رکھتا ہے۔ ضرورت پڑنے پر رقم نہیں دیتا ہے۔ لہٰذا ذمہ دار ٹرسٹیان اسے ٹرسٹ سے نکال دینا چاہتے ہیں تاکہ بآسانی کام کاج کرسکیں۔

جواب کے منتظر

ٹرسٹیان جماعت المسلمین پوئیسر کاندیولی ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں نوجوان بچوں کو جمع کر کے ٹرسٹیان مسجد پر بے جا دباؤ ڈالنا ایذاء مومن ہے اور کسی مومن کو ایذا پہونچانا ناجائز وحرام ہے۔ اللہ کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں: ''المسلم من سلم المسلمون من لسانہ ویدہ'' مسلمان وہ ہے جس کے زبان وہاتھ سے دوسرے مسلمان سلامت رہیں۔

نیز مسجد کی رقم مسجد میں محفوظ جگہ ہونے کے باوجود گھر پر رکھنا اور وقت پر نہ دینا، یہ بھی ناجائز ہے۔ لہٰذا جو شخص ٹرسٹیان مسجد پر بے جا دباؤ ڈالے اور مسجد کی رقم بوقت ضرورت نہ دے جس سے کارِ مسجد میں خلل واقع ہو تو ایسے شخص کو ضرور بالضرور معزول و برطرف کر دینا چاہئے۔ تمام عوام ومصلیان کو چاہئے کہ دیگر ذمہ داروں کا ساتھ دیں اور ایسے موذی شخص کو مسجد کی ذمہ داری سے الگ کریں اور کسی معقول آدمی کا انتخاب کرلیں۔

**هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۶؍ربیع الاول ۱۴۳۷ھ مطابق ۷؍جنوری ۲۰۱۶ء بروز جمعرات

# کتاب النکاح

مخدومنا المکرّم مطاعی الکریم حضور مفتی صاحب قبلہ دامت برکاتہم العالیہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مسئلہ: بعدہ عرض اینکہ مسئلہ ذیل کا جواب قرآن وحدیث کی روشنی نیز ائمہ مجتہدین کی معتبر کتابوں سے عنایت فرمائیں کرم ہوگا؟

زید عاقل بالغ سنی صحیح العقیدہ (خود کفیل) کا عقد ہندہ سے جو کہ سنی صحیح العقیدہ عاقلہ بالغہ ہے سنی عالم دین نے کیا۔ لیکن زید کا باپ بکر دیوبندی وہابی ہے اور زید کے ساتھ ہی رہتا ہے۔ اب اس صورت میں زید کے نکاح میں کسی قسم کا شبہ کرنا کیسا ہے؟ زید کا نکاح درست ہے یا نہیں؟ اگر نکاح صحیح ودرست ہے تو زید کے نکاح کے بارے میں شبہ کرنے والے کا کیا حکم ہے؟ جواب بالتفصیل عنایت فرمائیں؟

فقط والسلام

المستفتی۔ حافظ امانت اللہ برکاتی

موضع سوکیا، پوسٹ جانکی نگر، ضلع سرائے وستی، بھنگا، یوپی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی زید کا نکاح ہندہ کے ساتھ صحیح ودرست ہے اسے غیر درست کہنے والے ہی نادرست ہیں اور مسائل شرعیہ سے ناواقف۔ رہا زید کا اپنے باپ کے ساتھ رہنا یہ یقیناً صحیح نہیں ہے اس لئے کہ وہ دیوبندی ہے جیسا کہ سوال میں مذکور ہے۔ اور دیوبندیوں، وہابیوں کو عرب وعجم کے سینکڑوں علماء نے کافر کہا ہے۔ جیسا کہ فتاویٰ حسام الحرمین، اور الصوارم الہندیہ (مصنف اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رضی اللہ عنہ) سے ظاہر وباہر ہے۔

مسلم شریف کی حدیث شریف ہے۔ مدنی تاجدار سرکار دوعالم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''اِنْ مَرِضُوْا فَلاَ تَعُوْدُوْاهُمْ وَاِنْ مَّاتُوْ افَلاَ تَشْهَدُوْاهُمْ وَاِنْ لَقِيْتُمُوْاهُمْ فَلاَتُسَلِّمُوْاعَلَيْهِمْ وَلَاتُجَالِسُوْهُمْ وَلَاتُشَارِبُوْهُمْ وَلَا تُوَاكِلُوْهُمْ وَلَا تُنَاكِحُوْهُمْ وَلَا تُصَلُّواعَلَيْهِمْ وَلَا تُصَلُّوْا

مَعَهُمْ"

یعنی بد مذہب اگر بیمار پڑیں تو ان کی عیادت نہ کرو۔ اگر مر جائیں تو ان کی نماز جنازہ میں شریک نہ ہو۔ ان سے ملاقات ہو تو ان سے سلام نہ کرو۔ ان کے ساتھ نہ بیٹھو۔ ان کے ساتھ پانی نہ پیو۔ ان کے ساتھ کھانا نہ کھاؤ۔ ان کے ساتھ شادی بیاہ نہ کرو۔ ان کی جنازے کی نماز نہ پڑھو اور ان کے ساتھ مل کر نماز نہ پڑھو۔

اب اگر سنی صحیح العقیدہ بیٹا اپنے دیوبندی باپ کو اپنے پاس رکھتا ہے یا خود اپنے باپ کے پاس رہتا ہے تو اس کو رکھنا یا رہنا قطعی درست نہیں ہے اور حدیث مذکور کے بالکل خلاف ہے۔ زید کو چاہئے کہ وہ اپنے دیوبندی باپ سے بالکل لاتعلق ہو جائے۔

انعقاد نکاح میں قطعاً شبہ کرنا جائز نہیں وہ واقع اور صحیح ہے۔ شبہ کرنے والے غلطی پر ہیں اور مسائل شرعیہ سے ناواقف اور جاہل ہیں۔ انہیں چاہئے کہ وہ اپنے خیال فاسد اور بے جا شبہ سے پرہیز کریں اور توبہ بھی کریں۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۴؍ جمادی الاخریٰ ۱۴۲۶ھ مطابق ۱۱؍ جولائی ۲۰۰۵ء بروز دوشنبہ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین ان مسائل ذیل میں؟

(۱) اگر کوئی امام کسی سنی کی لڑکی اور دیوبندی کے لڑکے کے ساتھ قصداً نکاح پڑھا دے تو شریعت کا ایسے امام پر کیا حکم ہے؟

(۲) اور اگر سہواً پڑھا دے اور ایک ہفتہ کے بعد معلوم پڑا کہ لڑکی دیوبندی ہے تو امام پر کیا حکم ہے؟ کیا وہ عوام کے سامنے توبہ کرے اور یہ اعلان کرے کہ میں نے جو نکاح پڑھایا تھا وہ سرے سے ہوا ہی نہیں ہے؟

(۳) ایسا امام جو امامت کرتا ہے اور سنیوں کی شادی میں شرکت کرتا ہے۔ وہاں شادی میں دیوبندی، وہابی، شیعہ سبھی فرقہ کے لوگ شرکت کرتے ہیں تو امام کو وہاں پر جانا کھانا کھانا کیسا ہے؟ اور اس

کھانے کو کوئی دیو بندی بناتا ہے تو کھانا چاہئے یا نہیں؟

فقط والسلام

المستفتی: الحاج غلام نبی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

(۱) بمطابق فتاویٰ حسام الحرمین دیو بندی عقیدہ رکھنے والے کے ساتھ سنی لڑکی کا عقد ہرگز ہرگز منعقد نہ ہوگا۔ قاضی نے اگر جان بوجھ کر ایسا نکاح پڑھا دیا تو اس کے پیچھے نماز پڑھنا ہرگز جائز نہیں۔ ہاں اگر قاضی توبہ وتجدید ایمان کر لے اور جو نکاح اس نے پڑھایا ہے اس کے باطل ہونے کا اعلان عام کرے اور نکاحانہ پیسہ بھی واپس کرے تو امامت کے دوسرے شرائط پائے جانے کی صورت میں اس کے پیچھے نماز پڑھ سکتے ہیں۔ (فتاویٰ فیض الرسول جلد اول ص/۳۰۷)

(۲) امام نے اگر واقعی نہ جان کاری میں وہابی کا نکاح پڑھا دیا ہے تو تجدید ایمان وتجدید نکاح کے بغیر اس کے پیچھے نماز پڑھ سکتے ہیں بشرطیکہ اور کوئی وجہ مانع امامت نہ ہو۔ لیکن زید آئندہ بلا تحقیق کوئی نکاح نہ پڑھنے کا لوگوں کے سامنے عہد کرے اور نکاحانہ پیسہ واپس کرے اور اپنے اس سہو کا اعلان کر کے توبہ کرے۔ اگر وہ ایسا نہ کرے تو اس کے پیچھے نماز نہ پڑھیں اور اس کا بائیکاٹ کریں۔ (فتاویٰ فیض الرسول جلد اول ص/۳۲۵)

(۳) ایسے تقریبات جہاں کہ مختلف عقائد باطلہ کے افراد جمع ہوتے ہوں ان میں ایک سنی عالم کا جانا ٹھیک نہیں ہے پرہیز کرنا چاہئے۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۱/محرم الحرام ۱۴۲۲ھ مطابق ۱۶/اپریل ۲۰۰۱ء

ہٰذا الجواب صحیح عبد الجبار قادری

مسئلہ: کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟
ہندہ نے غیر شادی شدہ غیر مسلم سے ناجائز تعلق قائم کیا اوراسی غیر مسلم سے ہندہ حاملہ ہوگئی۔ بعدہ ہندہ کا نکاح زید سے ہوا۔ نکاح کے بعد ہندہ نے اقرار جرم کیا کہ یہ حمل اسی غیر مسلم سے ہے۔ ایسی صورت میں ہندہ کا نکاح ہوا کہ نہیں؟ اطمینان بخش جواب عنایت کریں کرم ہوگا؟
المستفتی: محمد اسلام، بہرام پاڑہ، باندرہ ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....
ایسی حاملہ عورت کہ جوکسی کے نکاح اور عدت میں نہ ہواس سے نکاح کرنا جائز ہے۔ اگر حمل اسی شخص کا ہے جس سے نکاح ہوا ہے تو وہ اس سے ہم بستری بھی کرسکتا ہے ورنہ نہیں۔ جیسا کہ (فتاویٰ عالم گیری جلداول مطبوعہ مصری ص۲۶۲) میں: "وَ فِیْ مَجْمُوْعِ النَّوَازِلِ اِذَا تَزَوَّجَ اِمْرَءَةً قَدْ زَنٰی بِهَا وَظَهَرَ بِهَا حَبْلٌ فَالنِّكَاحُ جَائِزٌ عِنْدَ الْكُلِّ وَلَهٗ اَنْ يَّطَائَهَا عِنْدَ الْكُلِّ كَذَا فِي الذَّخِيْرَةِ" اور (درمختار مع شامی جلددوم ص۲۹۱) "صَحَّ نِكَاحُ حُبْلٰى مِنْ زِنَا لَامِنْ غَيْرِهٖ وَاِنْ حَرَمَ وَطُوْهَا وَدَوَا عَلَيْهِ حَتّٰى تَضَعَ وَلَوْ نَكَحَ الزَّانِىْ حَلَّ لَهٗ وَطُوئُهَا اِتِّفَاقًا" اگراس کا حمل نہیں ہے جس سے نکاح ہوا ہے تو وضع حمل تک بیوی کے قریب جانا یعنی (ہم بستری کرنا) جائز نہیں ہے۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ
کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی
۱۹رصفر المظفر ۱۴۲۶ھ

مسئلہ: کیافرماتے ہیں علمائے ومفتیان شرع متین ذیل کے مسئلہ میں؟
زید سیف کا فرزند ہے۔ زید اسلامی اور معاشرتی طور پر عاقل وبالغ ہے۔ سیف کے اس کے ماموں کے گھر سے تعلقات اچھے نہیں رہے ہیں۔ کھلے طور پر تو نہیں مگر بعض دفع سرد جنگ ہوتی رہتی ہے۔ زید اپنے والد کے ماموں کی پوتی کو پسند کرتا ہے۔ لڑکی بھی عاقلہ وبالغہ ہے اور لڑکی بھی زید کو پسند کرتی ہے۔ زید اور لڑکی الحمد للہ اہل سنت سے تعلق رکھتے ہیں۔ نمازی اور پرہیز گار ہیں۔ زید لڑکی کے اخلاق

و پرہیز گاری سے واقف ہے اور پسند بھی کرتا ہے۔لڑکی کے گھر والوں کے دشمنوں میں سے کچھ نے لڑکی کے بارے میں الٹی، سیدھی باتیں گڑھ رکھی ہیں کہ لڑکی بد چلن ہے اور خراب ہے۔ دوسرے لڑکوں کے ساتھ لڑکی کے تعلقات ہیں۔اور انہیں لوگوں نے زید کے والد سیف کا بھی کان بھر رکھا ہے۔اس بارے میں جبکہ زید کو پتہ ہے کہ لڑکی کالج میں پڑھتی تھی اس وجہ سے اس کے دوستوں میں کچھ لڑکے بھی شامل تھے مگر بات صرف دوستی تک ہے۔اب زید اس لڑکی یعنی سلمہ سے شادی کرنا چاہتا ہے اور لڑکی بھی راضی ہے اس نکاح کے لئے مگر سیف ان باتوں کی وجہ سے لڑکی کے خلاف ہے۔

اب مسئلہ یہ ہے کہ اگر زید سلمہ سے نکاح کرتا ہے تو کیا اپنے ماں باپ کا نافرمان ہوگا؟ اگر سیف کہتا ہے کہ زید نے سلمہ سے نکاح کیا تو میں اپنے بیٹے زید کو اپنی جائداد سے بے دخل کر دوں گا۔اسے اپنے جنازے کو ہاتھ نہیں لگانے دوں گا اور وصیت کر دوں گا کہ زید میری مٹی کو بھی ہاتھ نہ لگائے۔کیا سیف کے یہ سب کہہ دینے سے واقعی اسلامی طریقے سے زید جائداد سے بے دخل ہو جائے گا؟ کیا زید پر واجب ہو جائیگا کہ وہ اپنے باپ کی مٹی اور جنازے کو ہاتھ نہ لگائے؟ کیا یہ نکاح کرنے سے زید پر کوئی گناہ ہوگا؟

حضرت ایک اور سوال کہ کیا اگر زبردستی سیف زید کی شادی کہیں کروا دیتا ہے تو کیا سیف پر اس زبردستی کا کوئی گناہ ہوگا؟

سوال کنندہ: حافظ وسیم خان، گوریگاؤں ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں زید کا اپنی مرضی سے سے شادی کر لینا شرعاً جائز و درست ہے اور والد کی مرضی بھی شامل ہو تو یہ بہت بہتر ہے مگر عدم رضا کی صورت میں زید عنداللہ ماخوذ و معتوب بھی نہ ہوگا۔اس لئے کہ زید عاقل و بالغ ہے اسے اپنے بارے میں فیصلہ کا حق ہے۔اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے: '' فَانْكِحُوْا مَاطَابَ لَكُمْ مِنَ النِّسَاءِ الخ'' تو نکاح کرو عورتوں میں سے جو تمہیں بھائے۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۳۰ر شوال المکرّم ۱۴۳۲ھ مطابق ۲۹ر ستمبر ۲۰۱۱ء

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے کرام ومفتیان عظام مسئلہ ذیل میں؟
ایک شخص ایک ہندو لڑکی کے ساتھ رہتا ہے اور اس عورت کے دو بچے بھی ہیں۔ اور کہتا ہے کہ ہم نے اس کو کلمہ پڑھایا ہے اور نکاح کیا ہے۔ لیکن کچھ لوگوں کا کہنا ہے کہ اس نے نکاح نہیں کیا ہے۔ جب اس سے پوچھا گیا کہ جہاں پر تم نے کلمہ ونکاح کیا ہے وہ جگہ اور مولوی صاحب کا نام بتاؤ تو اس پر وہ خاموش ہے۔ ٹھیک طرح سے کوئی جواب نہیں دیتا ہے۔ اور اس عورت کو وہیں پر رکھا ہے جہاں پر اس کے ماں باپ رہتے ہیں اور وہ عورت اپنے ماں باپ سے برابر ملتی ہے۔ کیا اسے نکاح پڑھانے والے مولوی کا نام بتانا ضروری ہے؟ کیا ایسے شخص سے میل جول رکھنا چاہئے؟ کیا ایسے شخص کو شادی بیاہ میں بلانا کھلانا پلانا چاہیے؟ شریعت کا کیا حکم ہے؟ جواب مرحمت فرمائیں؟
المستفتی: رضوان احمد رضوی قادری۔

الجواب هو الموفق للحق والصواب....

نکاح اعلانیہ کرنے کا حکم ہے۔ اسی طرح اظہار اسلام بھی ہونا چاہئے۔ لہٰذا شخص مذکور کو اپنا نکاح اور اپنی اہلیہ کا اسلام بھی ظاہر وشائع کرنا چاہیے تھا۔ لیکن اگر اس نے کسی مصلحت کے پیش نظر ظاہر نہ کیا تھا تو اب پوچھنے پر ظاہر کرے۔ نکاح پڑھانے والے مولوی کا نام ظاہر کرنا کچھ ضروری نہیں۔ نکاح نامہ کا مطالبہ کریں اس سے خود ہی ظاہر ہو جائے گا۔ اب رہا کچھ لوگوں کا یہ کہنا کہ اس نے نکاح نہیں کیا ہے تو شخص مذکور کو ضرور بالضرور ظاہر کر دینا چاہیے۔
اب اگر مطالبہ پر بھی وہ ظاہر نہیں کرتا ہے تو اس کا بائیکاٹ کر کے دباؤ ڈالیں تاکہ وہ ظاہر کر دینے پر مجبور ہو۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ
کتبہ منظور احمد یار علوی غفر لہ القوی
یکم ربیع الآخر ۱۴۳۴ھ مطابق ۱۲؍فروری ۲۰۱۳ء بروز منگل

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں مفتیان عظام مسئلہ ذیل میں؟
میں شادی شدہ ہوں اور میرے دو ۲ لڑکے بھی ہیں۔ میں اپنی بیوی کے سگے چاچا کی نواسی سے شادی کرنے کے لئے سوچا ہوں وہ لڑکی طلاق شدہ ہے، عمر ۲۵؍سال ہے۔ کیا ایسے میں میرا نکاح جائز ہے اور کیا

دونوں ایک ہی وقت میں میری بیوی بن سکتی ہیں؟ مجھے اس کا لکھا ہوا فتویٰ چاہیے؟

الجواب ھو الموفق للحق والصواب۔ ۔ ۔ ۔

صورت مسئولہ میں آپ دوسری شادی اپنی بیوی کے سگے چچا کی نواسی سے کر سکتے ہیں بشرطیکہ اور کوئی وجہ مانع نکاح نہ ہو جیسے کہ رضاعت وغیرہ۔ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''وَاُحِلَّ لَكُمْ مَا وَرَاءَ ذٰلِكُمْ'' یعنی حرام عورتوں کا شمار کرنے کے بعد ارشاد فرمایا: ان کے سوا سب عورتیں تمہارے لئے حلال ہیں۔ اور حرام عورتوں میں بیوی کے چچا کی نواسی کو شمار نہ فرمایا اور نہ حدیث وفقہ میں کہیں حرمت بیان ہوئی۔ لہٰذا وہ ضرور حلال عورتوں میں سے ہے جس سے آپ نکاح کر سکتے ہیں۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۲؍جمادی الاخریٰ ۱۴۳۴ھ مطابق ۲۴؍اپریل ۲۰۱۳ء بروز بدھ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں؟

زید نے ایک عورت سے اس کی ماں، ماموں اور بھائی کی موجودگی میں نکاح کیا مگر زید کے گھر والوں کو بعد میں معلوم ہوا۔ اب پھر اسی عورت سے مجمع عام میں نکاح کرنا چاہتا ہے تو کیا نکاح پر نکاح ہو سکتا ہے؟ جواب عنایت فرمائیں؟ فقط والسلام

المستفتی: محمد یونس خان دھاگا والا ممبئی سینٹرل ممبئی

الجواب ھو الموفق للحق والصواب۔ ۔ ۔ ۔

صورت مسئولہ میں موانع نکاح سے اگر کوئی اور امر مانع نہ تھا تو نکاح منعقد ہو گیا۔ پھر سے نکاح کی ضرورت نہیں۔ ہاں دوبارہ نکاح کرتا ہے تو یہ تجدید نکاح ہے نہ کہ سرے سے نکاح۔

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۲؍صفر المظفر ۱۴۳۶ھ مطابق ۱۶؍دسمبر ۲۰۱۴ء بروز پیر

# کتاب المحارم

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں؟

ایک بچی جس کی عمر تین یا چار سال کی ہو اور وہ ہمارے لئے غیر محرم ہو اور ہماری عمر پچیس سال کی ہے تو ہم اس بچی کے سر پر شفقت بھرا ہاتھ پھیر سکتے ہیں۔ لیکن ہماری عمر اگر پچیس سال کی ہو اور ہمارے دوست کی ماں جس کی عمر اسی سال ہے اور جو ہمارے لئے ماں جیسی ہے لیکن وہ ہمارے لئے غیر محرم ہے۔ تو کیا وہ ہمارے اوپر شفقت بھرا ہاتھ پھیر نہیں سکتی؟ کیا ہم اس کے بیٹے جیسے نہیں ہوئے؟ وہ ہمیں اپنا بیٹا سمجھتی ہیں۔ تو کیا ہم ان کے ساتھ میں بیٹے کے لحاظ سے سفر نہیں کر سکتے کیونکہ وہ ہمارے لئے غیر محرم ہے؟ حضرت ہم اس مسئلہ میں آپ سے جواب طلب کرتے ہیں؟

المستفتی:۔ شیخ جعفر

**الجواب هو الموفق للحق والصواب. . . .**

غیر محرم کے ساتھ سفر کرنا شرعاً ناجائز و حرام ہے۔ چاہے ماں سمجھ کر کسی کے ساتھ سفر کیا ہو یا کچھ اور۔ اگر وہ غیر محرم ہے تو بہر حال اس کے ساتھ سفر و خلوت ناجائز و حرام۔ حتیٰ کہ حج جیسی مہتم بالشان عبادت بھی کرنے سے عورت باز رہے گی جب تک کہ اس کا محرم اس کے ساتھ نہ ہو تو عام سفر کی بات ہی کیا۔

صورت مسئولہ میں غیر محرم کے ساتھ سفر کرنے والا خاطی و گنہگار ہے۔ اس پر توبہ واستغفار لازم ہے۔ اور سوال میں جو عمر کی قید لگا کر گفتگو پیش کی گئی ہے وہ بالکل بے معنیٰ ولغو ہے۔ شرع کے معاملے میں عقل کو دخل دینا اور مسائل شرعیہ کو عقل کے ترازو پہ تولنا بے سود ہے۔ عقل کہتی ہے بھوک لگی ہے کھانا موجود ہے کھالو مگر رمضان میں آیت روزہ کی بنیاد پر نہیں کھا سکتے۔ شارع اسلام نے جو قانون ہمارے لئے منتخب فرمایا اس کی اتباع و پیروی اور اس پر عمل لازم و ضروری ہے۔

**هٰذَا مَا ظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۵ / ربیع الاول ۱۴۲۸ھ مطابق ۹ / جون ۲۰۰۱ء

# کتاب الجھاز

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

زید اپنے لڑکے کا رشتہ طے کرنے کی غرض سے بکر کے یہاں گئے اور انہوں نے یہ بات اپنے ساتھیوں اور جو حضرات بکر کے یہاں موجود تھے ان سب کے درمیان رکھی کہ میری ایک شرط ہے کہ میں آپ سے جہیز کے نام سے کوئی چیز نہیں لوں گا چاہے وہ ایک رومال یا پانی کا گلاس ہی کیوں نہ ہو۔ سبھی حضرات نے یہ بات خوش ہو کر منظور کر لیا اور رشتہ طے پایا گیا۔ اور انہوں نے اس بات کی بھی وضاحت کی میں بھی بہت مختصر سا چاندی کا زیور لاؤں گا لیکن شادی والے روز جب انہوں نے زیور پیش کیا تو لوگوں نے دیکھا کہ یہ تو سونے کا سیٹ لائے ہیں۔ چونکہ حیثیت والے تھے تو لوگوں نے سوچا کہ ان کے لئے کیا بڑی بات ہے! کہا تو چاندی تھا مگر لائے ہیں سونا لوگ خوش ہو گئے۔

لڑکی کے والد نے درخواست کی لڑکے کے والد سے کہ ہماری ایک چھوٹی سی خواہش ہے اسے آپ پوری کریں۔ وہ یہ کہ ہم نے اپنی خوشی سے لڑکے کے لئے ایک جوڑی کپڑا بنوایا ہے۔ ہم چاہتے ہیں کہ دولہا اسے پہن لے۔ لیکن لڑکے کے باپ نے انکار کر دیا۔ اور لڑکی کے گھر والوں نے کھانے کا اہتمام کیا تھا لیکن انہوں نے کھانے سے انکار کیا بلکہ جتنے بھی حضرات دولہا کے ساتھ بارات میں آئے تھے کسی نے بھی کھانا نہیں کھایا۔ اور جیسا کہ شادی کے موقع پر یہ دستور ہے کہ لوگ لفافہ کی شکل میں کچھ نذر پیش کرتے ہیں اور اسے لوگ قبول کیا کرتے ہیں۔ لیکن انہوں نے کسی سے بھی لینے سے انکار کر دیا۔ چند حضرات اس طریقہ پر ناراض ہوئے۔

ابھی شادی کو پندرہ روز بھی نہیں گزرے تھے کہ لوگوں میں چہ می گوئی شروع ہو گئی۔ لڑکے کے چچا کو کسی دوست کا فون آتا ہے کہ بھائی آپ لوگوں نے زیور پر پانی چڑھوایا تھا۔ اچانک اس بات کو سن کر غصہ آیا کہ یہ کیا بدتمیزی ہے؟ جواب ملا جا کر تصدیق کر لیجئے۔ لیکن جب تصدیق کی گئی تو حقیقت وہی تھی جو فون پر بتائی گئی تھی۔ لڑکے کے والد سے لڑکے کے چچا نے سوال کیا تھا کہ آپ نے ایسا کیوں کیا؟ جواب ملا کہ میں نے تو پہلے ہی طے کیا تھا میں چاندی کا لاؤں گا۔ اس پر کسی کو کیا اعتراض ہے؟ جو کچھ میں لایا، میرے گھر پر واپس آ گیا۔ کسی کو کیا تکلیف؟ اور اس پر کسی کو بھی کسی قسم کا اعتراض کرنے کا حق نہیں ہے۔

(۱) چونکہ جہیز لینے کو وہ حرام جانتے ہیں۔

(۲) اور لڑکی والا اگر شادی کے موقع پر کھانے کا اہتمام کرے تو اسے بھی حرام جانتے ہیں۔

آپ سے گزارش ہے کہ قرآن وحدیث کی روشنی میں بالتفصیل جواب عنایت فرمائیں؟ عین نوازش ہوگی۔

فقط والسلام

المستفتی: شیخ محمد رئیس گوریگاؤں ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب۔ ۔ ۔ ۔**

صورت مسئولہ مستفسرہ میں برصدق سائل ومستفسر زید کا یہ عمل چاندی کا زیور کہہ کر سونے کا پانی چڑھا ہوا زیور دینا زمرۂ فریب سے ہے جو قطعی جائز نہیں۔ ہاں اگر دیتے وقت یہ وضاحت کر دیتا کہ یہ چاندی ہی کا ہے البتہ اس پر سونے کا پانی چڑھا ہوا ہے تو یہ صحیح تھا۔ مگر اس نے ایسا نہ کیا اور اس کا یہ عمل مسلمانوں کے فرضی خوشی کا سبب بنا۔

(۱) جہیز کا لینا اور دینا دونوں جائز و درست ہے۔ حضور ﷺ خود ہی حضرت فاطمہ زہراء رضی اللہ عنہا کو بطور جہیز کچھ سامان عطا فرمائے اور حضرت فاطمہ زہراء رضی اللہ عنہا نے اسے قبول کیا۔ البتہ جہیز کے لئے کسی کو مجبور کرنا یہ ضرور غلط اور غیر شرعی کام ہے۔ زید بے قید کا اسے حرام جاننا اور حرام بتانا خود ہی حرام ہے۔

(۲) اور یہی حال کھانے کا بھی ہے۔ کیا وہ اپنے گھر کی شریعت لوگوں میں عام کرنا چاہتا ہے جسے اللہ ورسول جل وتبارک وتعالیٰ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حلال کیا وہ حرام بتا کر اپنی من مانی کرنا چاہتا ہے۔ ایسے شخص پر توبہ واستغفار لازم وضروری ہے۔ اگر وہ توبہ کر لے تو ٹھیک ورنہ سارے مسلمان مل کر اس کا بائیکاٹ کریں۔ (ھٰکذا فی کتب الفقھیہ)

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

الجواب صحیح عبدالجبار خان قادری

۲۶؍ذوالقعدۃ الحرام ۱۴۲۵ھ مطابق ۸؍جنوری ۲۰۰۵ء

# کتاب الطلاق

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں؟
زید نے اپنی بیوی ہندہ سے روپیہ مانگا اور بیوی نے نہیں دیا تو زید نے بیوی کو دھمکانے کی نیت سے کہا کہ میں نے اپنے دوست سے کہا کہ دوطلاق دے دیا ہوں۔اس کے بعد کچھ لوگوں نے کہا کہ کیا مسئلہ ہے؟ تو زید نے کہا کہ اگر بیوی کو آزاد ہونے کا ہے تو تیسری بھی دے دونگا۔
صورت مسئولہ میں زید کی بیوی ہندہ کو طلاق واقع ہوئی کہ نہیں؟ اور اگر واقع ہوئی تو کون سی؟ مدلل جواب سے آگاہ فرمائیں عین نوازش ہوگی۔

المستفتی: عبدالرزاق ابراہیم
میمن کالونی بلڈنگ نمبر ا/روم نمبر ا/ایس وی روڈ، جوگیشوری، ممبئ

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....
صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی لوگوں کے پوچھنے پر زید کا یہ کہنا کہ (اگر بیوی کو آزاد ہونے کا ہے تو تیسری بھی دے دونگا) اس سے قبل دوطلاق کے اقرار کو دال ہے۔لہٰذا زید کی بیوی پر دوطلاق رجعی واقع ہوگئی۔'' لِاَنَّ اِقْـرَارَ الطَّلَاقِ طَلَاقٌ'' بایں صورت زید کو چاہئے کہ اگر عورت عدت کے اندر ہے تو رجعت کرلے جس کا طریقہ یہ ہے کہ دو عادل گواہوں کی موجودگی میں یہ کہہ دے کہ میں نے اپنی فلاں بیوی سے رجعت کیا۔اور اگر عدت پوری ہوگئی ہے یعنی عورت کو یہ جملہ ادا کرنے کے بعد تین حیض آچکے ہیں اور زید نے بیوی سے اس درمیان ہم بستری وغیرہ نہیں کیا ہے یا کسی طرح رجعت ثابت نہیں ہے تو اب سرے سے عورت کی مرضی سے نکاح کرنا ہوگا۔اس لئے کہ اب یہ رجعی بائن ہو جائے گی جس میں عورت کی مرضی سے نکاح کرنا ہوگا۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ
کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی
۲۵/ذوالحجۃ الحرام ۱۴۲۵ھ مطابق ۵/جنوری ۲۰۰۵ء

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں؟

مجھ سے نشے کی حالت میں غلطی ہوگئی۔ مجھے اس بات کا خلاصہ چاہئے کہ کل میں نے نشہ کی حالت میں غصے میں آکر اپنی بیوی سے تکرار کی اور تو تو میں میں ہوگئی۔ اس حالت میں، میں نے اپنی بیوی کو طلاق طلاق اور طلاق ایسا تین بار کہہ کر اس کو طلاق دیا۔ ایسا کہہ دیا ہوں اور اس وقت گھر میں کوئی نہیں تھا صرف ہم دونوں ہی تھے۔ لیکن خدا گواہ ہے کہ میری نیت طلاق دینے کی نہیں تھی۔ میں نے دل سے نیت کر کے یا کسی گواہ کے سامنے ایسا نہیں کیا۔ اس بات پر مجھے بہت افسوس ہے۔ میں اپنے بیوی بال بچوں کے ساتھ رہنا چاہتا ہوں۔ تو برائے کرم مہربانی کر کے مجھے اس بات میں شریعت کے مطابق راستہ دکھا کر فتویٰ دیں اور جلدی سے مجھے راستہ دکھائیں؟ میں اپنی اس بات پر بہت شرمندہ ہوں میں اپنی اسی بیوی کے ساتھ رہنا چاہتا ہوں۔ اس پر علماء اہلسنت کیا فرماتے ہیں؟

المستفتی: نظیر شیخ

روم نمبر ۳ ر بی، ایکس، بھگت سنگھ نگر نمبر ا ر قریب مسجد لنک روڈ، گوریگاؤں (ویسٹ) ممبئی۔

**الجواب هو الموفق للحق والصواب. . . . .**

صورت مسئولہ میں اگر عورت مدخولہ ہے تو اس پر طلاق مغلظہ واقع ہوگئی۔ (فتاویٰ عالمگیری جلد اول صفحہ نمبر ۳۳۱) میں ہے: ’’**طَلَاقُ السُّکْرَانِ وَاقِعٌ اِذَا سَکَرَ مِنَ الْخَمَرِ اَوِ النَّبِیْذِ هُوَمَذْهَب اَصْحَابِنَا رَحِمَهُمُ اللّٰهُ تَعَالٰی کَذَافِی الْمُحِیْطِ**‘‘ یعنی اگر کسی شخص نے شراب یا نبیذ کے نشہ میں طلاق دی تو ہمارے ائمہ کرام کے نزدیک طلاق پڑ جائے گی۔ ایسا ہی محیط میں ہے۔ اور مذکورہ بالا الفاظ سے طلاق پڑنے کے لئے نیت کی ضرورت نہیں۔ ’’**لِاَنَّهٗ صَرِیْحٌ وَالصَّرِیْحُ مُسْتَغْنٍ عَنِ النِّیَّةِ**‘‘ بایں صورت عورت اب اپنے اس شوہر کے لئے بغیر حلالہ درست نہیں۔ ’’**قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْۢ بَعْدُ حَتّٰی تَنْکِحَ زَوْجًا غَیْرَهٗ**‘‘ (پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۳)

حلالہ کی صورت یہ ہے کہ اگر عورت حاملہ ہے تو بعد وضع حمل ورنہ تین حیض آنے کے بعد کسی سنی صحیح العقیدہ مسلمان سے نکاح کرے اور وہ شوہر اس سے ہم بستری بھی کرے۔ بعدہٗ طلاق دے۔ پھر یہ عورت عدت گزار کر شوہر اول سے نکاح کرسکتی ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۷؍جمادی الاخری ۱۴۲۴ھ مطابق ۷؍اگست ۲۰۰۳ء بروز جمعرات

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

زید نے بکر سے کہا کہ طلاق نامہ لکھ دیں، بکر نے انکار کیا۔ ڈیڑھ ماہ بعد زید نے پھر بکر سے کہا کہ طلاق نامہ لکھ دیں بکر کے انکار کرنے پر خالد نے یہ تحریر لکھی اور زید نے اس تحریر پر دستخط کر دیا میں نبی احمد اپنے ہوش وحواس میں چار آدمی کے سامنے اپنی بیوی ثمینہ بانو کو طلاق دے رہا ہوں۔ ہمارا اس کا اب کوئی رشتہ نہیں ہے۔ کیونکہ جب سے شادی ہوئی ہے میری اور اس کی بنتی نہیں ہے اور میرے تینوں بچے میرے پاس رہیں گے۔ میں نے اپنی بیوی کا مہر اور سامان واپس کر دیا اور عدت کی کل رقم آٹھ ۸۰۰۰؍ہزار دیا۔

المستفتی: نبی احمد عبدالرشید

رام کرن چال، بہرام باغ، جوگیشوری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں زید یعنی نبی احمد کی بیوی پر طلاق مغلظہ واقع ہوگئی۔ وہ اس طرح کہ جس وقت نبی احمد نے بکر سے یہ کہا کہ طلاق نامہ لکھ دیں اسی وقت ایک طلاق رجعی واقع ہوگی اگر چہ بکر نے طلاق نامہ نہیں لکھا۔ (بہار شریعت حصہ ہشتم ص؍۹) میں ہے: ''لکھنے والے سے کہا میری بیوی کو طلاق لکھ دے یہ اقرار طلاق ہے۔ یعنی طلاق ہو جائیگی اگر چہ وہ نہ لکھے۔ اور (رد المختار جلد ثانی ۴۲۹؍) میں ہے کہ ''لَوْقَالَ لِلْکَاتِبِ اُکْتُبْ طَلَاقَ اِمْرَاءَ تِیْ کَانَ اِقْرَارًابِالطَّلَاقِ وَاِنْ لَمْ یَکْتُبْ اھ''۔ (فتاویٰ فیض الرسول جلد ثانی ص ۱۴۰)

اور پھر زید یعنی نبی احمد کا طلاق نامہ پر دستخط کرنا کہ ''میں اپنی بیوی ثمینہ بانو کو طلاق دے رہا ہوں'' طلاق صریح رجعی ہے۔ اور معاً یہ کہنا کہ ''ہمارا اور اس کا اب کوئی رشتہ نہیں ہے'' کنایات طلاق سے ہے۔ اور بوجہ تقدم طلاق صریح محتاج تنقیح نیت نہیں۔ تو اس نے اس رجعی سے مل کر اسے بھی بائن کر دیا۔ تو یہ دو

طلاق بائن ہوئیں اور ایک پہلے واقع ہو چکی ہے۔اس ترتیب سے بنی احمد کی بیوی پر طلاق مغلظہ واقع ہو گئی۔اب نبی احمد کی بیوی اس پر بغیر حلالہ درست نہیں۔(فتاویٰ مصطفویہ ص ۳۴۳)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیُ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۵؍رجب المرجب ۱۴۲۴ھ مطابق ۱۳؍ستمبر ۲۰۰۳ء

ہذا الجواب صحیح عبد الجبار خان قادری

غلام معین الدین چشتی، محمد کلیم اللہ قادری، العبد ماشاء اللہ نظامی

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں؟

زید اور زید کی بیوی میں کچھ تکرار ہوئی۔زید کی بیوی نے غصہ میں کہا کہ کیا کرو گے زیادہ سے زیادہ چھوڑ دو گے تو زید نے بھی غصہ میں کہا کہ چھوڑ دیتا ہوں جاؤ طلاق طلاق۔زید کو یاد نہیں کہ کتنی بار اس نے طلاق لفظ کہا۔ بیوی کا قول ہے کہ زید نے دو بار طلاق لفظ کہا۔ برائے کرم قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں کہ کتنی طلاق واقع ہوئی؟ اور اب ساتھ میں رہنے کی کیا صورت ہو سکتی ہے؟ دونوں اس بات پر شرمندہ ہیں اور ان کا اس بات سے طلاق مطلب نہیں تھا اور دونوں اب بھی ساتھ رہنا چاہتے ہیں۔بعد تفتیش شوہر اس بات کا اقرار کر رہا ہے بذریعہ فون کہ میں نے تین بار طلاق کا لفظ کہا تھا۔

فقط والسلام

عبد الواحد خان بہرام نگر باندرہ (ایسٹ) ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں زید کی بیوی پر تین طلاقیں واقع ہو گئیں۔اب بغیر حلالہ زید کی بیوی اس کے لئے حلال نہیں۔"قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی: فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْۢ بَعْدُ حَتّٰی تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ" (پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۳) اب اگر زید اپنی بیوی کو اپنے ساتھ رکھنا چاہتا ہے تو حلالہ کرنا پڑے گا۔حلالہ کی صورت یہ ہے کہ اگر عورت حاملہ ہے تو بعد وضع حمل ورنہ تین حیض آنے کے بعد کسی سنی صحیح العقیدہ

مسلمان سے نکاح کرے اور وہ شوہر ثانی اس سے ہم بستری بھی کرے۔ پھر وہ انتقال کر جائے یا طلاق دیدے پھر دوبارہ عدت گزارنے کے بعد زید اس سے نکاح کرسکتا ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیُ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

الجوب صحیح شعبان علی نعیمی غفرلہ القوی

حضرت علامہ مفتی منظور احمد یار علوی صاحب قبلہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں؟

زید اور ہندہ میاں بیوی ہیں۔ ان دونوں میں والدہ کی خدمت کرنے نہ کرنے پر بحث ہونے لگی اور تکرار بڑھ گئی۔ اس پر زید کو غصہ آیا زید نے ہندہ سے کہا نکل جا میرے گھر سے۔ اور پھر ہاتھ اٹھانے جیسی نوبت آگئی۔ ہندہ نے بھی زید کو دھکا دے دیا۔ زید آپے سے باہر ہو گیا اور ہندہ کے والد کو فون کر کے کہنے لگا کہ میں نے تمہاری بیٹی کو طلاق دیدیا۔ اسی وقت زید کو فون پر روکتے ہوئے ہندہ کے والد نے کہا: ابے زیادہ فالتو بات مت کر۔ میرے کو سب معلوم ہے تم لوگوں کے روز کے جھگڑے۔ پہلے یہ بتا کہ تیرے ماں کی طبیعت کیسی ہے۔

لیکن زید نے پھر سے کہنا شروع کیا تمہاری بیٹی کا منہ بہت چلتا ہے۔ 'طلاق دیدوں گا، طلاق دیدوں گا، طلاق دیدوں گا'۔ تین بار ایسا ہی کہا۔ کیا ایسی صورت میں تین طلاقیں ہوئیں یا دو طلاقیں یا ایک ہوئی؟ اور کیا ازدواجی تعلقات قائم رکھنے کے لئے تجدید نکاح ضروری ہے؟ اس کا صحیح جواب عنایت فرمائیں؟ عین نوازش ہوگی۔

المستفتی: خالد صدیقی

عبدالستار چال، آئی بلاک، پریم نگر، جوگیشوری (ایسٹ)

الجواب ھو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ مستفسرہ میں برصدق مستفتی زید کا اپنے خسر سے بذریعہ فون یہ کہنا کہ میں نے تمہاری بیٹی کوطلاق دیدیا اس سے ہندہ پر ایک طلاق رجعی واقع ہوگئی۔ زید عدت کے اندر اپنی بیوی ہندہ سے رجعت کرسکتا ہے تجدید نکاح کی ضرورت نہیں۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۹؍رجب المرجب ۱۴۳۲ھ مطابق ۲۲؍جون ۲۰۱۱ء بروز بدھ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

سید سراج الدین نے اپنی بیوی کو ایک ہی مجلس میں تین طلاقیں دیں۔ پھر پندرہ منٹ کے بعد سراج الدین اپنی والدہ کی موجودگی میں تین طلاقیں دیں۔ غصہ میں طلاق دی گئی ہے۔ اس کے بعد سراج الدین کو اس بات پر افسوس بھی ہے۔ صورت مسئولہ میں سراج الدین کی بیوی پر کون سی طلاق واقع ہوئی؟ اور اگر سراج الدین اپنی بیوی کو واپس لینا چاہے تو کیا صورت ہوگی؟ بینوا وتو جروا؟

المستفتی: سراج الدین

نور اسٹور مکہ مسجد گل بٹ ہل روڈ اندھیری ممبئی

الجواب ھو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں سید سراج الدین کی بیوی پر تین طلاقیں واقع ہوگئیں اور غصہ میں بھی طلاق واقع ہوجاتی ہے۔ بلکہ اکثر غصہ ہی میں طلاق دی جاتی ہے۔ سید سراج الدین کی بیوی پر طلاق مغلظہ واقع ہوگئی۔ اب بغیر حلالہ سراج الدین کی بیوی ان کے لئے حلال نہیں۔ ’’قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی: فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْۢ بَعْدُ حَتّٰی تَنْکِحَ زَوْجًا غَیْرَهٗ‘‘ (پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۳ آیت نمبر ۲۲۹)۔

حلالہ کی صورت یہ ہے کہ اگر عورت حاملہ ہے تو بعد وضع حمل ورنہ تین حیض آنے کے بعد سراج الدین کی بیوی کسی سنی صحیح العقیدہ مسلمان سے نکاح کرے اور وہ شوہر ثانی اس سے ہم بستری بھی کرے

پھر وہ انتقال کر جائے یا طلاق دیدے تو دوبارہ عدت گزر جانے کے بعد سراج الدین اس سے نکاح کر سکتے ہیں۔

اور اگر دوسرے شوہر نے بغیر ہمبستری کئے اسے طلاق دیدی اس صورت میں شوہر اول یعنی سراج الدین اس سے نکاح نہیں کر سکتے۔ یعنی حلالہ صحیح ہونے کے لئے دوسرے شوہر کا ہمبستری کرنا ضروری ہے۔(کَمَا فِیْ حَدِیْثِ الْعُسَیْلَةِ)

رہا ایک مجلس میں تین طلاق کا وقوع تو (فتاویٰ رضویہ جلد پنجم ص/۴۲۹) میں ہے کہ ایک جلسہ میں تین طلاق ہو جانے پر جمہور صحابہ و تابعین وائمۂ اربعہ رضی اللہ عنہم اجمعین کا اجماع ہے۔ اور امام اجل ابوزکریا نووی شافعی (شرح مسلم شریف جلد اول ص/۴۷۸) میں تحریر فرماتے ہیں: ’’قَالَ الشَّافِعِیُّ وَمَالِکٌ وَاَبُوْحَنِیْفَةَ وَاَحْمَدُ وَجَمَاهِیْرُ الْعُلَمَاءِ مِنَ السَّلْفِ وَالْخَلْفِ یَقَعُ الثَّلَاثُ اھ‘‘ یعنی امام شافعی، امام ملک، امام ابوحنیفہ، امام احمد اور جمہور علماء سلف وخلف کا یہی مذہب ہے کہ ایک مجلس میں تین طلاق واقع ہو جاتی ہے۔

اور (فتح القدیر جلد ثالث ص/۳۳۰) میں ہے: ’’ ذَهَبَ جُمْهُوْرُ الصَّحَابَةِ وَالتَّابِعِیْنَ وَ مِنْ بَعْدِهِمْ مِنْ اَئِمَّةِ الْمُسْلِمِیْنَ اِلٰی اَنَّهٗ یَقَعُ الثَّلَاثُ وَمِنَ الْاَدِلَّةِ فِیْ ذٰلِکَ مَافِیْ مُصَنَّفِ اِبْنِ اَبِیْ شَیْبَةَ وَالدَّارِقُطْنِیْ فِیْ حَدِیْثِ اِبْنِ عُمَرَ قُلْتُ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَرَئَیْتَ لَوْطَلَّقَهَا ثَلَاثًا قَالَ اِذَا قَدْ عَصَیْتَ رَبَّکَ وَ بَانَتْ مِنْکَ اِمْرَاَتُکَ (وَفِیْ سُنَنِ اَبِیْ دَاوٗدَ) عَنْ مَجَاهِدٍ قَالَ کُنْتُ عِنْدَ اِبْنِ عَبَّاسٍ فَجَاءَ رَجُلٌ فَقَالَ اِنَّهٗ طَلَّقَ اِمْرَاَتَهٗ ثَلَاثًا قَالَ فَسَکَتُّ حَتّٰی ظَنَنْتُ اَنَّهٗ رَادَّهَااِلَیْهِ ثُمَّ قَالَ اَ یُطَلِّقُ اَحَدُکُمْ فَیَرْکَبُ الْحُمُوْقَةَ ثُمَّ یَقُوْلُ یَااِبْنَ عَبَّاسٍ یَااِبْنَ عَبَّاسٍ فَاِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ قَالَ وَمَنْ یَّتَقِ اللّٰهَ یَجْعَلْ لَهٗ مَخْرَجًاعَصَیْتَ رَبَّکَ وَ بَانَتْ مِنْکَ اِمْرَاَتُکَ (وَفِیْ مُوَطَّاءِ مَالِکٍ) بَلَغَهٗ اَنَّ رَجُلاً قَالَ لِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ اِنِّیْ طَلَّقْتُ اِمْرَائَتِیْ مِائَةَ تَطْلِیْقَةٍ فَمَاذَا تَرٰی عَلَیَّ فَقَالَ اِبْنُ عَبَّاسٍ طَلَّقْتَ مِنْکَ ثَلَاثًا وَسَبْعٌ وَّتِسْعُوْنَ اِتَّخَذْتَ بِهَااٰیَاتِ اللّٰهِ هُزُوًا وَفِی الْمُوَطَّاءِ اَیْضاً بَلَغَهٗ اَنّ رَجُلاً جَاءَ اِلٰی اِبْنِ مَسْعُوْدٍ فَقَالَ اِنِّیْ طَلَّقْتُ اِمْرَاَتِیْ ثَمَانِی تَطْلِیْقَاتٍ فَقَالَ مَا قِیْلَ لِیْ بَانَتْ مِنْکَ قَالَ صَدَقُوْا هُوَ مِثْلُ مَایَقُوْلُوْنَ وَظَاهِرُهٗ الْاِجْمَاعُ عَلٰی هٰذَا لُجَوَابِ اھ‘‘

خلاصہ یہ کہ جمہور صحابہ کرام وتابعین عظام وائمۂ اسلام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کا اس بات پر اجماع ہے کہ مجلس واحد میں دی ہوئی تین طلاقیں تین ہی واقع ہوتی ہیں۔

(ہکذا فی فتاویٰ فیض الرسول جلد دوم ص ۱۱۱/تا ۱۱۲)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۰/شوال المکرّم ۱۴۲۴ھ مطابق ۵/دسمبر ۲۰۰۳ء

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے متعلق؟

زید اپنی بیوی ہندہ کو حالت حمل میں تین طلاق دیا ہے۔ اس کے بعد ہندہ اپنے والدین کے گھر چلی گئی۔ وہاں اس سے ایک لڑکا پیدا ہوا۔ جب لڑکے کی پیدائش کے چالیس دن ہو گئے تو زید ہندہ کے والدین کے گھر پہونچ کر ہندہ کو اپنے گھر لانے کی ضد کیا۔ تو ہندہ نے کہا کہ طلاق دینے کے بعد آپ کے ساتھ رہنا حرام ہے۔ اور یہ مجھ سے ممکن نہیں۔ اس کے بعد زید نے کہا کہ میں طلاق ایک ہی دیا ہوں۔ پھر ہندہ نے کہا تین طلاق دیئے ہو۔ اب زید ہندہ کو لانے کے لئے بضد ہے اور ہندہ اس کے ساتھ جانے کو تیار نہیں۔

خیال رہے کہ طلاق دینے کے وقت زید اور ہندہ کے علاوہ کوئی نہیں تھا۔ برائے کرم قرآن وحدیث کی روشنی میں اس مسئلے کا کوئی حل نکالیں؟

فقط والسلام

المستفتی: امتیاز احمد قریشی

بھگت سنگھ نگر نمبر ۲/گوریگاؤں ویسٹ ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی ہندہ پر دونوں صورتوں میں طلاق واقع ہوگئی۔ اس لئے کہ اس کی عدت جو وضع حمل تھی پوری ہوگئی۔ اب رہا ہندہ کا شوہر کے پاس واپس جانا ایک طلاق کی صورت میں نئے

سرے سے نکاح کے بعد درست ہوگا۔

اورطلاق مغلظہ کی صورت میں بعدحلالہ درست ہوگا۔ ’’قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی: فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلاَ تَحِلُّ لَہٗ مِنْ بَعْدُ حَتّٰی تَنْکِحَ زَوْجًا غَیْرَہٗ‘‘ (پارہ دوم:سورہ بقرہ رکوع ۱۳)

**انتباہ**: مسئلہ مذکورہ میں طلاق مغلظہ کے ثبوت کے لئے حجت شرعیہ درکار ہے جس کی صورت یہ ہے کہ ہندہ دومرد یا ایک مرد اور دوعورتیں عادل، ثقہ گواہ پیش کرے۔ گواہ نہ ہونے کی صورت میں شوہر سے حلف لیا جائے گا۔ بعدحلف اس کی بات مان لی جائے گی۔حدیث شریف میں ہے:’’اَلْبَیِّنَۃُ عَلٰی الْمُدَّعِیْ وَالْیَمِیْنُ عَلٰی مَنْ اَنْکَرَ‘‘

ھٰذَامَاظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظوراحمد یارعلوی غفرلہ القوی

۲۰؍شعبان المعظم ۱۴۳۰ھ مطابق ۱۲؍اگست ۲۰۰۹ء بروز بدھ

الجواب صحیح عبدالجبار خان قادری

حضرت علامہ مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

خالد نے اپنی مدخولہ بیوی کو ایک ہفتہ پہلے شراب کے نشہ کی حالت میں غصہ سے کہا کہ میں نے تجھے ایک طلاق دیدی۔ اگر زیادہ غصہ دلایا تو دوسری دونوں بھی دیدوں گا۔تو دریافت طلب امر یہ ہے کہ اب اس بیوی کے بارے میں کیا حکم ہوگا ؟ نیز رجعت کی کیا صورت ہوگی؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب دے کر عنداللہ ماجور اور عندالناس مشکور ہوں؟

المستفتی: شمشاداحمد انصاری

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی خالد کی بیوی پر ایک طلاق رجعی واقع ہوگئی۔ خالد اگر رجعت کرنا چاہتا ہے تو عدت کے اندر یعنی تین حیض سے پہلے عورت کی مرضی کے بغیر رجعت کرسکتا ہے۔ رجعت کا

طریقہ یہ ہے کہ دو گواہوں کی موجودگی میں وہ اپنی بیوی سے یہ کہہ دے کہ میں نے اپنی بیوی سے رجعت کیا یا اسے واپس لیا۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۲ / صفر المظفر ۱۴۳۱ھ مطابق ۷ / فروری ۲۰۱۰ء بروز اتوار

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں؟

میں ایک روز گھر میں تھی اور میرے شوہر نشہ میں آئے، مجھے گالی دی پھر اسکے بعد مجھے ایک طلاق دی۔ پھر دوسرے دن بھی وہی صورت پیش آئی۔ واضح کر دوں کہ طلاق کے بعد میاں بیوی کی طرح ہم دونوں ساتھ میں رہتے تھے۔ پھر پہلے طلاق کے ڈھائی تین مہینہ کے بعد انہوں نے پھر ایک طلاق دیدی جس کا کوئی گواہ بھی نہیں ہے۔ آخری طلاق کے بعد ہم دونوں میاں بیوی کی طرح ایک یا ڈیڑھ سال رہے۔ پھر آپس میں کوئی بات لے کر تکرار ہوئی۔ پھر میں ایک امام صاحب سے پوچھی امام صاحب نے کہا کہ اب تم اپنے شوہر سے الگ ہو جاؤ۔ تو میں تقریباً دس سال سے الگ ہوں۔ اب میں اپنے شوہر کے ساتھ رہنا چاہتی ہوں۔ اس لئے قرآن وحدیث کی روشنی میں اس کا حل فرما کر شکریہ کا موقع عنایت فرمائیں عین نوازش ہوگی؟

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتیہ طلاق مغلظہ واقع ہوگئی۔ ’’لِاَنَّ الطَّلَاقَ بَلَغَ اِلَی النِّهَایَةِ‘‘ فتاوی عالم گیری جلد اول ص / ۳۳۱ میں ہے: ’’طَلَاقُ السُّکْرَانِ وَاقِعٌ اِذَا سَکَرَ مِنَ الْخَمَرِ اَوِالنَّبِیْذِ هُوَمَذْهَب اَصْحَابِنَارَحِمَهُمُ اللّٰهُ تَعَالٰی کَذَافِی الْمُحِیْطِ‘‘ یعنی اگر کسی شخص نے شراب یا نبیذ کے نشہ میں طلاق دی تو ہمارے ائمہ کرام کے نزدیک طلاق پڑ جائے گی۔ ایسا ہی محیط میں ہے۔

لہٰذا اب عورت بغیر حلالہ کے کسی طرح شوہر اول کے لئے حلال نہ ہوگی۔ ’’قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی: فَاِنْ

طَلَّقَهَا فَلاَ تَحِلُّ لَهُ مِنْ بَعْدُ حَتّٰی تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ“ (پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۳)۔

حلالہ کی صورت یہ ہے کہ اگر عورت حاملہ ہے تو بعد وضع حمل ورنہ تین حیض آنے کے بعد کسی سنی صحیح العقیدہ مسلمان سے نکاح کرے اور وہ شوہر ثانی اس سے ہم بستری بھی کرے پھر وہ انتقال کر جائے یا طلاق دیدے تو دوبارہ عدت گزار کر شوہر اول سے نکاح کر سکتی ہے (كَمَا فِيْ حَدِيْثِ الْعُسَيْلَةِ)

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۳۰ رمحرم الحرام ۱۴۳۱ھ مطابق ۱۷ رجنوری ۲۰۱۰ء بروز اتوار

محترم مفتی صاحب السلام علیکم

مسئلہ: میں کچھ مسئلوں کا حل چاہتی ہوں برائے مہربانی میری مدد کیجئے؟

مسئلے کچھ اس طرح ہیں:

(۱) کچھ وقت پہلے کی بات ہے میرے اور میرے شوہر کے درمیان کچھ نا اتفاقی کی وجہ سے میں اپنے میکے میں رہ رہی تھی۔ اس دوران میرے شوہر نے مجھے میسیج کیا تھا میسیج کچھ اسطرح تھا:

Read it carefully, I am going to be worth after 24 hours if you are not reach up my house within 24 hours and the final words will be talaq talaq talaq.

مفتی صاحب! اب مجھے یاد بھی نہیں ہے کہ میں نے وہ میسیج پڑھا تھا یا نہیں پڑھا تھا۔ جب کوئی میسیج آتے تو میرے والد صاحب پڑھا کرتے تھے زور سے ہی پڑھتے تھے۔ لیکن بہت دماغ پر زور دینے کے باوجود بھی یہ یاد نہیں آتا کہ میں نے یہ میسیج سنا تھا یا نہیں۔ اب میرے شوہر کے مجھے بتانے پر کہ اسطرح کچھ وقت پہلے میں نے تمہیں اسطرح کا میسیج کیا تھا تب میں نے وہ میسیج کو دیکھا جو کہ والد صاحب نے ایک پیپر پر لکھ کر رکھا ہوا ہے۔ میں نے ابھی جب اپنے والد صاحب سے پوچھا تو انھوں نے کہا کہ مجھے یاد نہیں ہے۔ پھر کچھ دیر سے کہا کہ اس طرح کا کچھ میسیج آیا تھا کہ اگر فلاں وقت تم اس کے گھر یعنی شوہر کے گھر نہیں پہونچی تو بات ختم طلاق دے دوں گا۔ اور میرے والد صاحب کو بھی ٹھیک سے یاد نہیں ہے۔ انہوں نے

مجھ سے کہا کہ میں نے میسیج کولکھ کر رکھا ہے۔تم کو بعد میں تلاش کر بتاوں گا۔ برائے کرم مجھے اس مسئلہ کا حل بتائیے؟ بڑی مہربانی ہوگی۔ میں بہت زیادہ پریشان ہوں، کبھی دل کہتا ہے پڑھی تو نہیں تھی۔

(۲) اگر شوہر اپنی بیوی کو دو طلاق دے اور یوں کہے کہ طلاق دیتا ہوں طلاق دیتا ہوں اور فوراً معافی مانگ کر ساتھ رہنے لگے تو کیا دو طلاق ہو جائے گی؟ اور شوہر ایک ہی طلاق کا مالک ہوگا؟ یا اگر حیض آنے سے پہلے ہی دونوں ساتھ رہنے لگیں تو طلاق نہ ہوگی اور شوہر تین طلاق کا مالک ہوگا؟

(۳) اگر شوہر اپنی بیوی سے یوں کہے کہ مجھ سے رشتہ بنانے کی کوشش نہ کرنا میں تمھارے ساتھ کوئی رشتہ نہیں رکھنا چاہتا۔ میں فری ہوگیا۔تو کیا اس سے بھی طلاق ہو جاتی ہے؟

(۴) اگر فون پر شوہر نے یوں کہا کہ میں نے تمہیں طلاق دی۔لیکن ابھی بیوی نے ٹھیک سے سنا نہیں اور شوہر سے پوچھنے پر کہا کہ کیا تم نے طلاق دی تو شوہر نے کہا نہیں میں نے ایسا کچھ نہیں کہا۔اب کچھ دنوں بعد بیوی کے پوچھنے پر کہ کیا تم نے فون پر کچھ غلط الفاظ استعمال کیے تھے تو شوہر نے کہا ہاں کیے تھے۔تو کیا اس طرح سے طلاق ہوگی یا نہیں ہوگی؟

(۵) اگر شوہر اپنی بیوی سے کہے کہ میرے گھر سے نکل جاؤ۔تو کیا اس طرح سے بھی طلاق ہو جاتی ہے؟

مہربانی کر کے ان مسئلوں کا حل جلد از جلد بتائیں؟ اللہ تعالیٰ آپ کے علم میں خیر و برکت عطا فرمائے (آمین)

المستفتیہ: عائشہ محمد آصف

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

(۱) صورت مسئولہ میں برصدق مستفتیہ اگر آئے ہوئے میسیج کا وہی معنیٰ ہے جو کہ سوال میں مذکور ہے تو طلاق نہ ہوگی اس لئے کہ وہ وعدۂ طلاق ہے اور ظاہر ہے کہ وعدۂ طلاق سے ثبوت طلاق ہرگز نہیں ہوتا۔

(۲) طلاق بہرصورت واقع ہو جائے گی۔البتہ انقضاء عدت سے قبل ساتھ رہنے کی وجہ سے رجعت ہوگئی۔اگر ایک طلاق دی ہے تو دو کا مالک رہ گیا اور اگر دو دی ہے تو ایک کا مالک رہ گیا۔

(۳) طلاق واقع ہوجائے گی۔

(۴) طلاق واقع ہوجائے گی۔

(۵) اگر طلاق کی نیت سے کہے گا تو طلاق واقع ہوجائے گی ورنہ نہیں۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۶/ربیع الآخر ۱۴۳۰ھ مطابق ۱۴/مارچ ۲۰۰۹ء بروز سنیچر

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماے دین ومفتیان شرع متین ذیل کے مسئلہ میں؟

وقت، مغرب کا تھا۔ گھر میں موجود صرف میں اور میری بیوی کے علاوہ دولوگ تھے۔ اس میں میری ماں اور میری بھابھی تھیں۔ اور میں نے تین باران لفظوں کو اس طرح کہا تھا قرآن پر ہاتھ رکھ کر نہیں صرف قرآن کی طرف اشارہ کر کے تین بار اسطرح کہا تھا میں طلاق دیتا ہوں۔

المستفتی: محمد آصف انصاری

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں آپ کی بیوی پر طلاق مغلظہ واقع ہوگئی۔ ''لِاَنَّ الطَّلَاقَ بَلَغَ اِلَی النِّهَایَةِ'' لہٰذا اب وہ بغیر حلالہ کے کسی طرح آپ کے لئے حلال نہ ہوگی۔ ''قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی: فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْ بَعْدُ حَتّٰی تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ''. (پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۳)۔

حلالہ کی صورت یہ ہے کہ اگر عورت حاملہ ہے تو بعد وضع حمل ورنہ تین حیض آنے کے بعد کسی سنی صحیح العقیدہ مسلمان سے نکاح کرے اور وہ شوہر ثانی اس سے ہم بستری بھی کرے پھر وہ انتقال کر جائے یا طلاق دیدے تو دوبارہ عدت گزار کر شوہر اول سے نکاح کر سکتی ہے (كَمَا فِیْ حَدِيْثِ الْعُسَيْلَةِ)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۵/ذوالحجۃ الحرام ۱۴۲۷ھ مطابق جنوری ۲۰۰۷ء

حضرت مفتی صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مسئلہ: آپ کی بارگاہ میں استفتاء حاضر ہے، جواب عنایت فرمائیں؟

میں محمد ایوب میرا اور میری بیوی کا رات میں جھگڑا ہوا۔ میری بیوی نے کہا کہ تو مجھے طلاق دیدے۔ تو میں نے غصے میں کہا اگر تجھے طلاق چاہئے تو طلاق لے لے اور تو میرے ساتھ رہنا نہیں چاہتی اور میں تجھے پسند نہیں ہوں تو تجھے اختیار ہے طلاق لے لینے کا۔ اور میں دو تین لوگوں کو کھڑا کروں گا اور ان کے سامنے طلاق دیدوں گا۔ حضرت مذکورہ عبارت سے طلاق واقع ہوئی یا نہیں قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں۔

المستفتی: محمد ایوب مکرانی پاڑہ جوگیشوری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں دو صورتیں مفہوم ہوتی ہیں (۱) تفویض طلاق۔ یعنی شوہر نے بیوی کو اختیار دیا کہ وہ طلاق واقع کر لے (۲) وعدۂ طلاق۔ یعنی شوہر نے طلاق دینے کا وعدہ کیا ہے۔ دونوں کے درمیان تناقض ومنافات ہے۔ لہٰذا طلاق واقع نہ ہوئی اس لئے کہ بعد تفویض طلاق وعدۂ طلاق بے معنیٰ اور ایسے ہی وعدۂ طلاق کی موجودگی میں تفویض بے معنیٰ۔ ہاں عورت نے یہ کہا ہوتا کہ میں نے طلاق لے لیا یا لیا۔ تو ضرور طلاق واقع ہوجاتی۔

وعدۂ طلاق کے ساتھ تفویض طلاق شرعاً انشاء طلاق نہیں۔ فتاویٰ قاضی خان میں ہے: ''اِمْــرَاءَــةٌ قَـالَـتْ لِزَوْجِهَا، 'مراطلاق دہٗ فَـقَالَ الزَّوْجُ: ' دادہ انگارٗ اَوْ قَالَ:' کردہ انگارٗ لاَ یَـقَعُ الطَّلَاقُ وَاِنْ نَوَیٰ کَاَنَّہٗ قَالَ بِالْعَرَبِیَّۃِ اِحْسِبِیْ اَنَّکِ طَالِقٌ وَاِنْ قَالَ ذٰلِکَ لَایَقَعُ الطَّلَاقُ وَاِنْ نَوَیٰ اھ ھٰکَذَا فِی الْفَتَاوٰی الرَّضْوِیَّۃِ وَالْھِنْدِیَّۃِ'۔

ھٰذَامَاظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۵/ذوالحجۃ الحرام ۱۴۲۹ھ مطابق ۱۴/دسمبر ۲۰۰۸ء بروز اتوار

الجواب صحیح عبدالجبار خان قادری

حضرت مفتی صاحب السلام علیکم

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماے دین ومفتیان شرع متین ذیل کے مسئلے میں؟

ایک لڑکی کا تین طلاق ہوگیا تو مفتی صاحب سے فتویٰ لیا گیا اس میں عبارت تھی کہ طلاق ہوگیا۔ میاں بیوی کو ایک دوسرے سے الگ ہوجانا چاہئے اور اگر ایسا نہیں کرتے تو برادری کو چاہئے کہ ان دونوں سے سلام کلام بند کردیں۔تو ہوا یہ تھا کہ میاں بیوی الگ نہیں ہوئے تھے مگر اس کی وجہ دو ہوسکتی ہے یا تو لڑکی اپنے بچوں کی محبت میں الگ نہ ہوسکی یا تو اپنے شوہر کے دہشت کی وجہ سے۔مگر یہ واقعہ تقریباً ۴/۵/ سال پہلے کا ہے۔مگر اب وہ لڑکی اپنے شوہر سے الگ ہوگئی ہے۔تو اب لڑکی کے گھر والوں کو لڑکی کے ساتھ کیا برتاؤ کرنا چاہئے؟ اس کو اپنانا چاہئے یا کیا کرنا چاہئے؟ ہمیں حکم شریعت سے نوزا جائے؟ عین نوازش ہوگی۔

ازطرف: آفتاب احمد

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں بغیر حلالہ کسی طرح وہ اپنے شوہر کے لئے حلال نہ ہوگی۔قرآن عظیم میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:'' فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلاَ تَحِلُّ لَهُ مِنْ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهُ'' سورہ بقرہ: آیت نمبر۲۲۹)

بعد طلاق جتنا عرصہ وہ اپنے شوہر کے ساتھ گزاری ہے شرعاً حرام کاری ہوتی رہی ہے۔عورت پر لازم ہے وہ توبہ واستغفار کرے۔نیز قبولیت توبہ کے لئے صدقہ وخیرات مثلاً مسجد میں لوٹا چٹائی پنکھا بتی مدرسوں میں دینی کتب کے علاوہ میلاد شریف قرآن خوانی وغیرہ کرے۔

عورت کے میکے والوں کا بعد توبہ اسے رکھنے میں کوئی حرج نہیں۔ بلکہ کسی مناسب رشتہ کو دیکھ کر اس کی دوبارہ شادی کردیں یا وہ اپنے شوہر کے طرف پلٹنا چاہے تو بعد حلالہ اسی سے نئے مہر کے ساتھ دوبارہ شادی کردیں۔

حلالہ کی صورت یہ ہے کہ اگر عورت حاملہ ہے تو بعد وضع حمل ورنہ تین حیض آنے کے بعد کسی سنی صحیح العقیدہ مسلمان سے نکاح کرے اور وہ شوہر ثانی اس سے ہم بستری بھی کرے پھر وہ انتقال کر جائے یا

طلاق دیدے تو دوبارہ عدت گزار کر شوہر اول سے نکاح کر سکتی ہے۔ (کَمَا فِیْ حَدِیْثِ الْعُسَیْلَۃِ)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفر لہ القوی

۱۹ / رجب المرجب ۱۴۲۹ھ مطابق ۲۳ / جولائی ۲۰۰۸ء بروز بدھ

لائق صد احترام حضرت مفتی صاحب قبلہ ۔۔۔۔۔۔۔۔ سلام مسنون

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

شوہر اور بیوی میں جھگڑے ہو رہے تھے تو شوہر نے دو مرتبہ طلاق طلاق کہا جو بیوی اور ان کی بھابھی نے بھی سنا۔ بیوی سات مہینہ سے حاملہ ہے اور شوہر نے ایسا کہا کہ مجھے طلاق کے بارے میں کچھ یاد نہیں۔صورت مسئولہ میں شوہر اور بیوی کے متعلق وضاحت فرما کر شکریہ کا موقع عنایت فرمائیں۔

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں اگر واقعی شوہر نے دو ہی طلاق دی ہے جیسا کہ سوال میں مذکور ہے تو اس کی بیوی پر دو طلاق رجعی واقع ہوگئی۔ پس اگر شوہر رجعت کرنا چاہے تو وضع حمل یعنی بچہ پیدا ہونے سے قبل رجعت کر سکتا ہے۔ وقوع طلاق کے لئے طلاق دے دینے کے بعد یاد رہنا ضروری نہیں اور حالت حمل میں بھی طلاق واقع ہو جاتی ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفر لہ القوی

۸ / جمادی الاولیٰ ۱۴۲۹ھ مطابق ۱۴ / مئی ۲۰۰۸ء بروز بدھ

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں؟

وقت، عشاء کا تھا۔ گھر میں موجود دو لوگ میری ماں اور میری بھابھی میں نے قرآن شریف کے طرف اشارہ کر کے ان الفاظ کو اس طرح کہا کہ میں طلاق دیتا ہوں طلاق دیتا ہوں۔ اور طلاق دینے کے بعد ہم دونوں پہلے کی طرح میاں بیوی کی حیثیت سے رہے اور ہم اپنی بیوی سے ہم بستر بھی ہوئے۔

صورت مسئولہ میں طلاق واقع ہوئی یانہیں اور اگر واقع ہوئی تو کون سی۔

کیا ہم دونوں کا اس طرح رہنا درست ہے یانہیں یا پھر سے نکاح کرنا ہوگا جیسا کہ کچھ لوگوں کا کہنا ہے؟ شریعت کا کیا حکم ہے؟ آگاہ فرما کر ممنون فرمائیں؟

عرض گزار

آصف حسین انصاری، شبانہ آصف انصاری،

شمشادانصاری، رابعہ بانو انصاری

قدم چال، گلشن نگر، آرم ایم، روڈ، جوگیشوری ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ مستفسرہ میں آصف حسین کی بیوی پر دو طلاق رجعی واقع ہوگئی تھی۔ لیکن دونوں کا میاں بیوی کی حیثیت سے رہنا اور ہم بستر ہونا یہ رجعت بالفعل پر دال ومشیر ہے۔ لہٰذا اگر بعد طلاق تین کامل حیض آنے سے پہلے پہلے یا عورت حاملہ تھی تو وضع حمل سے پہلے اس نے اپنی بیوی سے وطی کرلیا اور دونوں میاں بیوی کی طرح رہنے لگے تو رجعت بھی ثابت ہوگئی۔ اس لئے شبانہ بدستور آصف حسین کی بیوی ہے اور ان کا باہم میاں بیوی کی طرح رہنا صحیح ودرست ہے۔ نکاح کی ضرورت نہیں۔ البتہ وہ رجعت بالقول بھی کرلے اور اس پر دو عادل لوگوں کو گواہ بھی کرلے۔

رجعت بالقول کا طریقہ یہ ہے کہ دو عادل آدمیوں کے سامنے یوں کہے کہ میں نے اپنی بیوی سے رجعت کی یہی مسنون طریقہ ہے۔

**هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۷رصفر المظفر ۱۴۲۸ھ مطابق ۲۶رفروری ۲۰۰۷ء بروز دوشنبہ

**مسئلہ:** یہ جاننا چاہتا ہوں کہ میرے بھائی نے اپنی بیوی کو یہ الفاظ استعمال کئے ''طلاق، طلاق، طلاق''۔ جس وقت انہوں نے یہ الفاظ استعمال کئے وہ اس حد تک غصہ میں تھے کہ وہ اپنا ہوش

وحواس کھو بیٹھے تھے۔انہیں اس بات کا دماغی طور پر قطعی علم نہیں تھا۔اس کا خلاصہ قرآن وحدیث کی روشنی میں طلب کرتا ہوں جواب سے نوازیں؟

دستخط: عبداللہ

پتہ ۳۲، منشاد بلڈنگ لوکھنڈ والا اندھیری ویسٹ ممبئ ۴۰۰۰۵۸

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں اگر آپ کے بھائی کے لئے یہ متحقق اور ثابت ہو کہ غصہ انھیں مجنون بنائے ہو ئے تھا، جوش غضب اس درجہ تھا جس سے ان کی عقل میں خلل ہو گیا تھا، شدت غیظ اور جوش غضب اس حد کو پہونچ گیا کہ ان کی عقل زائل ہوگئی، خبر ہی نہ رہی کہ کیا کہتا ہے اور کیا بکتا ہے تو ضرور یہ صورت مانع طلاق ہے۔مگر اس طرح کا غصہ بہت نادر ہے۔( ہکذا فی فتاویٰ مصطفویہ ص ۳۴۹)و( فتاویٰ فیض الرسول ص ۱۳۵)

بصورت دیگر، شخص مذکور کی طرف سے اس کی بیوی پر طلاق مغلظہ کا وقوع ثابت ہوگا۔اب بے حلالہ اس کی بیوی اس کے لئے حلال نہ ہوگی۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۶ رجب المرجب ۱۴۲۷ھ مطابق ۱۳۲۱ اگست ۲۰۰۹ء بروز پیر

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

عابدہ کا نکاح ہوا،ایک بچہ بھی ہوا۔لیکن عابدہ اپنے شوہر کے ساتھ نہیں رہنا چاہتی تھی۔کورٹ سے طلاق کی نوٹس بھیجی۔شوہر نے نوٹس رکھ لی طلاق نہیں دیا۔کچھ عرصہ بعد عابدہ کے والدین نے دوسری لڑکی کا طلاق نامہ دکھا کر اسی نام سے نکاح دوسرے آدمی سے کرا دیا جس کو کچھ بھی معلوم نہیں تھا۔تقریباً تین سال گزر گئے عابدہ سے ایک لڑکا بھی ہو چکا ہے۔اب پوری حقیقت معلوم ہوئی تو ایسی صورت میں دوسرے شوہر سے عابدہ کا نکاح ہوا یا نہیں؟

نیز شوہر ثانی کے ساتھ رہنے کی کوئی صورت ہے؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟ عین نوازش ہوگی۔

فقط والسلام
المستفتی: محمد خالد موزے والا
بھگت سنگھ نگر نمبر۲ رلنک روڈ گوریگاؤں ویسٹ ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی جبکہ شوہر نے طلاق نہیں دیا ہے تو عابدہ کا جو نکاح ثانی دوسری لڑکی کا طلاق نامہ دکھا کر کیا گیا ہے وہ غیر منعقد، لغو و بے معنیٰ ہے۔ عابدہ بدستور شوہر اول کی بیوی ہے۔ اور نکاح ثانی کے ذریعہ جو دوسرے آدمی سے اولاد پیدا ہوئی وہ ولد الزنا ہے۔ عابدہ کو چاہئے کہ وہ فوراً اس دوسرے آدمی سے الگ ہو جائے۔ نہ خود اس کے قریب جائے اور نہ ہی اسے قریب آنے دے۔ ہر طرح سے قطع تعلق کرلے۔ جن لوگوں نے یہ اقدام کیا ہے، سخت گنہگار، سیہ کار مستحق عذاب نار ہیں۔ ان سب پر توبہ واستغفار لازم ہے۔ عابدہ کا دوسرے آدمی کے ساتھ رہنے کی صورت یہ ہے کہ شوہر اول عابدہ کو طلاق دیدے یا وہ مر جائے۔ اب عابدہ بعد عدت دوسرا نکاح صحیح کر کے اس دوسرے آدمی کے ساتھ رہ سکتی ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ
کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی
۱۷ر صفر المظفر ۱۴۲۷ھ مطابق ۱۸ر مارچ ۲۰۰۶ء بروز شنبہ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں؟

زید کا اپنی بیوی ہندہ سے کافی عرصہ سے آپسی رنجش چل رہی تھی۔ دونوں کے درمیان صلح کرانے کیلئے طرفین کے ذمہ دار حضرات ایک جگہ بیٹھ کر گفت وشنید کر رہے تھے کہ اسی درمیاں زید غصہ میں آکر کہا کہ میں طلاق دے رہا ہوں ایک بار نہیں بلکہ چار بار دے رہا ہوں۔ یہ لفظ اس نے یہ سوچ کر کہہ دیا کہ

بیوی یہاں موجود نہیں ہے اور طلاق نہیں پڑے گی اور جب وہ سنے گی تو ڈرے گی پھر دوبارہ جھگڑا لڑائی نہیں کرے گی، صحیح طریقہ سے رہے گی۔ صرف اسے ڈرانے کی نیت سے یہ لفظ کہے۔ نیت طلاق دینا نہیں تھی بلکہ اسے سدھارنا تھا۔ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں کرم ہوگا؟

**نوٹ**: اس مجلس میں بیٹھے ہوئے دوحضرات کا کہنا ہے کہ زید نے یہ کہا کہ میں طلاق دے دوں گا یہ ہم نے سنا ہے اور ہمیں یقین ہے کہ زید نے یہی کہا ہے جو ہم نے سنا ہے۔ اوران دونوں حضرات کا یہ بھی کہنا ہے زید نے یہ بھی کہا کہ اگر عورت ہوتی تو میں ابھی طلاق دے دیتا۔ گواہوں کے نام ۱؎ محمد اقبال بن یوسف ۲؎ رحمت اللہ اسماعیل

فقط والسلام
المستفتی: محمد فاروق

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں زید کا اپنی بیوی کے بارے میں یہ کہنا کہ میں طلاق دے رہا ہوں ایک بار نہیں چار بار، اسکی بیوی پر طلاق مغلظہ واقع ہوگئی اگر چہ زید نے طلاق کی نیت سے نہ کہا ہو۔ اس لئے کہ صریح میں نیت کی ضرورت نہیں۔ ''اَلصَّرِيْحُ مُسْتَغْنٍ عَنِ النِّيَّةِ'' اور زید بیک وقت تین طلاق دینے کے سبب گنہگار رہا تو بہ کرے۔ اور اب بغیر حلالہ عورت مذکورہ شوہر کے لئے حلال نہیں۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ قرآن مجید میں ارشاد فرماتا ہے: ''**قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْۢ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ**'' (پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۳)

حلالہ کی صورت یہ ہے کہ اگر عورت حاملہ ہے تو بعد وضع حمل ورنہ تین حیض آنے کے بعد کسی سنی صحیح العقیدہ مسلمان سے نکاح کرے اور وہ شوہر ثانی اس سے ہم بستری بھی کرے۔ پھر وہ انتقال کر جائے یا طلاق دیدے تو دوبارہ عدت گزار کر شوہر اول سے نکاح کر سکتی ہے (كَمَا فِيْ حَدِيْثِ الْعُسَيْلَةِ)

عورت اگر حاملہ، نابالغہ یا پچپن سالہ نہ ہو تو اس کی عدت تین حیض ہے خواہ یہ حیض ۳/ ماہ میں آئے یا تین سال یا اس سے زیادہ میں آئے۔ عوام میں جو مطلقہ کی عدت ۳/ ماہ تیرہ دن مشہور ہے وہ غلط اور بے بنیاد ہے۔ اللہ تعالیٰ قرآن مجید پارہ ۲/ رکوع ۱۳/ کے اندر ارشاد فرماتا ہے: ''**وَالْمُطَلَّقٰتُ يَتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ ثَلٰثَةَ قُرُوْٓءٍ**'' اور اگر حاملہ ہے تو اس کی عدت وضع حمل ہے۔ پارہ ۲۸/ سورہ طلاق کے اندر

ہے:'' وَاُوْلَاتُ الْاَحْمَالِ اَجَلُهُنَّ اَنْ يَّضَعْنَ حَمْلَهُنَّ''

**نـــــوٹ:** شوہر کے اقرار کی صورت میں شاہدین کی شہادت جانب مخالف میں لغو بے معنیٰ وغیر مسموع ہے۔زید اقرار طلاق فقیر راقم الحروف کے سامنے کر چکا ہے۔نیز سوال سے بھی مفہوم ہوتا ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۰ رمحرم الحرام ۱۴۲۷ھ مطابق ۱۹ رفروری ۲۰۰۶ء بروز یکشنبہ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

زید بیزار ہو کر غصہ کی حالت میں اپنی بیوی (خالدہ) کو تین طلاق ایک ہی وقت میں دیدیا جبکہ وہ غیر حاملہ اور پاک تھی۔دو بچوں کی ماں خالدہ کو طلاق دئے ہوئے ڈیڑھ سال ہو گئے۔اب زید کی خواہش ہے کہ خالدہ اس کی بیوی بن کر اس کے ساتھ رہے۔زید کے خالدہ کو اپنے ساتھ رکھنے کی کیا صورت ہو گی؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب تحریر فرما کر عنداللہ ماجور ہوں؟

المستفتی: ادریس محمد الیاس نگر

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں زید کی بیوی خالدہ پر طلاق مغلظہ واقع ہوگئی۔''لِاَنَّ الـطَّلَاقَ بَـلَـغَ اِلَـى النِّهَايَةِ''. لہٰذا اب اگر خالدہ زید کی طرف پلٹنا چاہتی ہے تو اس کی صورت حلالہ ہے۔''قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ'' (پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۳)۔

حلالہ کی صورت یہ ہے کہ اگر خالدہ حاملہ ہے تو بعد وضع حمل ورنہ تین حیض آنے کے بعد کسی سنی صحیح العقیدہ مسلمان سے نکاح کرے اور وہ شوہر ثانی اس سے ہم بستری بھی کرے۔پھر وہ انتقال کر جائے یا طلاق دیدے تو دوبارہ عدت گزار کر خالدہ شوہر اول سے نکاح کر سکتی ہے۔(کَـمَـا فِـیْ حَـدِیْـثِ الْعُسَیْلَةِ)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی....۱۴ ردسمبر ۲۰۰۵ء

محترم جناب عالم دین صاحب السلام علیکم

مسئلہ: میں حسین احمد جس کی شادی کو دس سال کا عرصہ گزر گیا۔ شادی کے بعد میرے دولڑکے ہیں، ایک ۹/سال کا اور ایک ۸/سال کا۔ کسی مسئلہ کو لے کر میں نے ۲۱/اگست کی رات ڈیڑھ بجے اپنی بیوی کو غصے میں دو بار طلاق دیا اور ایک بار ڈھائی سال پہلے ایک طلاق دیا تھا۔ بیوی کا کہنا ہے کہ میں نے صرف ابھی دو بار والی ہی طلاق سنا ہے۔ آپ نے پہلے کبھی نہیں کہا ہے۔ اور میرا کہنا ہے کہ میں ایک بار پہلے بھی کہا تھا۔ اس بات کا کوئی گواہ نہیں ہے۔ بچوں کی خاطر اگر کوئی رجوع کا راستہ نکلتا ہے تو آپ میری رہنمائی فرمائیں، طلاق ہوئی یا نہیں؟ آپ قرآن وحدیث کی روشنی میں میری رہنمائی فرمائیں؟

آپ کا شکر گزار حسین احمد نبی احمد انصاری

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں حسین احمد کی بیوی پر طلاق مغلظہ واقع ہوگئی۔ ''لِاَنَّ الطَّلَاقَ بَلَغَ اِلَی النِّهَايَة'' وقوع طلاق کیلئے عورت کا سننا ضروری نہیں شوہر کا اقرار کافی ہے۔ بایں صورت حسین احمد کی بیوی اب بغیر حلالہ حسین احمد کیلئے درست نہیں۔ ''قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْۢ بَعْدُ حَتّٰی تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ'' (پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۳)۔

حلالہ کی صورت یہ ہے کہ اگر عورت حاملہ ہے تو بعد وضع حمل ورنہ تین حیض آنے کے بعد کسی سنی صحیح العقیدہ مسلمان سے نکاح کرے اور وہ شوہر ثانی اس سے ہم بستری بھی کرے پھر وہ انتقال کر جائے یا طلاق دیدے تو دوبارہ عدت گزار کر شوہر اول سے نکاح کرسکتی ہے۔ (كَمَا فِيْ حَدِيْثِ الْعُسَيْلَةِ)

**نوٹ:** طلاق اکثر وبیشتر غصہ ہی میں دی جاتی ہے کوئی اپنی بیوی سے خوش ہو کر طلاق نہیں دیتا۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۹/شوال المکرم ۱۴۲۶ھ مطابق ۱۲/نومبر ۲۰۰۵ء بروز شنبہ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں؟

ایک آدمی نے اپنی بیوی سے کہا کہ میں تجھے طلاق دے دوں گا۔ جب وہ لڑکی گھر سے چلی گئی تو اس

نے کہا میں تجھے لکھ کر طلاق بھیج دوں گا۔اوراس وقت تین گواہ بھی موجود تھے۔اوروہ دوبارہ پھراپنی بیوی کو گھر میں رکھنا چاہتا ہے۔ایسی صورت میں طلاق واقع ہوئی یانہیں؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں۔

المستفتی: فضل حسین

میگنم اپارٹمنٹ، باندیولی، ہل روڈ، جوگیشوری ممبئ

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی عورت مذکورہ پرطلاق واقع نہیں ہوئی۔عورت بدستوراپنے شوہر کی بیوی ہے۔''میں تجھے طلاق دے دوں گا'' وعدۂ طلاق ہے نہ کہ خودطلاق۔وعدۂ طلاق سے طلاق نہیں ہوتی۔(فتاویٰ عالمگیری جلداول ص ۳۸۴/) مطبوعہ بیروت میں ہے:''سُئِلَ نَجْمُ الدِّیْنِ عَنْ رَجُلٍ قَالَ لِاِمْرَائَتِهٖ اِذْهَبِیْ اِلٰی بَیْتِ اُمِّکِ فِقَالَتْ طلاق دہ تابروم فَقَالَ تو بروم طلاق دادہ فرستم قَالَ لَا تُطَلَّقُ لِاَنَّهٗ وَعْدٌ''(فتاویٰ مصطفویہ ص ۳۶۵/)

**هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظوراحمد یارعلوی غفرلہ القوی

۱۵/ ربیع الاول ۱۴۲۵ھ مطابق ۶/ مئی ۲۰۰۴ء بروز جمعرات

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

محمد عارف ابن محمد سلیم نے اپنی بیوی شبینہ کوغصہ میں یوں کہا کہ اگرتم کوطلاق لینا ہے تو لے لو جاؤ، دوبار کہا اوراس نے دوسال قبل ایک بار بولے تھے کہ جا میں نے تجھے طلاق دیا۔یہ تمامی الفاظ مذکورہ محمد عارف ابن محمد سلیم کے ہیں جوانہوں نے اقرارکیا ہے خانۂ خدا میں۔ مذکورہ صورتوں میں طلاق واقع ہوئی یانہیں اگر ہوئی تو کون سی؟ بینوابالتفصیل وتوجروابالجلیل۔

**نوٹ**: جس وقت میرے شوہرنے یہ لفظ کہا اس وقت میری مرضی نہیں تھی۔

محمد عارف جوگیشوری ممبئ

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی محمد عارف ابن محمد سلیم کی بیوی شبینہ پر طلاق واقع نہ ہوئی اس لئے کہ یہ تفویض طلاق ہے جو عورت کی رضا پر منحصر ہے۔اور نوٹ کی تحریر سے عدم رضائے طلاق ظاہر و باہر ہے۔

البتہ اس وقت جبکہ شوہر نے یہ کہا تھا کہ اگر تم کو طلاق لینا ہے اس پر عورت نے یہ کہا ہوتا کہ ہاں لینا ہے پھر شوہر بولا ہوتا کہ لے لو جاؤ تو ضرور طلاق واقع ہو جاتی۔

رہا دو سال قبل طلاق کا معاملہ تو وہ ایک طلاق رجعی کا وقوع متحقق اور مسلم ہے۔اگر اس وقت شوہر نے رجعت کرلیا تھا تو شبینہ بدستور محمد عارف کی بیوی ہے۔اب محمد عارف صرف دو طلاق کے مالک ہیں۔ جب کبھی وہ دو طلاق دیں گے ان کی بیوی پر طلاق مغلظہ واقع ہو جائے گی۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۰/ربیع الثانی ۱۴۲۵ھ مطابق ۹/جون ۲۰۰۴ء بروز بدھ

الجواب صحیح العبد ماشاء اللہ نظامی

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں؟

زید نے اپنی بیوی سکینہ کو کسی وجہ سے دو مرتبہ کہا کہ میں نے طلاق دیا، ایک مرتبہ کہا کہ جا میں تجھ کو چھوڑ رہا ہوں۔جبکہ سکینہ کو ۵/ماہ کا حمل ہے۔اب سکینہ کا طلاق ہوا کہ نہیں؟ اور بچے کی پیدائش کا خرچہ کس کے ذمہ ہے اور پرورش کون کرے؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟

المستفتی: محمد سلیم

گھاس کمپاونڈ قاسم سیٹھ چال جوگیشوری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں زید کی بیوی سکینہ پر طلاق مغلظہ واقع ہوگئی۔اب اگر زید اسے پھر اپنے نکاح میں لانا چاہتا ہے تو اس کی صورت یہ ہے کہ بعد وضع حمل سکینہ کسی سنی صحیح العقیدہ مسلمان سے نکاح کرے

اور وہ شوہر ثانی اس سے ہم بستری بھی کرے۔ پھر وہ انتقال کر جائے یا طلاق دیدے تو دوبارہ عدت گزار کر زید سے نکاح کر سکتی ہے۔جیسا کہ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:''فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلاَ تَحِلُّ لَـهٗ مِنْ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَه'' (پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۳)(وَكَمَا فِيْ حَدِيْثِ الْعُسَيْلَةِ).

واضح ہو کہ طلاق والی عورت اگر نابالغہ یا آئسہ یعنی پچپن سالہ ہو تو اس کی عدت تین ماہ ہے اور اگر حاملہ ہو تو اسکی عدت وضع حمل ہے۔(سورہ طلاق)اور اگر نابالغہ آئسہ اور حاملہ نہ ہو تو اس کی عدت تین حیض ہے۔خواہ یہ تین حیض تین ماہ یا تین سال یا اس سے زیادہ میں آئیں۔

قرآن مجید پارہ دوم میں ہے:''وَالْمُطَلَّقٰتُ يَتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ ثَلٰثَةَ قُرُوْءٍ'' وضع حمل تک کا نان ونفقہ شوہر کے ذمہ ہے جو زید پر لازم الاداء ہے۔''اَلْمُعْتَدَّةُ عَنِ الطَّلاَقِ تَسْتَحِقُّ النَّفْقَةَ وَالسُّكْنٰى''(فتاویٰ قاضی خان)

اور رہا بچے کی پیدائش اور پرورش کا خرچہ تو یہ والد کے ذمہ ہے۔ماں اور باپ دونوں مل کر بچے کی پیدائش اور پرورش کا بار اٹھائیں وہ اس طرح کہ باپ خرچہ دے اور ماں پرورش کرے۔(بہار شریعت)

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۵ر شوال المکرّم ۱۴۲۵ھ مطابق ۲۹ر نومبر ۲۰۰۴ء بروز دوشنبہ

الجواب صحیح عبدالجبار خان قادری

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

ایک شخص اپنی بیوی کو تین بار کہا کہ میں تجھے طلاق دے دوں گا اور وہ آدمی غصے کی حالت میں تھا اور اس نے غصے ہی میں کہا کہ میں جوش میں ہوں۔اب وہ بولتا ہے میرے سے غلطی ہوگئی۔آپ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب مرحمت فرمائیں نوازش ہوگی؟

المستفتی: محمد ساجد ابن لال
ملکانی ٹاور یادونگر جاگیشوی ممبئی

الجواب هو الموفق للحق و الصواب. . . . .

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی شخص مذکور کی بیوی پر طلاق واقع نہیں ہوئی۔ اس لئے کہ ''میں تجھے طلاق دے دوں گا'' یہ وعدۂ طلاق ہے نہ خود طلاق۔ وعدۂ طلاق سے طلاق نہیں ہوسکتی۔ (فتاویٰ عالمگیری جلد اول ص/۳۸۴) میں ہے: ''سُئِلَ نَجْمُ الدِّیْنِ عَنْ رَجُلٍ قَالَ لِاِمْرَائَتِہٖ اِذْھَبِیْ اِلٰی بَیْتِ اُمِّکِ فِقَالَتْ طلاق دہ تا بروم فَقَالَ تو بروم من طلاق دادہ فرستم قَالَ لَا تُطَلَّقُ لِاَنَّہٗ وَعْدٌ'' (فتاویٰ مصطفویہ ص/۳۶۵)۔

لہٰذا عورت اپنے شوہر کی بدستور بیوی ہے۔ مذکورہ بالا الفاظ سے نکاح کے اندر کوئی فساد واقع نہیں ہوا۔ دونوں میاں بیوی کی حیثیت سے رہیں۔

ھٰذَامَاظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۵/شوال المکرّم ۱۴۲۵ھ مطابق ۲۹/نومبر ۲۰۰۴ء بروز دوشنبہ

الجواب صحیح عبدالجبار خان قادری

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

زید ایک ہندو مذہب سے تعلق رکھتا تھا بعد میں مسلمان ہوگیا اور تقریباً پندرہ سال قبل ہندہ جو مسلمان عورت ہے سے نکاح کرلیا جس سے تین بچے بھی ہیں۔ مگر اب زید ہندو مذہب میں واپس ہوگیا ہے۔ گھر میں مورتی وغیرہ کی پوجا بھی کرتا ہے۔ اور جب ہندہ کہتی ہے کہ مجھ سے اب تمہارا کوئی تعلق نہیں رہ گیا تو وہ کہتا ہے کہ میں تمہارے ہی ساتھ رہوں گا۔ اس معاملہ میں مقامی کچھ مسلم حضرات بھی زید کا ساتھ دیتے ہوئے ہندہ کو مجبور کررہے ہیں کہ زید کو رکھنا ہی پڑے گا اور گھر کو دو حصوں میں تقسیم کرکے زید کو رہنے دو۔ جبکہ مکان ہندہ کا خریدا ہوا ہے اور اس کے خود کی ملکیت میں ہے۔ ایسے میں قرآن وحدیث کی روشنی میں شریعت مطہرہ کا کیا فیصلہ ہے؟ تفصیل کے ساتھ عنایت فرمائیں؟

المستفتی: قاری محمد طیب خان حبیبی
گلشن نگر جوگیشوری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی زید مرتد ہو گیا اور اس کی بیوی ہندہ اس کے نکاح سے نکل گئی۔ زید کا یہ کہنا کہ میں تمھارے ہی ساتھ رہوں گا بے معنیٰ ولغو ہے، جس کا کوئی اعتبار نہیں۔ اب ہندہ زید کے لئے اجنبیہ ہو چکی ہے۔ زید کا اس کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا، سفر کرنا، خلوت، سب حرام ہو چکا۔ اس پر چند مقامی مسلم حضرات کا زور دے کر ہندہ کو مجبور کرنا کہ وہ زید کو ساتھ رکھے انتہائی گھناؤنی، قبیح حرکت ہے جو اللہ ورسول ﷺ کے حکم کے سراسر خلاف ہے۔ اللہ تعالیٰ قرآن مجید چھٹا پارہ سورہ مائدہ کے اندر ارشاد فرماتا ہے: ''وَلَاتَعَاوَنُوا عَلَى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ'' ایسا کرنے والے مسلمان سخت مجرم وخاطی، مستحق عذاب، باعث غضب جبار ہیں۔ ان سب کو اپنے اس فعل قبیح سے رجوع کے ساتھ ساتھ توبہ واستغفار لازم و ضروری ہے۔

اور رہا مکان کا معاملہ تو وہ جب ہندہ کی ذاتی ملکیت ہے تو ہندہ ہی کا رہے گا اس میں زید کا کیا حق۔ مشکوٰۃ شریف (جلد اول ص ۲۵۴) میں حضرت سعید ابن زید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے وہ فرماتے ہیں کہ سرکار دوعالم ﷺ نے ارشاد فرمایا: '' مَنْ اَخَذَ شِبْرًا مِّنَ الْاَرْضِ ظُلْمًا فَاِنَّهٗ يُطَوَّقُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مِنْ سَبْعِ اَرْضِيْنَ'' (متفق علیہ)۔ یعنی جو شخص زمین ایک بالشت کے مقدار ظلماً لے لیا ہو تو قیامت کے دن سات طبق زمین کا طوق پہنایا جائیگا۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۹ رمحرم الحرام ۱۴۲۵ھ مطابق ۱۱ ر مارچ ۲۰۰۴ء بروز جمعرات

الجواب صحیح عبد الجبار خان قادری۔ المصدق محمد طیب خان حبیبی القادری

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں؟

عبد الواسط انصاری نے اپنی بیوی دلنواز بانو کو بحث وتکرار کے دوران غصہ میں کہا کہ تم کو طلاق ہے، تم کو طلاق ہے، صرف دو بار کہا۔ اس صورت میں دلنواز بانو کو طلاق ہوئی یا نہیں؟ اگر ہوئی تو کون سی؟ اور اس کے ازالے کی کیا صورت ہے؟ جب دلنواز کو رکھنا چاہے عبد الواسط انصاری جبکہ دو طلاق والی بات کو مسجد

میں حلفیہ بیان دے رہا ہے اور یہ بھی کہتا ہے کہ میں نے تین طلاق نہیں دیا ہے۔ بینوا توجروا۔

المستفتی: عبدالواسط انصاری

پرنس چال آر، ایم روڈ گلشن نگر جوگیشوری ممبئی

الجواب ھو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی عبدالواسط کی بیوی دلنواز بانو پر دو طلاق رجعی واقع ہوگئی۔ بایں صورت شوہر عدت کے اندر عورت کی مرضی کے بغیر بھی رجعت کرسکتا ہے۔ ''قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی: اَلطَّلَاقُ مَرَّتَانِ فَاِمْسَاکٌ بِمَعْرُوْفٍ اَوْتَسْرِیْحٌ بِاِحْسَانٍ'' (پارہ دوم رکوع ۱۳) اور اگر عدت گزر چکی ہے تو عورت کی مرضی سے دوبارہ نکاح کرسکتا ہے۔ حلالہ کی ضرورت نہیں۔ (ھٰکَذَا فِیْ کُتُبِ الْفِقْهِیَّةِ) اور اگر عورت حاملہ ہے تو اس کی عدت وضع حمل یعنی بچہ پیدا ہونا ہے۔ ''قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَاُوْلَاتُ الْاَحْمَالِ اَجَلُهُنَّ اَنْ یَّضَعْنَ حَمْلَهُنَّ'' (پارہ ۲۸ رسورہ طلاق) اور اگر حاملہ نہ ہو اور آئسہ یعنی پچپن سالہ اور نابالغہ بھی نہ ہو یعنی حیض والی ہو تو اس کی عدت تین حیض ہے۔ خواہ تین حیض تین ماہ یا تین سال یا اس سے زیادہ میں آئیں۔ جیسا کہ قرآن مجید میں ہے: ''وَالْمُطَلَّقٰتُ یَتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ ثَلٰثَةَ قُرُوْءٍ'' (پارہ ۲ ررکوع ۱۲ ر) فتاویٰ فیض الرسول جلد دوم ص ر ۱۸۷)

ھٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۳ رصفر المظفر ۱۴۲۵ھ مطابق ۱۴ راپریل بروز بدھ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں؟

زید اور ہندہ شوہر بیوی ہیں۔ دونوں کے درمیان کسی بات پر جھگڑا ہوا، درمیان جھگڑا ہندہ اپنے شوہر زید سے بولی مجھے تم طلاق دو، میں تمہارے ساتھ نہیں رہوں گی۔ اور اگر طلاق نہیں دو گے تو میں خود کشی کرلوں گی یا جل کر مرجاؤں گی۔ مجبوراً زید نے ایک کاغذ اور قلم لیا اور لکھا کہ لو اگر تم بضد ہو تو، مضمون رقعہ میں اس طرح لکھا (ہندہ میں تجھے تاق دیتا ہوں آج سے تم میری بیوی نہیں)

فقط زید

اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ زید کے اس طرح تاق لکھنے (طلاق لکھنے کے بجائے) اور زید کے لکھے ہوئے مضمون کے مطابق طلاق ہوئی یا نہیں؟ اگر ہوئی تو کتنی طلاق ہوئی؟ اور اب پھر سے شوہر بیوی ہونے کے لئے کیا کرنا چاہئے؟ اس حادثے کو گزرے ہوئے آج تقریباً دوسال کا عرصہ ہو چکا ہے۔ تب سے ہندہ اپنے شوہر سے الگ رہتی ہے۔ اور اب پھر ساتھ رہنا چاہتی ہے۔ قرآن وحدیث کی روشنی میں مدلل ومفصل جواب عنایت فرمائیں؟ فقط والسلام

منصور عالم رضوی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں برتقدیر صدق مستفتی زید کی بیوی ہندہ پر طلاق واقع ہوگئی اور پھر دوسال کا عرصہ بھی گزر گیا۔ اگر اس مدت (دوسال) میں ہندہ کو تین حیض آچکے ہیں یا ہندہ وقت طلاق حمل سے تھی اور وضع حمل ہو چکا ہے تو بایں صورت ہندہ بائنہ ہوگئی۔ اس لئے کہ سوال مذکور میں رجعت ثابت نہیں ہے۔ اب بے نکاح، زید کے ساتھ نہیں رہ سکتی۔ لہذا اگر ہندہ زید کے ساتھ رہنا چاہتی ہے تو نکاح جدید کر کے رہ سکتی ہے۔ اور زید اب صرف تجدید نکاح کر کے ہندہ کی مرضی سے اپنی زوجیت میں اسے لاسکتا ہے۔ حلالہ کی ضرورت نہیں۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفر لہ القوی

۲۵ ر ذوالحجۃ الحرام مطابق ۱۷ ر فروری ۲۰۰۴ء بروز منگل

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں؟

میری اجازت کے بغیر ان کا گھر سے چلا جانا کئی بار رہا، رات کے وقت اکثر ہوا۔ ایک مرتبہ ایسا ہی ہوا تو میں نے ایک طلاق دے دیا اور ان کی امی سے بھی کہا کہ ایسا ہوا۔ اس کے بعد بھی وہ بغیر اجازت جاتی رہی۔ پھر دو مہینے بعد ایسے ہی ہوا۔ اور انہوں نے مجھ سے کہا کہ میں دس مردوں سے بچہ پیدا کر کے دکھا سکتی ہوں تو میں نے کہا کہ میرا کیا کام۔ پھر میں نے غصہ میں دو طلاق دیا اس وقت انہوں نے کہا کہ تیسرا بھی دیدو پورا کر دو تو میں نے دے دیا طلاق۔

المستفتی: شکیل احمد خان

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں آپ کی بیوی پر طلاق مغلظہ واقع ہوگئی۔''لِاَنَّ الطَّلَاقَ بَلَغَ اِلَی النِّهَایَةِ'' لہٰذا اب بغیر حلالہ کے وہ آپ کے لئے درست (جائز) نہیں ہوسکتی۔''قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلاَ تَحِلُّ لَهٗ مِنْ بَعْدُ حَتّٰی تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ''(پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۳)۔

حلالہ کی صورت یہ ہے کہ اگر عورت حاملہ ہے تو بعد وضع حمل ورنہ تین حیض آنے کے بعد اور اگر آئسہ ہے تو تین ماہ بعد کسی سنی صحیح العقیدہ مسلمان سے نکاح کرے اور وہ شوہر ثانی اس سے ہم بستری بھی کرے۔ پھر وہ انتقال کر جائے یا طلاق دیدے تو دوبارہ عدت گزار کر شوہر اول سے نکاح کر سکتی ہے (كَمَا فِيْ حَدِيْثِ الْعُسَيْلَةِ)

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۲ ربیع النور شریف ۱۴۳۲ھ مطابق ۲۶ فروری ۲۰۱۱ء بروز سنیچر

جناب حضرت علامہ مفتی منظور احمد صاحب قبلہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مسئلہ: میں محمد انیس شوکت علی شیخ عمر ۳۵ سال پہلے سے شادی شدہ تھا۔اور اسی دوران میں نے دوسرا نکاح کیا۔ میرے تین بچے پہلی بیوی سے ہیں۔دوسری سے کوئی بچہ نہیں ہے۔مگر ہمارے دوسرے رشتہ کے بارے میں میری پہلی بیوی کو پتہ چل گیا اور اس نے اپنے میکے والوں کو بلا کر مجھے چار لوگوں کے سامنے طلاق دینے پر مجبور کیا۔کیا میرے تین بار بولنے سے طلاق ہوگئی یا نہیں ہوئی ؟ میری نیت طلاق دینے کی نہیں تھی۔تین بچوں کے دباؤ کی وجہ سے طلاق دیا تھا۔پہلی بیوی کی ضد تھی اسے رکھو یا مجھے رکھو۔کیا وہ میرے نکاح میں ہے یا نہیں؟ برائے مہربانی میری مدد کرو؟ مجھے اس بیوی کو نکاح میں لانے کے لئے کیا کرنا ہوگا؟

المستفتی: محمد انیس شوکت علی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں آپ کی بیوی پر طلاق مغلظہ واقع ہوگئی۔"لِاَنَّ الطَّلَاقَ بَلَغَ اِلَی النِّهَایَةِ" نیز طلاق صریح میں نیت کا اعتبار نہیں ہوتا۔"لِاَنَّ الصَّرِیْحَ مُسْتَغْنٍ عَنِ النِّیَّةِ" لہٰذا صورت مسئولہ میں خواہ آپ کی نیت رہی ہو یا نہ رہی ہو، بچوں کے دباؤ میں آ کر طلاق دیا ہو یا اپنی مرضی سے، بہر صورت طلاق واقع ہوگئی۔اب بغیر حلالہ آپ کی بیوی آپ کے لئے حلال نہ ہوگی۔"قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْ بَعْدُ حَتّٰی تَنْكِحَ زَوْجًا غَیْرَهٗ" (پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۳)۔حلالہ کی صورت یہ ہے بعد عدت آپ کی عورت کسی سنی صحیح العقیدہ مسلمان سے نکاح کرے اور وہ شوہر ثانی اس سے ہم بستری بھی کرے۔پھر وہ انتقال کر جائے یا طلاق دیدے تو دوبارہ عدت گزار کر آپ سے نکاح کر سکتی ہے(کَمَا فِیْ حَدِیْثِ الْعُسَیْلَةِ)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۵ ربیع النور شریف ۱۴۳۶ھ مطابق ۱۷ جنوری ۲۰۱۵ء بروز سنیچر

بخدمت مفتی صاحب دارالافتاء دارالعلوم اہل سنت برکاتیہ گلشن نگر، جوگیشوری (مغرب)

از کوثر بی شیخ سلیم بسم اللہ چال پانچواں روڈ، سانتا کروز (مشرق) ممبئی

مسئلہ: میں کوثر بی شیخ سلیم آپ کی خدمت میں عریضہ پیش کرتی ہوں، برائے کرم قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟

جناب! میرا نکاح میری ہی گلی میں رہنے والے نوجوان حسن رضا سے طے ہوا۔ یہ نکاح ۲۰ رمئی ۲۰۰۶ء کو قرار پایا۔ جو مسجد میں بڑی ہی سادگی سے طے پایا۔اس نکاح میں دونوں جانب کے رشتہ دار اور دوست واحباب شریک ہوئے۔چونکہ میرے شوہر کا آبائی وطن بہار ریاست میں ہے۔ان کا مکان اور زمین وجائداد وغیرہ سب وطن میں ہے۔اور وہ یہاں کرائے کے مکان میں رہتے تھے۔اس لئے نکاح کے بعد میں بھی اپنے شوہر اور ساس صاحبہ کے ساتھ یہاں رہنے لگی۔میری ساس صاحبہ کچھ مہینوں کے بعد وطن لوٹ گئیں۔میرے شوہر وطن آتے جاتے رہے۔مارچ ۲۰۰۷ء میں ہمارے یہاں بچی کی پیدائش

ہوئی اور اپریل ۲۰۰۷ء میں ہی میرے شوہر ایک حادثے میں زخمی ہو گئے۔ میں نے اور میرے والدین نے اپنے خرچ پر ان کا علاج کروایا۔ سسرال کی جانب سے کوئی رشتہ دار مدد کے لئے نہیں پہونچا۔ پانچ چھ مہینے میں وہ بالکل صحت یاب ہو کر اپنے بزنس اور کام پر واپس لگ گئے۔

اچانک دسمبر ۲۰۰۸ء میں میرے شوہر کچھ ضروری کام کہہ کر وطن روانہ ہوئے۔ انہوں نے دس پندرہ دن میں واپس آنے کے لئے کہا۔ وطن پہونچ کر انہوں نے ہم سے رابطہ قائم رکھا۔ پھر اچانک ان کا فون آنا بند ہو گیا۔ میں فون کرتی تو فون بند ملتا۔ میں نے کچھ دن انتظار کیا۔ لیکن پھر پریشان ہو کر اپنے جیٹھ صاحب کا فون نمبر ڈھونڈ نکالا اور ان سے بات کرنی چاہی اور میرے شوہر کی خیریت پوچھی تو انہوں نے مجھے دھمکیاں دیں اور کہا کہ اب میرے شوہر کبھی بھی ممبئی لوٹ کر نہیں آئیں گے۔ وہ بہار ہی میں رہیں گے۔ ہم ان کی دوسری شادی کروائیں گے۔

میں نے اور میرے والدین نے ان کی بہت منت سماجت کی کہ وہ میرے شوہر سے بات کروادیں یا انہیں بات چیت کرنے اور مجھے میری دو سالہ بچی کو لے کر وطن لے جانے کے لئے بھیج دیں۔ مگر وہ نہ مانے۔ اور انہوں نے میرے والدین کو صاف الفاظ میں کہہ دیا کہ بیٹی کو بہار لیکر آئیں گے تو انجام بہت برا ہوگا۔ میرے شوہر سے میری بات نہ ہو سکی۔

ابھی چند مہینے گزرے تھے کہ میرے شوہر نے بہار کی فیملی کورٹ سے نوٹس روانہ کئے۔ میں ذہنی طور پر بہت پریشان ہوگئی کہ اب کیا کروں۔ ممبئی سے بہار سفر کرنا میرے لئے ممکن نہ تھا۔ اس لئے وکیل سے صلاح و مشورہ کرنے کے بعد مجھے مجبوراً وہ معاملہ ممبئی کی عدالت میں منتقل کروانا پڑا۔

پچھلے چھ سالوں سے میں اپنے والدین کے گھر رہنے پر مجبور ہوں۔ وہی میرے اخراجات برداشت کر رہے ہیں۔ اور پچھلے چھ سالوں سے میں کورٹ کچہری کے چکر لگانے پر مجبور ہوں۔ اس دوران میرے شوہر کورٹ میں حاضر ہوتے رہے۔ لیکن بڑی ہی بے رخی! نہ کبھی مجھ سے بات چیت کی نہ کبھی بچی کی حالت کے متعلق معلومات لی اور نہ ہی ہم دونوں کا خرچ ادا کیا۔

میں نے بہت کوشش کی کہ وہ مجھ سے بات چیت کرلیں اور دوبارہ مجھے اور بچی کو اپنالیں۔ مگر وہ نہ مانے آج چھ سال کے بعد عدالت میں میرے حق میں فیصلہ ہوا ہے۔ اور میرے شوہر کو بیوی اور بچی کو ماہانہ ۸۰۰۰/ ہزار روپئے دینے کا حکم ملا ہے۔

آڈر ملتے ہی میرے شوہر نے وکیل کے ذریعہ مجھے طلاق بائن کا نوٹس بھیج دیا ہے۔جس میں میری بہت ساری غلطیاں بتائی گئی ہیں جو سراسر غلط بیانی ہے۔میرے شوہر کے دل میں خدا کا خوف نہیں رہا کہ انہوں نے معصوم بیوی اور بچی کو سزا دی۔ مجھے یہ بھی معلومات حاصل ہوئی کہ وطن میں انہوں نے دوسری شادی بھی کر لی ہے۔مفتی صاحب آپ قرآن وحدیث کی روشنی میں مجھے بتائیں:

(۱) یہ طلاق واقع ہوگئی ہے؟اب میرے لئے کیا حکم ہے؟

(۲) میرے شوہر نے جو دو ہزار سات سو چھیاسی روپئے مہر کی رقم اور ۷۰۰۰ر سات ہزار عدت کی رقم کا چیک نوٹس کے ساتھ بھیجا ہے،اس کا لینا جائز ہے یا نہیں؟اگر میں نہ لوں تو کیا حکم ہے؟

(۳) حضرت مجھے بتائیں کہ اب میرا،اور میری بچی کے اخراجات (نان ونفقہ) ادا کرنے کے متعلق میرے شوہر کے لئے کیا حکم ہے؟

فقط: کوثر بی شیخ سلیم

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

(۱) صورت مسئولہ میں طلاق بائن کی نوٹس اگر آپ کے شوہر ہی کے طرف سے ہے تو آپ کے اوپر طلاق بائن واقع ہوگئی۔اب آپ عدت گزارنے کے بعد آزاد ہیں۔

(۲) آپکے شوہر نے جو مہر وعدت کے خرچ کی رقم بھیجی ہے اس کا لینا اور استعمال کرنا آپ کے لئے جائز ہے جو آپ کا حق ہے۔

(۳) مہر وعدت کا خرچ ادا کر دینے کے بعد آپ کے شوہر پر آپ کے لئے کوئی ذمہ داری عائد نہیں ہوتی۔البتہ بچی کے جملہ اخراجات شوہر کے ذمہ ہیں۔اور سمجھ دار ہو جانے کے بعد بچی بھی اس کے حوالے کی جائے گی۔( ہکذا فی کتب الفقھیہ )

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۷ر صفر المظفر ۱۴۳۶ھ مطابق یکم دسمبر ۲۰۱۴ء بروز پیر

حضرت مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

عبدل احمد شیخ نے اپنی بیوی فرح ناز کو تین طلاق دے دیا۔ اب اس کی بیوی فرح ناز کا کہنا ہے کہ میں یہ فلمی انداز میں طلاق نہیں مانتی اور آگر آپ نے طلاق دیا ہے تو مجھے ماہانہ ۱۵ ؍ ہزار روپئے دو جو میں اپنی ضرورت پر خرچ کروں گئی۔ اب عبدل کا کہنا ہے کہ میں ۱۵ ؍ ہزار ہی کماتا ہوں اور اپنے باپ کا علاج بھی کراتا ہوں اور مستقبل میں دوسری شادی بھی کرنی ہے۔ یہ مجھ سے نہیں ہوسکے گا کہ میں فرخ ناز کو ماہانہ ۱۵ ؍ ہزار روپئے دوں۔ برائے مہربانی اس بات کی وضاحت شریعت کی روشنی میں فرمائیں کہ عبدل دوسری شادی کرسکتا ہے؟ اس کے اوپر فرح ناز کا مطالبہ پورا کرنا ضروری ہے؟ رہنمائی فرمائیں کرم ہوگا۔

المستفتی: عبدل احمد شیخ

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں عبدل احمد شیخ کی بیوی پر طلاق مغلظہ واقع ہوگئی۔ ''لِاَنَّ الطَّلَاقَ بَلَغَ اِلَی النِّهَایَةِ'' لہٰذا بغیر حلالہ وہ عبدل کے لئے حلال نہیں ہوسکتی۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے: ''فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْ بَعْدُ حَتّٰی تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ'' (پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۳)۔ ''بِيَدِهٖ عُقْدَةُ النِّكَاحِ'' کے تحت طلاق کا مالک شوہر ہے۔ جب بھی طلاق دے گا واقع ہوجائے گی۔ کسی کے ماننے یا نہ ماننے کا کچھ اعتبار نہیں۔ رہا فرح ناز کا ماہانہ ۱۵ ؍ ہزار کا مطالبہ کرنا یہ بھی درست نہیں ہے۔ البتہ ایام عدت کا خرچ شوہر پر لازم الادا ہوگا جس سے مفر ممکن نہیں۔ لہٰذا فرح ناز کو بعد طلاق تین حیض آنے تک یا اگر وہ حاملہ ہے تو تا وضع حمل یا پھر آئیسہ یا نابالغہ ہے تو تین ماہ تک کا خرچ جس طرح وہ کھاتا پیتا ہے دینا ضروری ہوگا۔ اور عبدل دوسری شادی کر سکتے ہیں بلکہ وہ ایک ساتھ میں علیٰ حسب الاستطاعت چار بیویاں رکھ سکتے ہیں۔ جیسا کہ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے: '' فَانْكِحُوْا مَا طَابَ لَكُمْ مِنَ النِّسَاءِ مَثْنٰی وَ ثُلٰثَ وَرُبٰعَ'' چوتھا پارہ سورہ نساء سے ظاہر وباہر ہے۔

هٰذَا مَا ظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۸ ؍ ذوالقعدۃ الحرام ۱۴۳۵ھ مطابق ۱۴ ؍ ستمبر ۲۰۱۴ء بروز اتوار

حضرت مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مسئلہ: میں نے اپنی بیوی سروری بیگم کو تین طلاق دیدیا۔لیکن کچھ لوگوں کا کہنا ہے کہ صرف مرد کے چاہنے سے طلاق ہو جائے گی، ایسانہیں ہوسکتا۔دوسری بات یہ کہ میں نے اپنی بیوی کو گھر سے باہر جانے سے کئی دنوں سے منع کرتا رہا۔دودن قبل یہ گھر سے باہر گئی اور سوال کرنے پر صاف انکار کرگئی۔ مجھے غصہ آیا اور میں نے طلاق دیدی۔اب سوال یہ ہے کہ طلاق دینے کے بعد میں اپنی بیوی کے ساتھ رہ سکتا ہوں یا نہیں؟ اگر نہیں، تو شریعت نے کوئی صورت نکال رکھی ہے جس سے ہم دونوں ایک ساتھ رہ سکیں۔ برائے مہربانی اللہ ورسول کے فرمان کے مطابق جواب عنایت فرمائیں کرم ہوگا۔

المستفتی: احمد حسین

ڈی، مارٹ، یاری روڈ، ورسوا اندھیری ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

"بِیَدِہٖ عُقْدَةُ النِّکَاحُ" کے تحت طلاق کا مالک شوہر ہے۔اوراسی کے دینے اور چاہنے سے طلاق واقع ہوگی نہ کہ کسی اور کے چاہنے یا راضی ہونے سے۔صورت مسئولہ میں چونکہ شوہر کا اقرار موجود ہے۔ وقوع طلاق کے لئے اقرار ہی کافی ووافی ہے۔جولوگ یہ کہتے ہیں کہ صرف مرد کے چاہنے سے طلاق نہیں ہوتی وہ غلط کہتے ہیں۔انہیں مسائل شرعیہ کا علم حاصل کرنا چاہئے۔

احمد حسین کی بیوی سروری بیگم پر طلاق مغلظہ واقع ہوگئی۔اب بغیر حلالہ وہ احمد حسین کے لئے حلال نہیں ہوسکتی۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ ارشادفرماتا ہے:"فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْ بَعْدُ حَتّٰی تَنْکِحَ زَوْجًا غَیْرَهٗ" (پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۳) بایں صورت سروری بیگم اگر اپنے شوہر کے طرف پلٹنا چاہتی ہے تو اسے چاہئے کہ بعد عدت کسی سنی صحیح العقیدہ مسلمان سے نکاح کرے اور وہ شوہر ثانی اس سے ہم بستری بھی کرے۔پھر وہ انتقال کر جائے یا طلاق دیدے تو دوبارہ عدت گزار کر اپنے شوہر سے نکاح کر سکتی ہے۔(کَمَا فِیْ حَدِیْثِ الْعُسَیْلَةِ)

هٰذَا مَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۷ / ذوالقعدۃ الحرام ۱۴۳۵ھ مطابق ۱۳ / ستمبر ۲۰۱۴ء بروز سنیچر

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں:

(۱) زید اور ہندہ کی شادی ہوئی تھی۔ زید کے اندر کچھ مجبوری ہونے کہ وجہ سے ہندہ کو نکاح سے خارج کرنا پڑا۔ اس وقت ایک مولوی صاحب نے ہندہ سے کہا کہ زید کے حق میں جو مہر باقی ہے اس کو معاف کردو۔ اس لئے کہ جب تک معاف نہیں کروگے طلاق نہیں ہوسکتی۔

(۲) شادی کے بعد ہندہ کے والدین نے ہندہ کیلئے ایک پلاٹ لیا تھا جس کی قیمت ایک لاکھ ادا کر دئے تھے۔ چار سال ہوگئے پلاٹ ابھی تک ہندہ کے نام نہیں کئے۔ طلاق ہونے کے بعد پلاٹ کا مطالبہ ہوا تو ان لوگوں نے کہا اپنا ایک لاکھ روپیہ لے لو جب کہ پلاٹ کی قیمت فی الحال آٹھ لاکھ روپیہ ہے۔ یہ پلاٹ بیچنے والے سب زید کے گھر والے ہی ہیں۔

برائے مہربانی شرعی فتویٰ تحریر فرما کر یہ بھی تحریر فرمادیں کہ اب ہمیں کیا کرنا چاہئے؟ کرم ہوگا۔

المستفتی: حافظ محمد فرید
نور مسجد، جوگیشوری ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

(۱) وقوع طلاق کے لئے مہر کی عدم ادائیگی مانع نہیں ہے۔ اس لئے طلاق واقع ہوجائے گی۔ البتہ مہر کے رقم کی ادائیگی شوہر پر واجب ہوگی۔ مولوی صاحب کا یہ کہنا کہ مہر کی رقم جب تک معاف نہ ہو جائے طلاق واقع نہ ہوگی، جہالت ہے۔ اور مسائل شرعیہ سے عدم واقفیت کی دلیل ہے۔

(۲) ہندہ کے والدین نے جو پلاٹ اسکے لئے لیا تھا اور اس کی رقم بھی ادا کردی تھی، وہ ہندہ کی ملکیت ہے۔ زید کے گھر والوں کو چاہئے کہ وہ پلاٹ ہندہ کے حوالے کردیں ورنہ اللہ و رسول کے عتاب و عذاب میں گرفتار ہوں گے۔

**هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۱ر صفر المظفر ۱۴۳۴ھ مطابق ۲۵ر دسمبر ۲۰۱۲ء بروز منگل

من جانب: محمد شفیع حسن منصوری اے ونگ روم نمبر۴ پرکاش اپارٹمنٹ ہل روڈ جوگیشوری ممبئی

مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مسئلہ: میری شادی مسماۃ ریشما دختر حاجی محمد یعقوب سے ۲۴؍اپریل ۲۰۱۲ء کو بمقام بھائیکلہ ممبئی، سنت طریقے سے ہوئی تھی۔ شادی کے پہلے ہی دن سے مسماۃ ریشما مجھ سے اور میرے اہل خانہ یعنی میرے بھائی اور بھابھی سے جھگڑنے لگی اور ذلیل کرنے لگی۔ اور ۲۱؍مئی کو بہت جھگڑا، بدزبانی اور گالی گلوج کی۔ ۲۲؍مئی کو اس کے بھائی کو بلایا گیا اور وہ اس کے ساتھ چلی گئی۔ ساتھ میں میرے سونے کے سارے زیورات لے گئی۔ اس کے بعد ۲۷؍۳۱؍مئی اور ۲۴؍جون کو میٹنگ ہوئی۔ لیکن صلح نہ ہوسکی۔ اور وہ اس کے بھائی اور بھابھی گالی گفتار اور بے عزتی کر کے چلے گئے اور وہ بھی ان کے ساتھ آئی اور ان کے ساتھ ہی چلی گئی۔ ۲۶؍جون کو اس کا بھائی شیخ ایوب اسے میرے مکان پر چھوڑ گیا۔ ۲؍جولائی ۲۰۱۲ء کو ریشما نے مجھ سے طلاق مانگا۔ جس کے لئے میں نے رضا و خوشی ظاہر کی۔ لہٰذا میں نے ناگزیر حالات اور نا اتفاقی کی وجہ سے اور یہ جان کر کہ اب اس کے ساتھ میرا نباہ مشکل ہے، میں نے ۴؍جولائی ۲۰۱۲ء کو مسماۃ ریشما دختر حاجی محمد یعقوب شیخ کو طلاق بائن دیدیا۔

اب میرے اور اس کے درمیان کسی بھی قسم کا رشتہ زوجیت نہیں ہے۔ مہر کی رقم بوقت شادی ادا کردیا تھا۔ اور عدت کی رقم ۶۰۰۰؍روپئے مع طلاق نامہ بذریعہ ڈمانڈ ڈرافٹ روانہ کردیا ہوں۔ طلاق کی اطلاع مسماۃ ریشما اور اس کے اہل خانہ کو مل چکی ہے۔ کیونکہ طلاق نامہ جو میں نے بذریعہ ڈاک روانہ کیا تھا وہ انہوں نے وصول کر کے پڑھنے کے بعد طلاق نامہ اور ۶۰۰۰؍روپئے کا ڈرافٹ مع لفافہ دوسرے بڑے لفافہ میں بند کر کے واپس مجھے بھیج دیا اور طلاق قبول نہیں کر رہے ہیں۔ لہٰذا میں یہ جاننا چاہتا ہوں کہ مندرجہ حالات کے پیش نظر طلاق ہوئی یا نہیں؟ طلاق نامہ بذریعہ قاضی عبدالجبار خان لکھا گیا تھا اور معرفت وکیل بھیجا گیا تھا۔

**الجواب هو الموفق للحق والصواب. . . . .**

جاننا چاہئے کہ وقوع طلاق کے لئے بیوی یا اسکے اہل خانہ کا مطلع ہونا یا طلاق نامہ کا قبول کرنا ضروری نہیں ہے۔ طلاق کا مالک شوہر ہے۔ جب دے گا، جہاں دے گا، جیسے دے گا، واقع ہو جائے گی۔ حدیث شریف میں ہے اللہ کے رسول ﷺ ارشاد فرماتے ہیں: ''اَلطَّلَاقُ لِمَنْ اَخَذَ بِالسَّاقِ'' یعنی

طلاق کا مالک شوہر ہے، جب دے گا واقع ہو جائے گی۔لہٰذا صورت مسئولہ میں طلاق واقع ہو گئی اس لئے کہ شوہر کا اقرار موجود ہے اور تحریر بھی موجود ہے جو وقوع طلاق کے لئے کافی ووافی ہے۔''لِاَنَّ اِقْـرَارَ الطَّلَاقِ طَلَاقٌ''اب ریشما بنت محمد یعقوب شیخ پر طلاق واقع ہو چکی ہے اور وہ اپنے شوہر مذکور کی زوجیت سے خارج ہیں۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۴/ذوالقعدۃ الحرام ۱۴۳۳ھ مطابق یکم اکتوبر ۲۰۱۲ء بروز پیر

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں مفتیان کرام اس مسئلہ میں؟

زید صبح سویرے دوبئی سے آیا تھا۔رات بھر سویا نہیں تھا۔جس وقت اس نے طلاق دیا وہ ہوش میں نہیں تھا۔اس پر جادو کا اثر بھی ہے۔زید کی بیوی نیند میں سو رہی تھی۔اس وقت زید اور اس کی بیوی تو تنہا تھے۔زید نے بیوی کو نیند سے جگایا اور اس نے بیوی کو کہا اب تو سن طلاق،طلاق اور طلاق۔اب یہاں سے جا۔اب زید کی بیوی کہتی ہے کہ تم نے یہ کیا کہہ دیا۔تب زید نے کہا مجھے کچھ خبر نہیں کہ میں نے کیا کہہ دیا۔اور اس کے بعد وہ دونوں اسی بستر پر ایک کروٹ وہ اور ایک کروٹ یہ سو گئے۔اس پر شریعت کا کیا حکم ہے۔

المستفتی: محمد حنیف محمد علی روڈ ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں زید(دوبئی سے آیا)اپنے ہی گھر میں آیا،اپنی ہی بیوی کو جگایا اور اپنے ہی بیوی سے مخاطب ہو کر الفاظ طلاق ادا کئے۔یہ سب قرائن تو اس کے ہوش وحواس کے ہیں۔پھر وقت طلاق ہوش میں نہیں رہا یہ کیسے تسلیم کیا جا سکتا ہے۔یہ بات قرینۂ قیاس کے خلاف ہے۔لہٰذا جب تک تحقیق حال نہ ہو جائے کوئی حکم نہیں لگایا جا سکتا ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۲/ذوالقعدۃ الحرام ۱۴۳۳ھ ۲۹ ستمبر ۲۰۰۲ء بروز سنیچر

السلام علیکم مفتی صاحب

مسئلہ: میرا مسئلہ یہ ہے کہ میری دوسری ڈلیوری کے وقت میرے شوہر نے مجھے بغیر کچھ خرچ دیئے میرے والدین کے گھر ۲/نومبر ۲۰۰۹ء کو چھوڑ دیا۔ اور ۱۹/نومبر ۲۰۰۹ء کو مجھے لڑکا پیدا ہوا۔ ڈلیوری سے پہلے میرے شوہر نے میرے والد سے ایک ہفتے میں لوٹانے کے وعدے پر ۱۵۰۰۰/روپئے قرض لئے۔ لیکن ۷/مہینے گزر جانے کے بعد بھی میرے شوہر نے وہ پیسے میرے والد کو نہیں لوٹائے۔ ڈلیوری کے بعد میرے والد نے میرے شوہر سے پیسے مانگے تو دونوں کے درمیان لین دین کے تعلق سے لڑائی جھگڑا ہوا۔ جس کا بدلہ میرے شوہر نے مجھ سے نکالا۔ نہ مجھے اپنے گھر لے گئے اور نہ ہی خرچ کے لئے کوئی روپیہ دیا۔ اور کہا کہ تجھے جہاں سے پیسے ملتے ہیں تو وہاں سے لے لے۔ تو میں نے اپنے بچوں کے خرچ کے پیسوں کے لئے کورٹ میں کیس درج کیا۔ آج مجھے میرے والدین کے گھر رہتے ہوئے ڈھائی سال ہو گئے ان ڈھائی سالوں میں میرے شوہر لگاتار مجھ سے اور اپنے بچوں سے ملتے رہے۔ کبھی کورٹ میں، کبھی میرے گھر، کبھی میرے رشتہ داروں کے گھر، کبھی رشتہ داروں کی شادی میں۔ روزانہ ایک ایک دو دو گھنٹہ فون پر مجھ سے بات کرتے۔ میرے والدین کے گھر دو دو گھنٹہ بیٹھ کر میرے ساتھ مذاق مستی کرتے۔ مجھے اور بچوں کو سیر و تفریح کے لئے لے جاتے۔ اور آج کہتے ہیں کہ اسلامی قانون کے تحت ہمارے درمیان ڈھائی سال کی دوری رہی اور ہمارے درمیان کوئی جنسی تعلقات نہیں ہوئے۔ اس وجہ سے اسلامی شریعت سے تیرا میرا طلاق اپنے آپ ہو گیا۔

مفتی صاحب! آپ مجھے قرآن وحدیث کی روشنی میں بتائیں کہ واقعی کیا میرا اور میرے شوہر کا آج کوئی تعلق ہے یا نہیں ہے؟ آج بھی میں اپنے شوہر کی بیوی ہوں یا نہیں؟

المستفتیہ۔ شاہین ناصر شیخ

**الجواب هو الموفق للحق والصواب. . . . .**

میاں بیوی کے الگ رہنے یا جنسی تعلقات قائم نہ ہونے کی بنیاد پر طلاق واقع نہیں ہوتی۔ بلکہ شوہر کے طلاق دینے سے واقع ہوتی ہے۔ طلاق کا مالک شوہر ہے جب وہ طلاق دے گا، واقع ہو جائیگی۔ ورنہ نہیں۔

حدیث شریف میں ہے: ''اَلطَّلَاقُ لِمَنْ اَخَذَ بِالسَّاقِ'' (فتاوی فیض الرسول جلد دوم ص/۱۲۸)

لہٰذا صورت مسئولہ مستفسرہ میں برصدق مستفتیہ طلاق واقع نہیں ہوئی۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۸؍ جمادی الاخریٰ ۱۴۳۳ھ مطابق ۱۰؍ مئی ۲۰۱۲ء

**مسئلہ:** میں تمہیں طاق دیتا ہوں، طلاق، طاق، طاق۔ میں نے شراب پیا تھا۔ میں نشے کی حالت میں تھا۔ مجھے ہوش نہ تھا کہ میں کیا بول رہا ہوں۔ اس رات میں نے شراب پی رکھی تھی۔ میں تمہیں طاق دیتا ہوں، طاق، طاق، طاق۔ یہ سب میں نے شراب کے نشے میں کہا۔ مجھے ہوش نہیں تھا کہ میں کیا بول رہا ہوں۔ السائل: محمد اختر

ڈیناچال، کاجوپاڑہ، بہرام باغ، جوگیشوری

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں اختر خان کی بیوی پر طلاق مغلظہ واقع ہوگئی۔ ”لِاَنَ الطَّلَاقَ بَـلَـغَ اِلٰـی النِّهَایَةِ“ اور فتاویٰ عالمگیری جلد اول صفحہ ۳۳۱؍ میں ہے: ”طَلَاقُ السُّكْرَانِ وَاقِعٌ اِذَا سَكَرَ مِنَ الْخَمْرِ اَوِالنَّبِیْذِ وَهُوَ مَذْهَبُ اَصْحَابِنَا رَحِمَهُمُ اللّٰهِ تَعَالٰی۔ کذا فی المحیط۔ یعنی اختر کی بیوی پر طلاق واقع ہوگئی اگر چہ شراب کے نشہ میں دی ہے۔ لہٰذا اب بغیر حلالہ اختر خان کی بیوی ان کے لئے حلال نہ ہوگی۔

**قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی** ”فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْ بَعْدُ حَتّٰی تَنْكِحَ زَوْجاً غَیْرَهٗ“ حلالہ کی صورت یہ ہے کہ عدت گذارنے کے بعد عورت دوسرے سے نکاح صحیح کرے۔ دوسرا شوہر اس کے ساتھ اس کے ساتھ کم سے کم ایک بار ہمبستری کرے پھر وہ مرجائے یا طلاق دیدے تو عورت دوبارہ عدت گزارنے کے بعد پھر اختر خان سے نکاح کرسکتی ہے۔ اگر دوسرے شوہر نے بغیر ہمبستری طلاق دے دی تو اختر خان سے دوبارہ نکاح نہیں کرسکتی۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۴؍ ربیع الغوث ۱۴۳۷ھ مطابق ۴؍ فروری ۲۰۱۶ء بروز جمعرات

# باب الخلع

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟
ہندہ نے ڈیڑھ سال قبل زید سے شادی کی تھی۔لیکن زید نہ تو ہندہ کو تقریباً چھ مہینہ سے اخراجات دیتا ہے اور نہ ہی نان ونفقہ دیتا ہے اور نہ ہی چھ مہینہ سے زید ہندہ کے پاس آیا ہے۔ ہندہ اپنے ماں باپ کے گھر میں رہتی ہے۔ جب سے شادی ہوئی ہے زید کے گھر نہیں گئی ہے۔اور چھ مہینہ سے زید کا پتہ بھی نہیں ہے کہ ہے یا نہیں۔اس صورت میں ہندہ زید سے آزاد ہونا چاہتی ہے اور دوسرا نکاح کرنا چاہتی ہے۔اس صورت میں خلع ہوسکتا ہے یا نہیں؟ اورلڑکی خلع ہی چاہتی ہے۔
خلع کی صورت میں کیا زید کا موجود ہونا ضروری ہے؟ اور خلع کے بعد ہندہ کتنے دنوں کے بعد دوسرا نکاح کرسکتی ہے؟ یا اور کوئی صورت بتائی جائے کہ ہندہ زید کی زوجیت سے آزاد ہو سکے اور دوسرا نکاح کر سکے؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں مفصل بیان کیا جائے؟ عین نوازش ہوگی۔

فقط والسلام

آپ کا خادم

حبیب رضا خان، اندھیری، ویسٹ ممبئ

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں زید اور ہندہ کے درمیان خلع ہوسکتا ہے۔جیسا کہ قدوری شریف میں ہے: ''اِذَا تَشَاقَّ الزَّوْجَانِ وَخَافَا اَنْ لَا يُقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ فَلَا بَاسَ بِاَنْ تَفْتَدِیَ نَفْسَهَا مِنْهُ بِمَالٍ يَخْلَعُ بِهٖ'' جب نااتفاقی ہو زوجین کے درمیان اور اندیشہ ہو کہ اللہ تعالیٰ کے حقوق کو قائم نہیں رکھ سکیں گے تو کوئی حرج نہیں کہ عورت اپنی جان کے عوض کچھ مال دے کر خلع کر لے۔اور اگر ہندہ عاجز آ کر زید سے چھٹکارا چاہتی ہے تو اس کی کئی صورتیں ہیں۔
(۱) یا تو خلع کرے۔اس کا طریقہ (ہدایہ اولیین ص۳۸۴) کی عبارت سے واضح ہے۔ باب الخلع میں ہے: ''فَاِذَا فَعَلَ ذٰلِكَ وَقَعَ بِالْخُلْعِ تَطْلِيْقَةً بَائِنَةً وَلَزِمَهَا الْمَالُ'' یعنی جب شوہر مال کے

بدلے خلع کرے تو خلع کی وجہ سے عورت پر طلاق بائن پڑے گی اور اس کو مال دینا واجب ہوگا اور جب خلع سے طلاق بائن واقع ہوگئی تو اس کے لئے حکم یہ ہے، ''وَالْمُطَلَّقٰتُ یَتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ ثَلٰثَةَ قُرُوْءٍ'' (پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۲) یعنی عورت اگر حاملہ، نابالغہ، پچپن سالہ نہ ہوتو اس کی عدت تین حیض ہے۔ خواہ تین ماہ، تین سال یا اس سے زیادہ میں آئے اور عوام میں جو مشہور ہے کہ طلاق والی عورت کی عدت تین مہینہ تیرہ دن ہے، سب غلط ہے۔

(۲) یا تو نکاح فسخ کرائے۔ اگر حقیقت میں زید کا پتہ نہیں ہے۔ یا نان ونفقہ نہیں دیتا ہے تو مذہب حنفی پر عمل کرتے ہوئے اپنے شوہر کی عمر نوے سال ہونے تک انتظار کرے۔ مگر وقت ضرورت مفقود کی عورت کو حضرت امام مالک رضی اللہ عنہ کے مذہب پر عمل کی رخصت ہے۔ ان کے مذہب پر عورت ضلع کے سب سے بڑے سنّی صحیح العقیدہ عالم کے حضور فسخ نکاح کا دعوی کرے وہ عالم چار سال کی مدت مقرر کرے گا۔ اس چار سال کی مدت میں اس کے شوہر کی موت وزندگی معلوم کرنے کی ہر ممکن کوشش کریں۔ جب یہ مدت گزر جائے تو عورت کے استغاثہ پیش کرنے کے بعد اگر وہ عالم اس کے شوہر پر موت کا حکم کردے تو عورت عدت وفات گزار کر جس سنّی صحیح العقیدہ سے چاہے نکاح کرسکتی ہے۔

(۳) یا طلاق گرام پنچایت یا مقامی حکام کے دباؤ سے جس طرح بھی ہو طلاق حاصل کریں اور زید پر لازم ہے کہ جب وہ ہندہ کو رکھنا نہیں چاہتا یا حقوق زوجہ ادا نہیں کرتا تو اسے طلاق دیدے۔ اگر زید ہندہ کو رکھنے پر راضی نہ ہو اور نہ ہی طلاق دینے پر راضی ہو تو سب مسلمان مل کر اس کا بائیکاٹ کریں ورنہ ظالم زید کے ساتھ وہ لوگ بھی گنہگار ہوں گے۔ (کَمَا قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی وَاِمَّا یُنْسِیَنَّكَ الشَّیْطَانُ فَلَا تَقْعُدْ بَعْدَ الذِّكْرٰی مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ (پارہ س ۷؍رکوع ۱۴)۔ اگر زید سامنے موجود نہیں ہے تب بھی خلع ہوسکتا ہے جیسے طلاق غیر موجودگی میں واقع ہو جاتی ہے۔ شرط یہ ہے کہ زید کا مال کے عوض دو عادل گواہوں کی شہادت سے طلاق دینا ثابت ہو جائے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۴؍صفر المظفر ۱۴۲۶ھ مطابق ۴؍اپریل ۲۰۰۵ء بروز دوشنبہ

# باب المصاہرت

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ہٰذا میں؟

بکر (سسر)، زید بکر کا لڑکا ہے۔ ہندہ زید کی بیوی ہے جس سے دو بچے ہیں۔ ہندہ کہتی ہے میں اپنے مکان کے اوپر اپنے شوہر یعنی زید کے ساتھ تھی۔ رات میں میرے سسر یعنی بکر نے مجھ کو نیچے بلایا۔ جب میں ان کے پاس گئی تو انہوں نے میرا ہاتھ پکڑا اور بوسہ لیا۔ جب میں واپس آکر اپنے شوہر زید سے بولی کہ آپ کے والد نے میرے ساتھ ایسا کیا ہے تو میرا شوہر زید فوراً اپنے والد بکر کے پاس آیا اور بولا کیا آپ نے میرے بیوی کے ساتھ ایسا کیا ہے؟ تو بکر فوراً قرآن اٹھانے کے لئے تیار ہو گیا کہ اگر میں ایسا کیا ہوں تو۔

یہی حلفیہ بیان ان تینوں نے اپنے قومی ممبران جماعت کے سامنے دیا ہے۔ اس وقت ہندہ اپنے میکے میں ہے اور یہ چاہتی ہے کہ اپنے شوہر کے ساتھ الگ مکان میں رہے تو کیا شریعت ان کو ساتھ رہنے کی اجازت دیتی ہے؟ قرآن و حدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟

المستفتیہ تبسم مصطفیٰ

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں اگر ہندہ کی خبر سن کر زید نے اس کی تصدیق کر دی اور اسے تسلیم کر لیا تو اب ہندہ ہمیشہ کے لئے اپنے شوہر زید پر حرام ہو گئی۔ اب اس صورت میں زید پر واجب ہے کہ اپنی عورت سے متارکہ کرے۔ مثلاً یہ کہہ دے کہ میں نے اسے چھوڑا۔ اس کے بعد ہندہ عدت گزار کر کسی دوسرے آدمی سے نکاح کر سکتی ہے۔ ہندہ اگر حاملہ ہے تو اس کی عدت وضع حمل ہے۔ ورنہ تین حیض آنے تک اپنے آپ کو روکے رکھے گی۔ بعدہٗ کسی دوسرے سے نکاح کر لے۔ زید کے تسلیم و تصدیق کے بعد ہندہ کا اپنے شوہر زید کے ساتھ خواہ الگ مکان میں ہو یا دنیا کے کسی کونے میں کہیں بھی وہ دونوں میاں بیوی کی حیثیت سے نہیں رہ سکتے۔ (ہٰکذا فی فتاویٰ فیض الرسول جلد اول ص ۵۸۴ ودر مختار وفتاویٰ رضویہ)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

یکم جمادی الاولیٰ ۱۴۲۴ھ مطابق ۲؍ جولائی ۲۰۰۳ء

# کتاب العدۃ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں؟

زید کا نکاح ہندہ سے ہوا اور دو بچے بھی پیدا ہوئے۔ بعدہٗ ماہ فروری ۲۰۰۴ء کو ممبئی میں زید نے ہندہ کے والد اور اپنے بہنوئی کی موجودگی میں کہا کہ تمہاری لڑکی کو طلاق دے رہا ہوں۔ مذکورہ رشتہ داروں نے سمجھایا مگر زید اپنی بات پر اڑا رہا۔ دوسرے دن کافی لوگوں کی موجودگی میں میٹنگ ہوئی جس میں زید کے والد اور کچھ سگے رشتہ دار بھی تھے۔ سب کی موجودگی میں پھر زید سے ہندہ کے بارے میں سوال کیا گیا زید نے پھر وہی جملہ دہراتے ہوئے کہا کہ میں طلاق دے رہا ہوں۔ اس کے بعد مذکورہ لوگوں نے پھر ایک بار سمجھایا۔ لیکن زید نے اپنے قول کو نہ بدلا اور کہا کہ میں نہیں رکھوں گا، طلاق دے رہا ہوں۔ پھر اس کے بعد زید کی والدہ اپنے ہمراہ زید کو لے کر ملک یعنی اپنے گھر چلی آئی۔

۲۶/اپریل ۲۰۰۴ء کو گھر پہونچتے ہی زید اپنی بیوی ہندہ سے کہا کہ اب ہمارا تمھارا کوئی رشتہ نہیں ہے۔ تم اپنے میکے چلی جاؤ۔ یہاں تک کہ ہندہ اپنے شوہر زید کا کپڑا دھونے چلی تو زید نے مارتے ہوئے کہا کہ ہمارا تمھارا رشتہ نہیں ہے اور اپنے دونوں بچوں کو لے کر ممبئی آنے لگا تو ہندہ نے زید سے تحریری طلاق نامہ طلب کیا۔ زید نے کہا کہ ممبئی پہونچ کر تمھارے والد کو دے دوں گا۔

زید ممبئی پہونچ کر ۶/اگست ۲۰۰۴ء کو ہندہ کے والد کو تحریری طلاق نامہ دیدیا۔ اس کے بعد ہندہ کے والد نے ہندہ کا نکاح سات اکتوبر ۲۰۰۴ء کو بکر کے ساتھ کر دیا اور وقت نکاح ہندہ نے اقرار کیا کہ مجھے ماہ بماہ خون حیض آیا ہے۔ اور بکر جو ہندہ کا شوہر ثانی ہے، مسئلہ کی تحقیق ممبئی میں کئی عالموں سے کیا اور خود نکاح خواں مولانا قمر الزماں نے نکاح ہندہ کو بکر کے ساتھ جائز بتایا۔ لیکن نکاح ہونے کے ۵/دن بعد نکاح خواں مولانا قمر الزماں نے کہنا شروع کیا کہ نکاح جائز نہیں تھا اس لئے کہ ہندہ کی عدت پوری ہی نہیں ہوئی ہے۔ ہندہ کے والد نے جب قاضی مولانا قمر الزماں کے بیان کو سنا تو کہا کہ خود میں زید کو بلا کر لاتا ہوں آپ پوچھ لیں کہ اس نے طلاق کب دیا ہے مگر مولانا مذکور نے عدم فرصت کا بہانہ بتا کر دوسرے دن ممبئی چلے آئے۔

اور لڑکی کے گاؤں کے خطیب و امام حافظ اشفاق احمد جو اس وقت اپنے گھر گئے ہوئے تھے جب گھر

سے واپس آئے تو ہندہ کے گاؤں گھر والوں نے مسئلہ کو سامنے رکھتے ہوئے کہا کہ مولانا قمر الزماں نے نکاح ہندہ کو بکر کے ساتھ جائز بتا کر پڑھا بھی اور ۵؍دن کے بعد ناجائز بتا کر ممبئی چلے گئے۔اس وقت تک ہندہ کے والد گاؤں میں موجود تھے۔ یہاں تک کہ گاؤں کے امام حافظ اشفاق احمد بھی ۶/۵؍دن کے بعد ممبئی میں آ گئے اور مولٰینا قمر الزماں سے ملاقات کی اور انہیں کی بات کی تائید کرتے ہوئے جو لوگ گاؤں کے ممبئی میں رہتے ہیں ان سے بتانا شروع کیا کہ ہندہ کا نکاح بکر کے ساتھ جائز نہیں ہے جبکہ ہندہ کے والد امام صاحب کے ممبئی آنے کے بعد وہ بھی ممبئی پہونچ گئے تھے۔

جب اس طرح کا بیان اپنے گاؤں کے امام سے لوگوں کے ذریعہ سنا تو ملاقات کرنے کے لئے امام صاحب سے کہا لیکن امام صاحب ٹال مٹول کر کے گاؤں واپس چلے آئے اور گاؤں کے لوگوں سے کہنا شروع کیا کہ ہندہ اور بکر دونوں کے لوگوں کو خوب بے عزت کیا اور انہیں برادری سے آزاد کر دیا۔ساتھ ہی ان لوگوں کو جو ان کے ساتھ کھاتے پیتے ہیں ان کو بھی آزاد کر دیا۔اب نہ ہندہ کے گھر اور نہ بکر کے گھر کھانا درست ہے نہ ان کا پیسہ درست ہے اور نہ ہی ان کے بچوں کو پڑھاؤں گا۔

اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ مسئلہ مذکورہ کا کیا حکم ہے؟ نیز نکاح خواں مولانا قمر الزماں کے قول وفعل کے مطابق عند الشرع کیا حکم ہے؟ اور خطیب وامام نے جو اس طرح نکاح خواں کی تائید کی ممبئی تا گاؤں اس طرح سے انتشار پیدا کیا تو کیا ایسے امام کی امامت درست ہے؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب دیکر عند اللہ ماجور ہوں اور عند الناس مشکور ہوں۔

المستفتی: محمد علی

تار بازار، کرلا اندھیری روڈ، ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب. . . . .**

صورت مسئولہ برصدق مستفتی جب ہندہ مطلقہ کو کو ماہ فروری ۲۰۰۴ء کے بعد سے سات اکتوبر ۲۰۰۴ء کے اندر اندر تین کامل حیض آ چکے تو عدت کامل ہوگئی۔اب یقیناً ہندہ کا نکاح بکر کے ساتھ صحیح ودرست ہے۔جیسا کہ ہندہ کا اقرار بایں الفاظ مذکور ہے کہ مجھے ماہ بماہ خون حیض آیا ہے۔مولانا قمر الزماں کا اسے ناجائز کہنا غیر مسموع ونامقبول بلکہ باطل ومردود ہے۔نیز زمین وآسمان کے فرشتوں

کے لعنت کا سبب ہے۔

حضرت سیدنا علی مشکل کشارضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ''مَنْ اَفْتٰی بِغَیْرِ عِلْمٍ لَعَنَتْهُ مَلٰئِکَةُ السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ''(کنزالعمال ج ر۱۰ص ۱۱۱۱)

مولانا کو اپنے قول سے رجوع اور علانیہ توبہ واستغفار لازم ہے۔ یوں ہی حافظ اشفاق احمد کے مذکورہ افعال جو ہندہ اور بکر کے ساتھ اور ان کے رشتہ داروں سے متعلق ہیں، انتہائی قبیح و شنیع ہیں۔ وہ سخت گنہگار، حقوق اللہ وحقوق العباد میں گرفتار ہوئے۔ انہیں اعلانیہ توبہ واستغفار کے ساتھ ساتھ ان سارے لوگوں سے معافی مانگنا لازم وضروری ہے جن لوگوں کو ان کے قول وفعل سے اذیت وتکلیف پہونچی ہے۔ توبہ ومعافی مانگے بغیر ایسے شخص کو امام بنانا قطعی جائز نہیں اور نہ ہی ایسے کی امامت جائز ودرست بلکہ ایسے کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی واجب الاعادہ ہے۔ اگر شخص مذکور توبہ کرلے تو ٹھیک ورنہ اس کا بھی اہل محلّہ ویسے ہی بائیکاٹ کریں جیسا کہ اس نے ہندہ وبکر اور ان کے لواحقین کے ساتھ کیا ہے۔ (ہکذا فی کتب الفقہیۃ)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۱ر ذوالقعدۃ الحرام ۱۴۲۵ھ مطابق ۳ر جنوری ۲۰۱۵ء بروز دوشنبہ

الجواب صحیح عبدالجبار خان قادری

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں کہ زید کی بیوی ہندہ کا چھ ماہ میں بچہ پیدا ہوا۔ زید کے کہنے کے مطابق اب زید اور دیگر گھر والے یہ کہتے ہیں کہ بچہ کسی اور کا ہے۔ جب ہندہ کو پوچھا گیا تو اس نے ایک آدمی کا نام بتایا کہ یہ بچہ اسی کا ہے۔ زید نے اس آدمی کو چھری سے ہاتھ پیر پر وار کرکے کافی زخمی کردیا ہے اور یہ کہتا ہے کہ اس بچہ سے پہلے دو بچے ہوئے ہیں یہ بچے بھی میرے نہیں ہیں۔ کچھ لوگوں نے کہا کہ زید و ہندہ کا نکاح ٹوٹ گیا۔ کچھ لوگوں نے کہا کہ ایسا نہیں ہے، یہ زنا ہے۔ میاں یا بیوی کے زنا کرنے سے نکاح نہیں ٹوٹتا گناہ بہرحال ہوگا۔

اب اس صورت میں نکاح ٹوٹا کہ نہیں؟ اور مولود شدہ بچہ کس کا کہلائے گا اور اس کی پرورش کون کرے گا؟ اور زید کا یہ کہنا کہ پہلے کے دونوں بچے میرے نہیں ہیں غلط ہے یا صحیح؟ ازروئے شرع جواب

سے نوازیں کرم ہوگا۔
فقط والسلام
محمد آفتاب القادری رضوی
خطیب وامام رضا جامع مسجد لکشمی نگر گوریگاؤں ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

جب بچہ چھ ماہ میں پیدا ہوا تو وہ زید ہی کا مانا جائے گا۔حدیث شریف میں ہے:''اَلْوَلَدُ لِلْفَرَاشِ'' یعنی سرکار دوعالم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ بچہ اسی کا ہے جس کا فراش یعنی (عورت جس کی منکوحہ یا کنیز ہو)۔(فتاویٰ عالم گیری ص۴۸۲) میں ہے: ''اَکْثَرُ مُدَّةِ الْحَمَلِ سِنَتَانِ وَاَقَلُّ مَدَّةِ الْحَمَلِ سِتَّةُ اَشْهُرٍ کَذَافِی الْکَافِیْ'' اورفتاویٰ عالم گیری ہی میں ہے:''اِذَا تَزَوَّجَ الرَّجُلُ اِمْرَءَةً فَجَاءَتْ بِالْوَلَدِ لِاَقَلِّ مِّنْ سِتَّةِ اَشْهُرٍ مُنْذُ تَزَوَّجَهَالَمْ یَثْبُتُ نَسَبُهٗ وَاِنْ جَاءَتْ بِهٖ لِسِتَّةِ اَشْهُرٍ فَصَاعِدًا یَثْبُتُ نَسَبُهٗ کَذَافِی الْهِدَایَةِ''.

لہذا صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی بچہ زید ہی کا ہے۔اس کا انکار بے سود ہے۔نیز ہندہ کے اقرار زنا سے بھی بچے کے نسب پرکوئی فرق نہیں پڑتا۔اس لئے کہ زید کے بیوی سے ملنے اور بچہ پیدا ہونے میں چھ ماہ کی مدت موجود ہے جیسا کہ سوال سے مفہوم ہے۔اور نکاح ٹوٹنے کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

رہا مسئلہ پرورش کا تو پرورش ماں کرے گی یعنی ہندہ اور خرچہ زید یعنی باپ اٹھائے گا۔اور پہلے کے دونوں بچے بھی یقیناً زید ہی کے ہیں۔محض شبہ کی بنیاد پر وہ مفقود النسب نہ ہوں گے۔البتہ ہندہ ارتکاب زنا کی بنیاد پر گنہگار ہے۔اسے توبہ واستغفار لازم وضروری ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

مورخہ ۸/ذوالحجۃ الحرام ۱۴۲۵ھ مطابق ۱۹/جنوری ۲۰۰۵ء بروز بدھ

# کتاب النفقہ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں؟

آسیہ بیگم بنت عبدالجبار مرحوم کا نکاح محمد اسلم ابن محمد امین ہاشمی کرنیل گنج ضلع گونڈہ یوپی کے ساتھ ۱۹۱۹ء میں ہوا تھا۔ بعد نکاح محمد اسلم آسیہ بیگم کو لیکر ممبئی چلا آیا۔ ممبئی آنے کے بعد محمد اسلم آسیہ بیگم کے نان ونفقہ سے لاپرواہ ہوگیا۔ جب آسیہ بیگم جائز خرچ کا مطالبہ کرتی ہے تو اسلم کہتا ہے کہ تم خود محنت اور مزدوری کرو۔ آسیہ کے بار بار نان ونفقہ کے مطالبہ پر اسلم چڑھ گیا اور آسیہ بیگم کو اس کے میکے لے جا کر چھوڑ آیا۔ تقریباً ساڑھے چھ سال ہوگئے محمد اسلم کو آسیہ بیگم سے اور اس کے نان ونفقہ سے کوئی سروکار نہیں ہے۔ جبکہ آسیہ بیگم کے پاس اس کی ایک بچی بھی ہے۔ صورت مسئولہ میں محمد اسلم پر کیا شرعی حکم لاگو ہوتا ہے؟ بینوا توجروا

فقط والسلام

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں محمد اسلم پر اپنی عورت اور بچی کا نان ونفقہ واجب ہے۔ اسے چاہئے کہ وہ اس کی ادائیگی کرے ورنہ سخت گنہگار، مستحق عذاب نار، حقوق العباد میں گرفتار ہوگا۔ محمد اسلم کو اس کی ادائیگی پر مجبور کیا جائے۔ اگر ادائیگی کر دیتا ہے تو ٹھیک ورنہ سارے مسلمان اور اہل محلہ سب مل کر اس کا بائیکاٹ کریں جس کا طریقہ یہ ہے کہ اس کی کسی بھی تقریب میں نہ تو شرکت کریں اور نہ ہی اسے اپنی کسی تقریب میں مدعو کریں۔ سلام، کلام، مصافحہ ومعانقہ غرضیکہ ہر طرح کا تعلق اس سے ختم کریں۔

**نوٹ**:۔ آسیہ بیگم اپنے نان ونفقہ کے سلسلہ میں حکام سے بلاچوں وچرا رجوع کرسکتی ہے۔

**هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

الجوب صحیح شعبان علی نعیمی غفرلہ القوی

از کوثر بی شیخ سلیم بسم اللہ چال، پانچواں روڈ، سانتا کروز ممبئی
بخدمت مفتی منظور احمد یار علوی صاحب
صدر دارالافتاء دارالعلوم اہل سنت برکاتیہ، گلشن نگر، جوگیشوری ممبئی

**مسئلہ:** جناب میں اپنے چند مسائل آپ کے سامنے پیش کر رہی ہوں برائے کرم دین وشریعت کی روشنی میں جوابات بتائیں تاکہ میں صحیح راہ پر عمل کرسکوں؟

جناب! آپ نے مجھے بتایا تھا کہ مہر وعدت کی رقم ادا کرنے کے بعد شوہر پر بیوی کا خرچ ادا کرنے کی ذمہ داری نہیں ہوتی۔ لیکن میرے شوہر مجھے اور میری بچی کو تقریباً ۶ رسال پہلے چھوڑ کر چلے گئے اور ان چھ سالوں میں انہوں نے بیوی اور بچی کی کوئی ذمہ داری اور خرچ ادا نہیں کیا۔ چھ سال بعد انہوں نے (نومبر ۲۰۱۴ء) میں طلاق بائن کا نوٹس مہر وعدت کی رقم ادا کی ہے۔

(۱) آپ مجھے بتائیں کہ گزرے چھ سالوں کا خرچ ادا کرنے کے تعلق سے میرے شوہر پر کیا حکم ہے؟ کیا انہیں گزرے چھ سالوں کے اخراجات ادا کرنے ہوں گے یا نہیں؟

(۲) میں یہ بھی پوچھنا چاہتی ہوں کہ نکاح کے وقت میرا مہر دو ہزار سات سو چھیاسی روپئے طے ہوا تھا۔ لیکن کئی سالوں کے بعد طلاق دینے پر شوہر کو وہی رقم ادا کرنی ہوگی یا اس میں کچھ اضافہ کیا جا سکتا ہے؟ ماحول اور مہنگائی کو دیکھتے ہوئے میرے مسائل کے دینی جوابات دے کر مجھے شکریہ کا موقع عنایت فرمائیں؟

دعاؤں کی طلب گار: کوثر شیخ

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

محترمہ! چونکہ آپ نے پہلے استفتاء میں تین سوال قائم کیا تھا اس کا جواب آپ کو دیدیا گیا۔ رہا گزشتہ چھ سالوں کے اخراجات سے متعلق آپ نے سوال ہی قائم نہ کیا تو جواب کہاں سے دیا جائیگا۔ البتہ اس دوسرے استفتاء میں ذکر کیا ہے تو جواب یہ ہے:

(۱) گذشتہ چھ سالوں میں اگر آپ اپنی مرضی سے الگ رہ رہی تھیں اور شوہر راضی نہ تھا تو اس پر کچھ ذمہ داری عائد نہیں ہوتی اور اگر وہ خود ہی چھوڑ کر چلا گیا ہے جیسا کہ سوال سے ظاہر ہے تو گذشتہ ان

سالوں کے اخراجات تا وقت طلاق مع مہر اور عدت کا خرچ آپ کے شوہر پر اس کی ادائیگی شرعاً واجب ہے۔

(۲) بوقت نکاح جو رقم بشکل مہر متعین ہوئی تھی وہی آپ کو ملے گی اس میں کسی بھی قسم کے اضافے کا مطالبہ سود سے تعبیر کیا جائیگا اور وہ شرعاً سود ہی ہوگا۔ اس لئے رقم معہود عند النکاح ہی آپ کو ملے گی۔ (ہکذا فی فتاویٰ فیض الرسول جلد دوم)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۶ رصفر المظفر ۱۴۳۶ھ مطابق ۲۰ ردسمبر ۲۰۱۴ء بروز سنیچر

# باب الکفالۃ

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں؟
ہندہ اور زید کی شادی دوسال قبل ہوئی تھی ان سے ایک لڑکا بھی تولد ہوا۔دریافت طلب امر یہ ہے کہ بعد خلع لڑکا کس کے پاس رہے گا؟ نیز اس کے اخراجات کی ذمہ داری کس پر عائد ہوگی۔ بینوا توجروا
المستفتی: حضرت حافظ وقاری وکیل احمد صاحب قبلہ قادری
خطیب وامام جامع مسجد پوئیسر کاندیولی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**
صورت مسئولہ مستفسرہ میں لڑکا سات سال کی عمر تک ماں کی پرورش میں رہے گا۔اسی طرح لڑکی نو برس تک ماں کی پرورش میں رہے گی۔جیسا کہ (بہارشریعت جلد اول ص۱۴۳) پر مذکور ہے:''جس عورت کے لئے حق پرورش ہے اس کے پاس لڑکے کو اس وقت تک رہنے دیں کہ اب اسے اس کی حاجت نہ رہے یعنی اپنے آپ کھاتا پیتا پہنتا استنجاء کر لیتا ہو۔اس کی مقدار سات برس کی عمر ہے۔اور اگر عمر میں اختلاف ہو تو اگر یہ سب کام خود کر لیتا ہو تو اس کے پاس سے علیحدہ کر لیا جائے ورنہ نہیں۔اخراجات کی ذمہ داری شوہر پر ہے۔

**هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ**
کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی
۲۰؍صفر المظفر ۱۴۳۳ھ مطابق ۱۵؍جنوری

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں؟
ماں کے انتقال کے بعد بچے کی پرورش کا حق کس کو ہے اور کب تک ہے؟ نیز اس کا خرچ کہاں سے پورا کیا جائے؟ جواب عنایت فرما کر عنداللہ ماجور ہوں۔نوازش ہوگی۔
المستفتی: محمد امین پریتی بلڈنگ، ورسوا اندھیری ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں اگر ماں فوت ہوگئی ہو یا پرورش کی اہل نہ ہو یا انکار کر دیا یا اجنبی سے نکاح کر لیا تو اب پرورش کا حق نانی کیلئے ہے۔نانی بھی نہ ہوتو نانی کی ماں۔اس کے بعد دادی پھر پردادی۔انہیں شرطوں کے ساتھ جواوپر بیان ہوئیں۔پھر حقیقی سگی بہن پھر اخیافی بہن پھر سوتیلی بہن پھر حقیقی بہن کی بیٹی پھر خالہ یعنی ماں کی سگی بہن پھر ماں کی اخیافی بہن پھر ماں کی سوتیلی بہن پھر سوتیلی بہن کی بیٹی پھر سگی بھتیجی پھر اخیافی بھائی کی بیٹی پھر سوتیلے بھائی کی بیٹی پھر اسی ترتیب سے پھوپھیاں پھر ماں کی خالہ پھر باپ کی خالہ پھر ماں کی پھوپھیاں پھر باپ کی پھوپھیاں ان سب میں بھی وہی ترتیب ہے۔

جس عورت کے لئے پرورش کا حق ہے اس کے پاس لڑکے کو اس وقت تک رہنے دیں جب تک اسے اس کی ضرورت ہو۔یعنی اپنے آپ کھانے، پینے، پہننے، استنجاء کرنے کے لائق نہ ہو جائے۔اور یہ زمانہ لڑکے کے لئے سات برس کا ہے۔اورلڑکی اسوقت تک عورت کی پرورش میں رہے گی جب تک کہ حد شہوت کو پہونچ نہ جائے۔اس کا زمانہ نو برس کی عمر ہے۔اوران دونوں کا خرچ اگر ان کے پاس مال ہے (یعنی لڑکا لڑکی) تو اس مال سے دئے جائیں ورنہ باپ اگر موجود ہے تو اس سے لئے جائیں گے۔پھر لڑکا سات برس کے بعد بالغ ہونے تک اورلڑکی نو برس کی عمر کے بعد سے جب تک کنواری ہے، باپ، داد، بھائی یا اور کسی ولی کے پاس رہیں گے۔مذکورہ بالا چیزوں کی رعایت ہونے پر اگر باپ لینے سے انکار کرے تو جبراً اس کے سپرد کیا جائے گا۔(بحوالہ ردالمختار، درمختار، ہندیہ، بہارشریعت)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

الجواب صحیح شعبان علی نعیمی غفرلہ القوی

# کتاب الاضاحی

**مسئلہ:** کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین ذیل کے مسئلہ میں؟
زید کا انتقال ہوگیا، زید کے داماد بکر، زید کی طرف سے حج بدل کرنا چاہتے ہیں۔اپنی طرف سے اور بکر کی بیوی ہندہ اپنی ماں کی طرف سے حج بدل کرنا چاہتی ہے۔تو کیا زید اور زید کی بیوی پر قربانی واجب ہے حج بدل کی وجہ سے یا نہیں؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟

المستفتی: محمد عثمان بدرا
خدیجہ منزل، بہرام باغ، جوگیشوری ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**
اگر بکر اور اس کی بیوی ایام قربانی میں شرعی مسافر ہوں تو ان پر اپنی طرف سے قربانی واجب نہیں ہوگی۔البتہ اگر مکہ شریف میں پہونچنے کے بعد ایام حج یعنی (روانگی منیٰ) تک پندرہ دن کا قیام ثابت ہوتو ان دونوں پر بھی قربانی واجب ہوگی ورنہ نہیں۔یادرہے حج کی وجہ سے قربانی کا وجوب ساقط نہیں ہوتا۔ وہاں ایام حج میں جو قربانی ہوتی ہے وہ حج کے شکرانے کی قربانی ہوتی ہے جس سے صاحب نصاب کی قربانی ساقط نہیں ہوتی۔

لہٰذا صورت مسئولہ میں اگر بکر اور اس کی بیوی ایام حج میں شرعی مسافر ہوں تو صرف ایک قربانی کریں گے حج کے شکرانے کی اور اگر شرعی مسافر اس وقت نہیں ہیں تو ان پر دو قربانیاں واجب ہوں گی ایک حج کے شکرانے کی اور ایک اپنی طرف سے صاحب نصاب ہونے کی وجہ سے۔

**هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفر لہ القوی

۱۰؍ذوالقعدۃ الحرام ۱۴۲۸ھ مطابق ۲۲؍نومبر ۲۰۰۷ء بروز جمعرات

# کتاب الاجارہ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں؟

ایک جگہ ہے جسے ہم بینک کو کرایہ پر دینا چاہتے ہیں۔تو کیا بینک کو کرایہ پر دے سکتے ہیں یا نہیں؟از روئے شرع کیا حکم ہے؟مدلل وضاحت فرمائیں؟عنایت ہوگی۔

المستفتی: محمد یوسف موتی لال نگر گوریگاؤں ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں وہ جگہ کرایہ پر دی جاسکتی ہے۔نہ کرایہ پر دینا حرام نہ کرایہ لینا حرام اور نہ ہی اجارہ کے صحت میں کوئی کلام۔کفار وفساق وفجار مکان کرایہ پر لیتے ہیں اس میں بود وباش کرتے ہیں،کافر اس میں کفر کرتا ہے،پوجا پاٹ کرتا ہے،کلمات کفر بکتا ہے،فساق وفجار شراب پیتے ہیں،بناتے ہیں،بیچتے ہیں،زنا وغنا ہوتا ہے۔ان سب کا وبال ان پر ہے۔مکان والے پر اس کا الزام نہیں ہوگا۔اس نے مکان اس لئے نہیں دیا ہے کہ کافر اس میں کفر کرے اور فاسق وفاجر اس میں فسق وفجور۔

فتاویٰ بزازیہ میں ہے:''اِسْتَاجَرَ الذِّمِّیُّ دَارًامِّنْ مُسْلِمٍ لِیَسْکُنَهَا لَابَاسَ بِهٖ وَاِنْ شَرِبَ فِیْهِ الْخَمَرُ اَوْ عَبَّدَ الصَّلِیْبَ لَایَاثِمُ الْمُسْلِمُ بِهٖ'' بلکہ اسی میں ہے:''اِذَا آجَرَمَنْزِلَهٗ لِیَتَّخِذَهٗ بِیْعَةً اَوْ کَنِیْسَةً اَوْ بَیْتَ نَارٍیَطِیْبُ لَهٗ''(ہٰکذافی فتاویٰ مصطفویہ ص/۴۶۹)۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۷/ذوالحجۃ الحرام ۱۴۲۴ھ مطابق ۹/فروری ۲۰۰۴ء بروز پیر

# کتاب الخیانت

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

مسجد کی آٹھ بیگھہ زمین تھی اور خالد نے زید کو وصیت کی تھی کہ اس آٹھ بیگھہ زمین سے مسجد کی دیکھ بھال کرنا۔اور زید نے ایسا نہیں کیا یہانتک کہ مسجد میں کبھی کبھی چراغ بھی نہیں جلتا اور مقررہ وقت پہ اذان بھی نہیں ہوتی۔زید اس آٹھ بیگھہ زمین میں سے کچھ فروخت کرکے اپنی ضروریات کو پورا کرتا ہے یہانتک کہ اپنی لڑکی کی شادی کے اخراجات کو مسجد کی زمین کی رقم سے پورا کرتا ہے۔لہٰذا زید کیلئے مسجد کی زمین کو فروخت کرکے اس کی رقم سے اپنی ضروریات کو پورا کرنا جائز ہے یا نہیں؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟ عین نوزش ہوگی۔

المستفتی: محمد ثناء اللہ قادری

متعلم دارالعلوم برکاتیہ گلشن نگر جوگیشوری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی زید خائن، غاصب، سخت گنہگار، مستحق عذاب نار، باعث غضب جبار ہے۔زید بموجب فرمان نبیٔ کریم ﷺ نفاق پسند ہے۔اس لئے کہ خیانت علامات نفاق سے ہے۔ اور مشکوٰۃ شریف جلد اول ص۲۵۴ میں حضرت سعید ابن زید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ وہ فرماتے ہیں کہ سرکار دوعالم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''مَنْ اَخَذَ شِبْرًا مِّنَ الْاَرْضِ ظُلْمًا فَاِنَّهٗ يُطَوَّقُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مِنْ سَبْعِ اَرْضِيْنَ'' (متفق علیہ) یعنی جس شخص نے زمین ایک بالشت کے مقدار ظلماً لے لیا ہوتو وہ قیامت کے روز سات طبق زمین کا طوق پہنایا جائے گا۔یہ تو عام زمینوں کے لے لینے کی بات ہے چہ جائے کہ مسجد کی زمین کو غصب کیا جائے۔

لہٰذا زید کو چاہئے تھا کہ مسجد کی پوری زمین مسجد ہی کے حق میں باقی رکھ کر اس سے ہونے والی آمدنی سے مسجد کی دیکھ بھال کرتا اور زید نے ایسا نہیں کیا۔لہٰذا زید کا یہ فعل یعنی بیچ کر اپنے مصارف میں لانا انتہائی قبیح وشنیع،سخت ناجائز وحرام ہے۔زید کو چاہئے کہ مسجد کی پوری زمین وہ مسلمانوں کے حوالے کر

دے اور جو بیچ کر شادی کیا ہے اسے بھی ادا کرے ورنہ سارے مسلمان مل کر اس کا بائیکاٹ کریں۔ نہ خود اس کی کسی تقریب میں شریک ہوں اور نہ ہی اسے اپنی کسی تقریب میں مدعو کریں۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

یکم شعبان المعظم ۱۴۲۴ھ مطابق ۲۸ر ستمبر ۲۰۰۳ء

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

مرحوم حاجی محمد رشید صاحب نے دو بینکوں میں رقم جمع کیا تھا۔ ایک میں تقریباً پانچ لاکھ روپئے نقدی ہے اور دوسرے میں تقریباً پانچ لاکھ کا سونا۔ بینک کے دستور کے مطابق نومنی (Nominee) میں اپنے لڑکوں میں سے کسی کے نام کے بجائے اپنے کسی عزیز کا نام لکھایا تھا۔ اس عزیز کا کہنا ہے کہ مرحوم حاجی محمد رشید کی جمع شدہ رقم دین کے کام میں خرچ ہو۔ چونکہ وہ دین کے کام سے جڑے رہے اس لئے انہوں نے نومنی (Nominee) میں میرا نام لکھایا تھا۔ لیکن کسی قسم کی کوئی تحریری وصیت نہیں ہے صرف زبانی بات ہے۔ حالانکہ مرحوم کے وارثین میں سے چار بیٹے اور ایک بیٹی موجود ہیں۔

محمد رئیس شیخ موتی لال نگر ۲ گوریگاؤں ویسٹ ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں جیسا کہ سائل نے تحریر کیا ہے اگر واقعی ایسا ہے تو مرحوم حاجی محمد رشید کی بینک میں جمع شدہ رقم وسونا مرحوم کے وارثین کا حق وراثت ہے۔

بینک کے دستور کے مطابق نومنی (Nominee) میں جس عزیز کا نام لکھا ہے، اس کے لئے حکم شرع ہے کہ خدا اور رسول (جل وعلا وصلی اللہ علیہ وسلم) کا خوف رکھتے ہوئے بینک میں جمع کی گئی رقم وسونا نکال کر مرحوم کے وارثین کے حوالے کر دے۔ کیونکہ وہ اس کے پاس امانت ہے۔ اور امانت کی ادائیگی کے بارے میں اللہ تبارک وتعالیٰ کا فرمان ہے: ''اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُكُمْ اَنْ تُؤَدُّوا الْاَمٰنٰتِ اِلٰٓى اَهْلِهَا'' (پارہ ۵ر رکوع ۵ر آیت ۵۸)۔ اللہ تعالیٰ حکم فرماتا ہے کہ امانت جس کی ہو اسے دیدو۔

اوردوسری جگہ ارشادفرماتا ہے:''وَالَّذِیْنَ ھُمْ لِاَمٰنٰتِھِمْ وَعَھْدِھِمْ رَاعُوْنَ''(پارہ۱۸رکوع ۱رآیت ۸ر)۔اور فلاح پانے والے وہ ہیں جو اپنی امانتوں اور عہد کی رعایت کرتے ہیں ۔اور فرماتا ہے:''یَاَیُّھَاالَّذِیْنَ اٰمَنُوْالَاتَخُوْنُوْ اللّٰہَ وَالرَّسُوْلَ وَتَخُوْنُوْااَمٰنٰتِکُمْ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ'' اے ایمان والو!اللہ ورسول کی خیانت نہ کرواور نہ اپنی امانتوں میں جان بوجھ کر خیانت کرو۔

حدیث صحیح میں ہے کہ منافق کی علامت یہ ہے کہ جب اسکے پاس امانت رکھی جائے تو خیانت کرے۔

ھٰذَامَاظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۳رشعبان المعظم ۱۴۳۴ھ مطابق ۲۳رجون ۲۰۱۳ء

# کتاب التصاویر

**مسئلہ:** کیافرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں؟
مسجد میں یا گھروں میں سی،سی کیمرہ لگانا قرآن وحدیث کی روشنی میں جائز ہے یا نہیں؟ ہمارے بچپن میں علماء کرام کا کہنا تھا کہ ٹیلی ویژن دیکھنا حرام ہے۔تو کیمرہ بھی فوٹو کھینچتا ہے پھر ہم اس کو ٹیلی ویژن پر بھی دیکھ سکتے ہیں۔جواب عنایت فرمائیں؟

المستفتی: محمد آصف مزمل خان
بھگت سنگھ نگر گوریگاؤں ویسٹ ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**
فوٹو کھینچنا اور کھینچوانا دونوں اشد حرام ہے۔جیسا کہ حدیث پاک میں اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے: ''عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ اَشَدَّ النَّاسِ عَذَاباً عِنْدَاللّٰهِ الْمُصَوِّرُوْنَ'' (بخاری مسلم) حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا کہ خدائے تعالیٰ کے یہاں سب سے زیادہ عذاب ان لوگوں کو دیا جائے گا جو جاندار کی تصویر بناتے ہیں۔
لہٰذا تصویر سازی سے اجتناب کیا جائے اور اللہ کے عتاب وعذاب سے بچا جائے۔ہاں دور حاضر میں علمائے کرام نے ملکی ضرورت کے پیش نظر اور حج فرض کے لئے فوٹو بنوانے کی رخصت ضرور دی ہے مگر اس رخصت کو مطلقاً جواز کے زمرہ میں شامل کرنا قطعاً درست نہیں ہے۔لہٰذا گھر یا مساجد میں سی،سی کیمرہ لگانا جائز نہیں ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ
کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی
۱۶؍محرم الحرام ۱۴۳۵ھ مطابق ۲۱؍نومبر ۲۰۱۳ء بروز جمعرات

# کتاب الوصایا

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں؟

(۱) زید کی دو بیویاں تھیں ہندہ اور خالدہ۔ ہندہ سے ایک لڑکا اور دو لڑکیاں موجود ہیں اور خالدہ سے کوئی اولاد نہیں ہے۔ ہندہ کے انتقال کے بعد زید نے وصیت کر دی (بشکل رجسٹری) کہ میری جائداد کی مالک میری بیوی خالدہ ہے۔ بچوں کو کچھ نہیں دیا۔ اس کے بعد خالدہ نے ہندہ کی لڑکی کے لڑکے کو یعنی نواسے کو گود لیا اور انتقال سے پہلے وصیت کر دی کہ میری ملکیت کا مالک میرا یہ نواسہ ہے۔

جواب طلب یہ ہے کہ کیا زید اور خالدہ کا اس طرح کی وصیت کرنا درست ہے یا نہیں؟ نیز زید کے بچوں کو حصہ ملے گا یا نہیں؟ اور اگر ملے گا تو کتنا کتنا ملے گا؟ اگر زید نے اپنی بیوی کو کل جائداد ہبہ کر دیا ہے تو کیا حکم ہے؟

(۲) وصیت و ہبہ کی تعریف فرمائیں؟ قرآن و حدیث کی روشنی میں جواب دے کر ممنون فرمائیں؟ نوازش ہوگی۔

فقط والسلام

المستفتی: ڈاکٹر محمد آصف خان گوریگاؤں ویسٹ ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

(۱) زید اور خالدہ کا کل مال کی وصیت کرنا عندالشرع درست نہیں ہے۔ اس لئے کہ توریث ورثہ بحکم شریعت ہے۔ مورث کو وراثت باطل کرنے یا اسے کسی چیز پر معلق کرنے کا اختیار نہیں ہے۔ (**هٰكَذَا قَالَ الْإِمَامُ اَحْمَدُ رَضَاالْبَرَيْلَوِیُ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ رَبُّهُ الْقَوِیُّ فِی الْجُزْءِ الْحَادِیْ عَشَرَ مِنَ الْفَتَاوٰی الرَّضْوِيَّةِ**) یہاں تک کہ وارث بھی اپنے حق ارث سے دستبردار نہیں ہوسکتا۔

لہذا ماں باپ اپنے کسی بیٹا یا بیٹی کو وراثت سے محروم نہیں کر سکتے۔ زید اور خالدہ کا یہ کہنا کہ ہم نے صرف فلاں کو اپنے مال کا وارث بنایا یا فلاں کو وراثت سے محروم کیا یہ لغو ہے۔

جیسا کہ سیدی اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ والرضوان فتاوی رضویہ شریف میں تحریر فرماتے ہیں کہ باپ کا

اولاد کو اپنی میراث سے محروم کرنا وہ اگر یوں ہو کہ زبان سے لاکھ بار کہے کہ ہم نے اسے محروم الارث کر دیا یا میرے مال سے اسے کچھ حصہ نہ ملے گا یا خیال جہال کا وہ لفظ بے اصل کہ میں نے اسے عاق کیا یا بذریعہ رجسٹری اپنے کل مال کا فلاں کو وارث بنایا یا کسی غیر کے ملنے کی وصیت کی۔ ایسی ہزار تدبیریں ہوں کچھ کارگر نہیں اور نہ وارث ان حرکات وکلمات کے بنا پر محروم الارث ہو سکے گا۔

اس لئے کہ میراث مقرر کردۂ رب العزت ہے جو خود لینے والے کے اسقاط سے ساقط نہیں ہوسکتا ہے۔ ''قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْ اَوْلَادِ كُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ'' (سورہ نساء آیت میراث)۔ اشباہ میں ہے: ''لَوْقَالَ الْوَارِثُ تَرَكْتُ حَقِّي لَمْ يَبْطُلْ حَقُّهٗ'' غرض بالقصد محروم کرنے کی کوئی سبیل نہیں ہے۔ ہاں اگر واہب حالت صحت میں یعنی (مرض الموت سے قبل) اپنا مال اپنی ملک سے زائل کر دے اور موہوب لہ قبضہ بھی پالے تو وارث کچھ نہ پائے گا کہ جب ترکہ ہی نہیں تو میراث کہاں سے جاری ہو۔ مگر اس قصد ناپاک سے جو فعل کرے گا عنداللہ وعندالرسول گنہگار وماخوذ رہے گا۔ حدیث شریف میں ہے: '' قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ فَرَّ مِنْ مِيْرَاثِ وَارِثِهٖ قَطَعَ اللّٰهُ مِيْرَاثَهٗ مِنَ الْجَنَّةِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ'' جو اپنے وارث کو اپنا ترکہ پہونچنے سے مانع ہو روز قیامت اللہ اس کی میراث جنت سے قطع فرمادے گا۔ رواہ ابن ماجہ عن انس بن مالک رضی اللہ عنہ (فتاویٰ رضویہ جلد ہفتم ص ۳۲۵)

لہٰذا صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی زید کی تجہیز وتکفین کے بعد اس کے قرض ادا کئے جائیں گے۔ پھر بچے ہوئے مال کے تہائی سے اس کی وصیت پوری کی جائے گی، اگر اس نے وصیت کی ہے۔ بعدہٗ، زید کے انتقال کے بعد اگر اس کے پاس ورثہ میں بیوی ایک لڑکا اور دو لڑکیاں ہیں تو اس کی متروکہ جائداد منقولہ وغیر منقولہ کے کلِ مال کے ۳۲ رحصے کئے جائیں گے۔ جس میں سے بیوی کو ۴ رحصے اور بیٹا کو ۱۴ رحصے اور دونوں لڑکیوں کو ۷/۷ رحصے ملیں گے۔

(۲) 'وصیت' مال کے تہائی میں وصیت جاری ہوتی ہے۔ اس سے زیادہ میں وصیت عندالشرع درست نہیں۔ جیسا کہ قدوری کتاب الوصایا میں آیا ہوا ہے: ''وَلَايَجُوْزُ بِمَا زَادَ عَلَى الثُّلُثِ'' مگر یہ کہ ورثہ ثلث مال سے زیادہ میں وصیت جاری کرنے پر راضی ہوں۔

'ہبہ' کسی آدمی کا مرض الموت سے قبل اپنی جائداد کو کسی کی ملکیت میں دیدینا اور اس کا اسی وقت قبضہ پالینا ہبہ کہلاتا ہے۔

لِقَوْلِهٖ عَلَیْہِ السَّلَامُ لَایَجُوْزُ الْھِبَۃُ اِلَّا مَقْبُوْضَۃً اَیْ لَا یَثْبُتُ الْمِلْکُ اِلَّا بَعْدَ الْقَبْضِ.

اور بحرالرائق میں بھی ایسے ہی ہے: ''لِاَنَّہٗ لَابُدَّ مِنَ الْقَبْضِ فِی الْھِبَۃِ لِثُبُوْتِ الْمِلْکِ''.

**نوٹ:** رہا خالدہ کے ترکہ کے تقسیم کا مسئلہ تو اس سوال میں خالدہ کے ورثہ کا ذکر نہیں آیا ہے اس لئے اس کا ترکہ کس طرح تقسیم کیا جاسکتا ہے پہلے ورثہ متعین کیجئے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۴ر صفر المظفر ۱۴۲۶ھ مطابق ۴ر اپریل ۲۰۰۵ء بروز دوشنبہ

مکرمی جناب مفتی صاحب خطیب وامام ورسوادرگاہ مسجد السلام علیکم

**مسئلہ:** گزارش یہ ہے کہ میں غنی فقیر محمد ضلع تھانہ یہ دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ میرا ایک گھر جس میں میں رہتا ہوں، مجھے اس کو بیچ کر اپنے وطن شفٹ ہونا ہے۔ جس کی قیمت تقریباً بارہ لاکھ ۱۲۰۰۰۰۰ر روپئے ہے۔

(۱) میری پہلی بیوی سے مجھ کو دولڑکی اور ایک لڑکا ہے مجھے اس کو حصہ دینا ہے یا نہیں؟

(۲) میں نے دوسری شادی کی اس عورت کو پہلے گھر والے کے ایک لڑکا اور ایک لڑکی ہے ان لوگوں کا حصہ بنتا ہے یا نہیں؟

(۳) اِس عورت سے مجھ کو تین لڑکی اور ایک لڑکا ہوا جس میں سے ایک لڑکی ہندو کے ساتھ چلی گئی اس کو حصہ دینا ہے یا نہیں؟ اور ایک لڑکی مر چکی ہے اس کا لڑکا ہے اس کو حصہ دینا ہے یا نہیں؟ بارہ لاکھ میں کس کس کا کتنا حصہ بنتا ہے؟ تحریر فرمائیں نوازش ہوگی۔

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

جاننا چاہئے کہ وراثت کا قانون آدمی کے انتقال کے بعد نافذ ہوتا ہے۔ پہلے سے حیات کے اندر وارثوں کا کوئی حصہ نہیں ہے اور نہ ہی وارثوں کے لئے وصیت ہے۔ جیسا کہ اللہ کے رسول ﷺ ارشاد فرماتے ہیں: ''لَاوَصِیَّۃَ لِوَارِثٍ.

لہٰذا موجودہ مکان جس کی قیمت تقریباً بارہ لاکھ روپے ہے وہ غنی فقیر محمد صاحب کی ملکیت ہے وہی اس کے مالک ہیں جس کی تقسیم بشکل میراث اس وقت نہیں ہوسکتی۔

رہا بعد انتقال تو موقع پر جتنے ورثہ موجود ہوں گے وہ ان کے ترکہ سے حصہ پائیں گے۔اس وقت اس کی تعیین نہیں ہوسکتی۔ہاں غنی فقیر محمد صاحب اگر اپنی حیات کے اندر اپنی جائداد تقسیم کرنا چاہتے ہیں تو وہ ہبہ کی صورت ہوگی۔دریں صورت وہ جسے جتنا چاہیں کمی بیشی کے ساتھ دے سکتے ہیں۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۶/ربیع الغوث ۱۴۳۶ھ مطابق ۲۷/جنوری ۲۰۱۵ء بروز سنیچر

# کتاب التدفین

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟
ایک قبرستان قبروں سے پر ہو چکا ہے تو ایسی صورت میں پرانی قبر کو کھود کر دوبارہ اس میں دوسرا مردہ دفن کرنا جائز ہے یا نہیں؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں بالتفصیل جواب عنایت فرمائیں؟
المستفتی۔محمود احمد ٹیلر گلشن نگر جوگیشوری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....
صورت مسئولہ میں چند باتوں کا لحاظ رکھتے ہوئے ضرورۃً پرانی قبر کو کھود کر اس میں دوسرے مردے کو دفن کرنا جائز ہے:

(۱) جبکہ اس قبرستان سے متصل کوئی دوسرا قبرستان نہ ہو۔
(۲) مذکورہ پورے قبرستان میں علاوہ قبروں کے کوئی خالی جگہ نہ ہو۔
(۳) قبر جدید کھودنے میں نہ آرہی ہو کہ مدفون کے اعضاء واجزاء دیکھنے میں آئیں۔

پیشوائے امت مجدد دین وملت حضور سیدی اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ والرضوان فتاویٰ رضویہ جلد چہارم ص ۱۰۴ (مطبوعہ رضا آفسیٹ ممبئی) کے اندر ارشاد فرماتے ہیں فتح القدیر کے حوالہ سے کہ ’’ لَایُدْفَنُ اِثْنَانَ فِیْ قَبْرٍ وَاحِدٍ اِلَّا لِضَرُوْرَةٍ وَلَایُحْفَرُ قَبْرٌ لِدَفْنِ آخَرَ اِلَّااِنْ بَلٰی الْاَوَّلُ فَلَمْ یَبْقَ لَہٗ عَظْمٌ اِلٰی آخِرِہٖ‘‘
یعنی بلا مجبوری ایک قبر میں دو کا دفن جائز نہیں۔ نہ بلا مجبوری دوسرے کے دفن کے لئے قبر کھودنے کی اجازت۔ مگر جبکہ پہلا بالکل خاک ہو گیا ہو اس کی کوئی ہڈی تک نہ رہ گئی ہو۔
اور حضرت علامہ امام محمد ابن امیر الحاج کا قول حلیہ کے حوالہ سے نقل فرماتے ہیں: ’’ یُکْرَہُ اَنْ یُدْفَنَ فِی الْقَبْرِ الْوَاحِدِ اِلَّا بَالضَّرُوْرَةِ الخ‘‘ یعنی بلا مجبوری ایک قبر میں دو کا دفن جائز نہیں اور (ص ۱۰۶) پر ارشاد فرماتے ہیں کہ ہمارے رسالہ اہلاک الوہابیین سے ثابت ہے کہ میت اگرچہ خاک ہو گئی ہو بلا ضرورت شدیدہ اس کی قبر کھود کر دوسرے کا دفن کرنا جائز نہیں۔

لہٰذا ضرورت شدیدہ کے پیش نظر مذکورہ بالا باتوں کی رعایت سے ایک قبر کا کھود کر اس میں دوسرے کو دفن کیا جاسکتا ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

الجواب صحیح شعبان علی نعیمی غفرلہ القوی

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں؟
ورسوا مسلم قبرستان اندھیری ویسٹ میں تقریباً آٹھ مہینے پہلے ایک عورت کی تدفین عمل میں آئی تھی۔ اب اس خاتون میت کا ڈی، این، اے ٹیسٹ لینے کے لئے محکمۂ پولیس کا اصرار ہے۔ پولیس لاش کو مذکورہ ٹیسٹ کے لئے قبر کھود کر نکالنا چاہتی ہے۔ اسلامی نقطۂ نظر سے قبر کھود کر لاش نکالنے کی اجازت دی جاسکتی ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

المستفتی: ورسوا مسلم قبرستان ٹرسٹ اندھیری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....
صورت مسئولہ میں ڈی، این، اے ٹیسٹ یعنی موت کی وجہ جاننے کے لئے میت کی قبر کو کھولنے کی اجازت نہیں ہے۔ اس لئے کہ موت کی کوئی نہ کوئی وجہ ہوتی ہے اور وجہ جاننے کے لئے قبر کا کھولنا ضرورت شرعیہ سے بھی نہیں ہے۔ جیسا کہ (فتاویٰ رضویہ شریف جلد چہارم ص/۱۱۶) میں ہے: ''ایں حرام است بعد از دفن کشودن حلال نیست''۔ یعنی یہ حرام ہے۔ دفن کے بعد قبر کا کھولنا حلال نہیں ہے۔ نیز اس میں ایذائے میت بھی ہے جو اشد حرام ہے۔ حدیث شریف میں ہے: ''اِنّ الْمَيِّتَ يَتَاذّٰى مِمَّا يَتَاذّٰى مِنْهُ الْحَیُّ'' (بحوالہ فتاویٰ رضویہ ص/۱۰۳)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۹/ شعبان المعظم ۱۴۳۴ھ مطابق ۲۹/ جون ۲۰۱۳ء بروز سنیچر

# کتاب الهبہ

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں؟

ایک عورت جو کہ باکرہ یعنی (غیر شادی شدہ) ہے۔ اس نے اپنی ایک بہن کے فرزند کو گود لیا۔ یہ کل چار بہنیں اور چار بھائی ہیں۔ جن میں سے ایک بہن اور دو بھائیوں کا انتقال مذکورہ عورت کی حیات ہی میں ہو گیا۔ وہ عورت اپنی کل جائداد اسی گود لئے ہوئے بچے کو کو ہبہ کرنا چاہتی ہے۔ ان کا ایسا کرنا درست ہے یا نہیں؟ اور ہبہ نہ کرنے کی صورت میں اس کے انتقال کے بعد جو وارثین ہیں ان کے درمیان ترکہ کس طرح تقسیم کیا جائے گا؟ بینوا توجروا۔

المستفتی: عبدالغنی ۷؍بنگلہ، ورسوا، اندھیری ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں عورت مرض الموت سے قبل گود لئے ہوئے فرزند کو کل مال ہبہ کر سکتی ہے بشرطیکہ وہ فرزند اس پر قبضہ بھی پالے۔ جیسا کہ (فتاویٰ عالم گیری جلد ہفتم ص؍۳۸۸) میں ہے کہ "اِنْ وَهَبَ مَالَهُ كُلَّهُ لِوَاحِدٍ جَازَ قَضَاءً" اور اگر ہبہ نہ کیا تو بعد انتقال اس کے ورثہ میں علی سبیل الارث ترکہ تقسیم ہوگا جس کی تعیین قبل از وقت نہیں ہو سکتی۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۸؍رجب المرجب ۱۴۳۶ھ مطابق ۲۸؍اپریل ۲۰۱۵ء بروز منگل

مکرمی مفتی منظور احمد صاحب قبلہ یار علوی السلام علیکم

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں؟

مرحوم حاجی عبدالکریم صاحب جن کے پاس دو بیویاں تھیں۔ پہلی بیوی سے ایک لڑکا محمد عزیر اور دوسری بیوی سے دو لڑکیاں میناز، شہناز ہیں۔ پہلی بیوی کا انتقال ہو گیا۔ مرحوم نے اپنی حیات ہی میں محمد عزیر لڑکے کو ایک الگ مکان دلوا دیا تھا اور خود دوسرے خود کے مکان میں رہتے تھے اور اس مکان سے

متعلق ایک تحریر مرتب کی جس میں یہ لکھا ہے کہ میں موجودہ مکان اپنی دوسری بیوی صفیہ بیگم جو حیات ہیں کو دے رہا ہوں اس میں کسی کا کوئی حق نہ ہوگا۔

دریافت طلب امر یہ ہے کہ اس دوسرے مکان میں لڑکا یا اور کسی کا حصہ ہوتا ہے یا کہ یہ صرف ان کی دوسری بیوی صفیہ بیگم جو حیات ہیں ان کی ہی ملکیت قرار پائیگی؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں نوازش ہوگی۔

المستفتی: نیاز احمد خان ممبئی سینٹرل ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ مستفسرہ میں برصدق مستفتی مرحوم ہارون عبدالکریم کا مکان جو کہ انہوں نے اپنی حیات (قبل مرض الموت) میں اپنی بیوی صفیہ بیگم کو دے دیا تھا اور صفیہ بیگم نے اس پر قبضہ بھی پا لیا تھا تو یہ ہبہ ہے۔ اب اس مکان پر محمد عزیر یا اور کسی کا ہرگز ہرگز حق نہ ہوگا۔ وہ صرف اور صرف صفیہ بیگم کی ملکیت ہے۔ جیسا کہ مرحوم نے اپنی حیات میں اپنے لڑکے محمد عزیر کو الگ ایک مکان دلوا دیا تھا جو محمد عزیر ہی کی ملکیت قرار پائے گی۔

بحرالرائق (ص/۲۸۸) میں ہے کہ ''اِنْ وَهَبَ مَالَهُ كُلَّهُ لِوَاحِدٍ جَازَ قَضَاءً وَهُوَ آثِمٌ'' اب اگر صفیہ بیگم چاہیں تو وہ بھی اپنی اولاد مِیناز، شہناز کو ہبہ کر کے مالک بنا دیں۔ یا پھر بعد انتقال ان کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۴/ربیع الاول شریف ۱۴۳۰ھ مطابق ۲/مارچ ۲۰۰۹ء بروز پیر

جناب مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم

مسئلہ: شریعت کی رو سے پراپرٹی کا خلاصہ؟

ایک دادی ماں کے پانچ پوتے ہیں۔ دادی کی ایک دوکان ہے جسے دادی نے اپنی حیات میں یعنی ۱۹۷۶ء میں وہ دوکان اپنے بڑے پوتے کے نام کر دی۔ تب سے وہ دوکان بڑے پوتے کے قبضہ میں ہے۔

اب باقی کے چار پوتوں کا کہنا ہے کہ اس دوکان میں ان کا بھی حق ہے۔لہٰذا آپ شریعت محمدیہ کے مطابق اس مسئلے کا حل لکھ کردیں؟ مہربانی ہوگی۔

والسلام

**الجواب ھو الموفق للحق والصواب. . . . .**

صورت مسئولہ میں دادی ماں نے اپنے جس پوتے کو دوکان کا مالک اپنی حیات ہی میں بنا دیا تھا اوراس پوتے نے اس پر قبضہ بھی پالیا تھا تو یہ صورت ہبہ کی ہوئی اور ہبہ بعد قبضہ تام ہوجاتا ہے۔جیسا کہ (بحرالرائق جلد ہفتم ص/۳۸۸) پر ہے''اِنْ وَهَبَ مَالَهٗ كُلَّهٗ لِوَاحِدٍ جَازَ قَضَاءً وھوآثم اھ''اس لئے وہ دوکان صرف اورصرف بڑے پوتے کی ہے جس میں اورکسی کا کوئی حصہ شرعاً نہیں ہوگا۔

**هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہٗ منظوراحمد یارعلوی غفرلہ القوی۔

۲۵/ذوالحجۃ ۱۴۳۶ھ مطابق ۱۰/اکتوبر ۲۰۱۵ء

# کتاب المیراث

عالی جاہ عالی مرتبت حضرت مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے متعلق؟

زید و ہندہ کا انتقال ہو چکا ہے اور ان کے چار بیٹے ہیں خالد، بکر، حامد، محمود۔ بڑا لڑکا خالد مرحومین کی حیات ہی سے بغیر بٹوارہ کے الگ ذاتی مکان بنوا کر رہتا ہے اور سب سے چھوٹے لڑکے کو سسرال سے عارضی طور سے مکان ملا ہے اور بکر اور حامد مرحومین کے ساتھ رہتے تھے۔ اب زید و ہندہ کے وصال کے بعد ان کی جائداد کیسے تقسیم ہوگی؟ اور کیا خالد کی جائداد یا مکان سے تینوں کو حصہ ملنا چاہئے یا نہیں اور ملنا چاہئے تو کتنا اور کیسے؟ اور مرحومین کی دو لڑکیاں بھی ہیں جو کہ شادی شدہ ہیں، اپنے بال بچوں کے ساتھ آرام سے رہتی ہیں، کیا ان کا بھی حق ہے؟ اگر ہے تو کتنا؟

اور اگر خالد حصہ دینے سے انکار کرے تو عند اللہ عزوجل وعند الرسول ﷺ کیا حکم نافذ ہوگا؟

بالتفصیل قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟ بینوا توجروا۔

المستفتی: محمد عبد اللہ برکاتی

خادم دار العلوم اہل سنت برکاتیہ جوگیشوری ممبئی

مورخہ ۲۹؍ اگست ۲۰۰۲ء بروز جمعرات

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون (قرض) ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔

فتاویٰ عالمگیری میں ہے: ''اَلتَّرِكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيرَاثُ فَيُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهِ وَكَفَنِهِ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقىٰ

بَعۡدَ الۡکَفَنِ وَالدَّیۡنِ اِلَّااَنۡ یُجِیۡزَالۡوَرَثَۃُ اَکۡثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسَّمُ الۡبَاقِی بَیۡنَ الۡوَرَثَۃِ اھ ملخصاً“

لہٰذاصورت مسئولہ میں بعد تقدیم ماتقدم برصدق مستفتی وانحصار ورثہ فی المذکورین کل مال کے دس حصّے کئے جائینگے دودوحصّہ لڑکوں کواور ایک ایک حصّہ لڑکیوں کو ملے گا۔

”قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی یُوۡصِیۡکُمُ اللّٰہُ فِیۡ اَوۡلَادِ کُمۡ لِلذَّکَرِ مِثۡلُ حَظِّ الۡاُنۡثَیَیۡنِ“ (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/ آیت میراث)۔اور لڑکیاں شادی شدہ ہوں یا غیر شادی شدہ کبھی محروم نہیں ہوتی ہیں۔والدین کے ترکہ میں ان کاحصّہ بچوں سے نصف مقرر ہے۔جیسا کہ اوپر کی تقسیم سے ظاہر ہے۔

**نوٹ**: خالد کی ذاتی ملکیت میں اس کے بھائیوں، بہنوں کا کوئی حصّہ نہیں ہے۔

ھٰذَامَاظَھَرَ لِیۡ وَالۡعِلۡمُ عِنۡدَاللّٰہِ وَعِلۡمُہٗ اَحۡکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

الجواب صحیح شعبان علی نعیمی غفرلہ القوی

محترم حضرت مفتی صاحب قبلہ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔سلام مسنون

**مسئلہ**: بعدہ گذارش ہے کہ گھر کے کل افراد والد والدہ چار بہنیں دو بھائی ہیں۔بڑے بھائی کا انتقال والد صاحب کی حیات میں ہو چکا ہے اور اس کے بعد والد کا بھی انتقال ہو گیا۔اب ورثہ میں والدہ چار بہنیں شادی شدہ، ایک بھائی شادی شدہ، باحیات ہیں۔والد کی میراث میں ایک ہاسٹل اور گھر جس میں بھائی کی فیملی اور والدہ رہتی ہیں، وہ چھوڑ گئے ہیں۔بھائی کا کہنا ہے کہ والد کا کہنا تھا کہ بیٹیوں کو جو جہیز دیا تھا ان کا حق ادا ہو گیا۔جبکہ جہیز میں کوئی جائیداد یا رقم نہیں دی گئی تھی۔عام طور سے جو چیزیں دی جاتی ہیں مثلاً زیور فرنیچر وغیرہ،وہ بھی حالات کے حساب سے کسی کا کم کسی کا زیادہ۔ہم یہ جاننا چاہتے ہیں کہ شرعی طور سے اب ہمارا حق میراث میں ہے کہ نہیں؟ اگر ہے تو ہم یہ جاننا چاہتے ہیں کہ کس کا کتنا حق بنتا ہے؟

کیا شرعی طور سے اپنی حیات میں والد کو وصیت کرنے کا حق ہے؟ والد کے انتقال کے کچھ مہینے بعد کاروبار و ہاسٹل کے کاغذات پر بھائی نے جذباتی ماحول میں ہم بہنوں سے دستخط کروا کر کاروبار کو اپنے حق

میں کرلیا اور اب وہ اس بات پر اکڑا ہے کہ گھر کے کاغذات پر بھی میرے حق میں دستخط کردیں یہ کہاں تک جائز ہے؟

لہٰذا حضور والا سے گزارش ہے کہ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرما کر شکریہ کا موقع عنایت فرمائیں؟ عین کرم ہوگا۔

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون (قرض) ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔

فتاویٰ عالمگیری میں ہے: ''اَلتَّرِكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيرَاثُ فَيُبْدَأُ أَوَّلًا بِجِهَازِهِ وَكَفَنِهِ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقِىٰ بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّا اَنْ يُجِيزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسَّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً''

لہٰذا صورت مسئولہ میں بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین مرحوم کی کل جائداد متروکہ کا آٹھواں حصہ ان کی بیوی کو ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''فَاِنْ كَانَ لَكُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَكْتُمْ'' (سورہ نساء آیت ۱۳/) بعدہٗ مابقی سات ۷/ حصّوں کے کل چھ حصّے کئے جائیں گے جس میں سے مرحوم کے لڑکے کو دو حصّہ ملے گا اور مرحوم کے لڑکیوں کو ایک ایک حصّہ ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ'' (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/ آیت میراث)۔مرحوم کی حیات میں جس لڑکے کا انتقال ہوگیا تھا اس کا شرعاً کوئی حصّہ نہیں ہوتا ہے۔البتہ اس مرحوم لڑکے کے اگر اولاد ہوں اور ورثہ کچھ بطور صلہ رحمی دیدیں تو بہت ثواب پائیں گے۔

مرحوم کے موجودہ لڑکے کا ہاسٹل، گھر وغیرہ پر تنہا قبضہ کرلینا اور اپنے حق میں کرلینا شرعاً جائز نہیں

ہے۔ میت کا اپنی حیات میں غیر ورثہ کے لئے ثلثِ مال میں وصیت کرنا درست ہے۔ ورثہ کے لئے وصیت درست نہیں۔ جیسا کہ حدیث شریف میں اللہ کے رسول ﷺ ارشاد فرماتے ہیں: ''لَاوَصِیَّةَ لِوَارِثٍ''(مشکوٰۃ ص/۵۵۶)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۵/جمادیٰ الاخریٰ ۱۴۳۶ھ مطابق ۵/اپریل ۲۰۱۵ء بروز اتوار

حضرت مفتی صاحب قبلہ مدظلہ العالی والنورانی السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں مفتیان کرام وعلمائے اسلام درج ذیل مسئلہ کے متعلق؟

مرحوم شمیم احمد سکندر پٹھان کا سات سال قبل انتقال ہوگیا انہوں نے اپنے پیچھے ا/فرزند شغف اور چار شادی شدہ لڑکیاں اور ایک اہلیہ چھوڑا۔ جائداد میں ایک فلیٹ ہے جس میں شمیم احمد کی بیمار زوجہ، ان کا فرزند، ان کی بہو اور مرحوم کی تین پوتیاں رہتی ہیں۔ کل جائداد کا ۲۰/فیصد حصّہ اپنی بہو کے ہاتھ میں دیا کہ یہ میرے بیٹے شغف کے لئے ہے جو زمین کا ایک ٹکڑا تھا اور اس پر شغف نے قبضہ بھی پالیا۔ اب شرع کی رو سے لڑکیوں کا کتنا حصّہ بنتا ہے؟ اور کیا رہتے گھر جہاں ساتھ میں مریضہ رہتی ہے اس میں لڑکیوں کا حصّہ بنتا ہے یا نہیں؟

المستفتی: پرکار

۷/بنگلہ ورسوا، اندھیری (ویسٹ) ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب۔۔۔۔۔**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون (قرض) ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔

فتاویٰ عالمگیری میں ہے:

"اَلتَّرِکَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَیِّتِ وَدَفْنُهٗ وَالدَّیْنُ وَالْوَصِیَّةُ وَالْمِیْرَاثُ فَیَبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَکَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّیْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَایَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَایَبْقِیُ بَعْدَ الْکَفَنِ وَالدَّیْنِ اِلَّااَنْ یُجِیْزَالْوَرَثَةُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسِّمُ الْبَاقِی بَیْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً"

لہٰذا صورت مسئولہ میں مرحوم شمیم احمد سکندر پٹھان کے کل جائداد متروکہ کے کل آٹھ حصے کئے جائیں گے جس میں سے ایک حصّہ ان کی (زوجہ) بیوی کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: "فَاِنْ کَانَ لَکُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَکْتُمْ" (سورہ نساء آیت ۱۳/) ۔ بعدہٗ مابقی سات ۷/ حصّوں کے کل چھ حصّے کئے جائیں گے جس میں سے مرحوم شمیم احمد کے لڑکے کو دو حصّہ ملے گا اور مرحوم کی لڑکیوں کو ایک ایک حصّہ ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: "یُوْصِیْکُمُ اللّٰهُ فِیْ اَوْلَادِکُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ" (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/ آیت میراث)

**نوٹ**: جائداد کا وہ حصہ جو مرحوم نے اپنی حیات میں اپنے لڑکے کو ۲۰/ فیصد کے اعتبار سے دے کر قبضہ دے دیا تھا وہ اسی فرزند کا ہے جو ترکہ میں شامل نہ ہوگا اس لئے کہ وہ ہبہ کی صورت ہوگی جو بعد قبضہ تام ہو چکا اور رہتے گھر میں مرحوم کی لڑکیوں کا بھی حصہ ہوگا کیونکہ وہ بھی ترکہ میں شامل ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفر لہ القوی

۱۶/ جمادی الاولیٰ ۱۴۳۶ھ مطابق ۸/ مارچ ۲۰۱۵ء بروز اتوار

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

زید کا انتقال ہو گیا ہے، ان کی ایک بیوی ایک لڑکا اور چھ لڑکیاں ہیں۔ زید کے لڑکے عمرو کے پاس ایک لاکھ روپیہ ہے جو اپنی ماں اور بہنوں کو تقسیم کرنا چاہتا ہے اور خود اپنا حصّہ بھی لینا چاہتا ہے۔ قرآن وحدیث کی روشنی میں اس مسئلہ کو حل فرما دیں بڑی مہربانی ہوگی۔

المستفتی: محمد حنیف پین والا

نریندر بلڈنگ، ایس وی روڈ، جوگیشوری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز و تکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔فتاویٰ عالمگیری میں ہے:''اَلتَّرِکَۃُ مُتَعَلِّقَۃٌ بِھَا حُقُوْقٌ اَرْبَعَۃٌ جِھَازُالْمَیِّتِ وَدَفَنُہٗ وَالدَّیْنُ وَالْوَصِیَّۃُ وَالْمِیْرَاثُ فَیُبْدَأُاُوَّلًا بِجِھَازِہٖ وَکَفنِہٖ ثُمَّ بِالدَّیْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَایَاہُ مِنْ ثُلُثِ مَایَبْقِیْ بَعْدَ الْکَفَنِ وَالدَّیْنِ اِلَّااَنْ یُجِیْزَالْوَرَثَۃُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسِّمُ الْبَاقِیِ بَیْنَ الْوَرَثَۃِ اہ ملخصاً''

لہٰذاصورت مسئولہ میں بعد تقدیم ما تقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین کل جائداد متروکہ کا آٹھواں حصّہ ان کی بیوی کو ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''فَاِنْ کَانَ لَکُمْ وَلَدٌ فَلَھُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَکْتُمْ'' (سورہ نساء آیت ۱۳/)۔بعدہٗ مابقی سات ۷/حصّوں کے کل آٹھ حصّے کئے جائیں گے جس میں سے دوحصّہ لڑکے کو ملے گا اور لڑکیوں کو ایک ایک حصّہ ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْ اَوْلَادِ کُمْ لِذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ'' (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/آیت میراث)۔دریں صورت بارہ ہزار پانچ سو ۱۲۵۰۰/بیوی کو ملیگا اور اکیس ہزار آٹھ سو پچھتر ۲۱۸۷۵/ لڑکے کو ملے گا اور دس ہزار نوسوسینتیس روپیہ پچاس پیسہ ہر ایک لڑکی کو ملے گا۔

ھٰذَامَاظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۷/صفر المظفر ۱۴۲۹ھ مطابق ۶/مارچ ۲۰۰۸ء بروز جمعرات

از زوجہ محمد ابراہیم شیخ کریم حسین

پرکار کمپلیکس، بی ونگ، روم ۱۸، قسمت کالونی، نیئر ڈونگر چال، ممبرا تھانہ

بخدمت جناب مفتی صاحب۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔السلام علیکم

مسئلہ: میرے شوہر ۱۲/نومبر ۲۰۰۶ء میں انتقال کر گئے۔ممبرا اپنے رہائشی مکان میں انتقال کیا۔

مرحوم میرے شوہر محمد ابراہیم شیخ کریم حسین یہ پچیس برس سے کویت میں ڈرائیور تھے، ٹرک چلاتے تھے۔ جن کی تنخواہ پچاس ہزار ۵۰۰۰۰/ماہانہ تھی۔ اب میرے شوہر کے انتقال کے بعد میرے سسرال والے مجھے میرا حق نہیں دے رہے ہیں۔ میری کوئی اولاد نہیں ہے۔ شادی کو ۶/سال دو ماہ ہوئے ہیں۔ مجھے ترکہ سے کتنا ملے؟ گا قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں سائلہ کو اس کے شوہر کے مال سے چوتھائی حصہ ملے گا جبکہ شوہر سے کوئی اولاد نہ ہو۔ جیسا کہ اللہ تبارک وتعالیٰ قرآن مجید میں ارشاد فرماتا ہے: ''وَلَهُنَّ الرُّبُعُ مِمَّا تَرَكْتُمْ اِنْ لَمْ يَكُنْ لَكُمْ وَلَدٌ ''(پانچواں پارہ سورہ نساء)

**هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۸/ذوالحجۃ الحرام ۱۴۲۷ھ مطابق ۳۰/دسمبر ۲۰۰۶ء بروز سنیچر

حضرت مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم

**مسئلہ:** عرض یہ ہے کہ میں (محمد صالح گھنسار) عرض کرتا ہوں کہ میری والدہ صاحبہ مرحومہ خیر النساء عباس گھنسار، ان کا گھر جو کہ میرے نام پر تھا اسے میں تین لاکھ پنچانوے ہزار میں بیچ دیا ہوں۔ اور اب میں ان پیسوں میں گھر کے رپیئر کام کے لئے جو خرچ ہوئے تھے پچیس ہزار روپے نکال کر باقی تین لاکھ ستر ہزار روپے ہیں ان کو اپنے بھائی اور بہنوں میں تقسیم کر کے ان کا حصّہ دینا چاہتا ہوں۔ ہم دو بھائی اور تین بہنیں تھے جن میں سے ہماری والدہ کی حیات ہی میں دو بہنوں کا انتقال ہو گیا تھا، فاطمہ اور شریفہ ان دونوں کا۔ اب میرا بڑا بھائی عبد الطیف عباس گھنسار اور بڑی بہن میمونہ عباس گھنسار ہم تین لوگ ہیں تو ان روپیوں کو اسلامی طریقہ سے میں کس طرح تقسیم کروں؟ مجھے برائے کرم جواب عنایت فرمائیں؟

المستفتی: محمد صالح گھنسار

**الجوب هو الموفق للحق والصواب۔۔۔۔۔**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائیگا۔(فتاویٰ عالمگیری)

لہٰذا صورت مسئولہ میں بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین میت کے مال کے کل پانچ حصّے کئے جائیں گے۔جس میں سے دو دو حصّہ لڑکوں کو ملے گا اور ایک حصّہ لڑکی کو ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْ اَوْلَادِ کُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ''(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/آیت میراث)۔

**نــــوٹ:** فاطمہ اور شریفہ جن دو بچیوں کا انتقال ماں کی حیات میں ہو گیا تھا شرعاً ان کا حصہ کچھ نہیں ہوتا ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۵/جمادیٰ الاولیٰ ۱۴۲۸ھ مطابق ۲/جون ۲۰۰۷ء بروز سنیچر

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

زید کی ایک بیوی اور دو لڑکے اور چار لڑکیاں ہیں۔اور بیس لاکھ روپئے کی جائداد چھوڑ کر زید انتقال کر گیا۔اور ابھی بیوی اور بچے سب باحیات ہیں تو ان کے درمیان رقوم کس طرح تقسیم ہوں گے؟ بالتفصیل جواب عنایت فرمائیں؟

فقط والسلام
محمود احمد قادری
بھگت سنگھ نگر گوریگاؤں ممبئ

الجواب هو الموفق للحق والصواب۔۔۔۔۔

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔فتاویٰ عالمگیری میں ہے:''اَلتَّرِکَۃُ مُتَعَلِّقَۃٌ بِھَا حُقُوْقٌ اَرْبَعَۃٌ جِھَازُالْمَیِّتِ وَدَفْنُہٗ وَالدَّیْنُ وَالْوَصِیَّۃُ وَالْمِیْرَاثُ فَیَبْدَأُاَوَّلًا بِجِھَازِہٖ وَکَفْنِہٖ ثُمَّ بِالدَّیْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَایَاہُ مِنْ ثُلُثِ مَایَبْقِیْ بَعْدَ الْکَفَنِ وَالدَّیْنِ اِلَّااَنْ یُجِیْزَالْوَرَثَۃُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسِّمُ الْبَاقِی بَیْنَ الْوَرَثَۃِ اہ ملخصاً''

لہٰذاصورت مسئولہ میں بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین میت کے منقولہ وغیر منقولہ مال کے کل چوسٹھ حصے کئے جائیں گے۔جس میں سے آٹھ حصے یعنی دولاکھ پچاس ہزار ۲۵۰۰۰۰ر بیوی کو ملیں گے۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''فَاِنْ کَانَ لَکُمْ وَلَدٌ فَلَھُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَکْتُمْ'' (سورہ نساء آیت ۱۲)اور لڑکوں کو ۱۴؍۱۴ر حصے یعنی ہر ایک لڑکے کو چار لاکھ سینتیس ہزار پانچ سو ۴۳۷۵۰۰ر ملیں گے۔نیز لڑکیوں کو ۷؍۷ر حصے یعنی ہر ایک لڑکی کو دولاکھ اٹھارہ ہزار سات سو پچاس ۲۱۸۷۵۰ر ملیں گے۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْ اَوْلَادِکُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ''(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳رآیت میراث)

هٰذَامَاظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۷رصفر المظفر ۱۴۲۸ھ مطابق ۲۶رفروری ۲۰۰۷ء براز دوشنبہ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

زید کا انتقال ہوگیا ہے،اس نے ایک بیوی،سات لڑکے اور گیارہ لڑکیاں چھوڑیں۔دریافت طلب امر یہ ہے کہ زید کی ملکیت کس طرح تقسیم ہوگی؟ جبکہ زید کے پاس مختلف قسم کی ملکیت ہے،جس میں سے اس نے ایک کے بارے میں ایک ضابطہ اپنی حیات میں مقرر کیا تھا،جس کی تفصیل اس طرح ہے کہ چار

لڑکوں کو ۱۵/۱۵/ فیصد، بہوکو ۱۰/ فیصد، بیوی کو ۲۰/ فیصد اور ایک لڑکے کو ۵/ فیصد ملے گا۔ ۲/ فیصد زکوٰۃ خیرات اور ۳/ فیصد کا کوئی حساب نہیں ہے۔ شریعت مطہرہ کی روشنی میں جواب دے کر ممنون فرمائیں نوازش ہوگی؟

المستفتی: موسیٰ یعقوب پترا والا
۲۰/ ڈاکٹر، ای معزز روڈ، مہالکشمی ورلی ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز و تکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔ فتاویٰ عالمگیری میں ہے: ''اَلتَّرِكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيرَاثُ فَيُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهِ وَكَفنِهِ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقِى بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّا اَنْ يُجِيزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسِّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً''

لہٰذا صورت مسئولہ مستفسرہ میں اگر متوفی زید کے ذمہ بیوی کا مہر باقی ہے تو تجہیز و تکفین کے بعد سب سے پہلے اس کا مہر ادا کیا جائے گا۔ پھر اگر متوفی نے وصیت کی ہو اور وصیت کے جواز کی شرطیں پائی جا رہی ہیں یعنی وصیت پوری کرنے میں کوئی شرعی مانع نہیں ہے تو مہر دین کی ادائیگی کے بعد بقدر جواز یعنی تہائی مال سے اسکی وصیت پوری کی جائے گی۔ البتہ اگر ورثہ اجازت دیں تو اکثر ثلث سے بھی وصیت پوری کی جاسکتی ہے۔

یاد رہے نزول آیت مواریث سے وصیت برائے ورثہ منسوخ ہو چکی ہے۔ حضور اقدس ﷺ نے خطبۂ عام حجۃ الوداع میں فرمایا: ''اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى قَدْ اَعْطٰى كُلَّ ذِىْ حَقٍّ حَقَّهُ فَلَاوَصِيَّةَ لِوَارِثٍ'' (رواہ ابوداؤد وابن ماجہ وترمذی) بے شک اللہ تعالیٰ نے ہر ذی حق کو اس کا حق عطا فرما دیا ہے۔ یعنی اس کا حق متعین کر دیا ہے، پھر وارث کے لئے وصیت نہیں۔ (فتاویٰ مصطفویہ کتاب الوصایا ص/

۵۴۳)اس لئے اولاد کے حق میں باپ کی وصیت میراث سے متعلق باطل ہے۔ ہاں بہو کے متعلق جو وصیت ہے وہ اور صدقات وخیرات کے متعلق متوفی کی وصیت کا ضرور اعتبار ہوگا اگر ثلث مال سے پوری ہو رہی ہو۔ البتہ ورثہ ثلث مال سے زیادہ میں اجازت دیں پھر متوفی زید کے ماںقی مال کے بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین کل دوسو حصے کئے جائیں گے۔ جس میں سے بیوی کو پچیس حصے ملیں گے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''فَاِنْ کَانَ لَکُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَکْتُمْ'' (پارہ چہارم سورہ نساء آیت ۱۲) اور ساتوں لڑکوں کو چودہ چودہ حصے اور لڑکیوں کو سات سات حصے ملیں گے جیسا کہ ''یُوْصِیْکُمُ اللّٰهُ فِیْٓ اَوْلَادِکُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ'' کی آیت سے ظاہر ہے۔(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳ر آیت میراث)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۴ر جمادی الاولیٰ ۱۴۲۷ھ مطابق ۲۱ جون ۲۰۰۶ء بروز بدھ

مکرمی مفتی منظور احمد یار علوی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

باپ موجود ہے اس کے پاس دو لڑکے ہیں اور دو لڑکیاں ہیں۔ وہ اپنی جائداد اپنی اولاد میں تقسیم کرنا چاہتا ہے۔ اور بچوں کی والدہ کا انتقال ہو چکا ہے۔ کیا صورت ہوگی؟ صراحت فرمائیں نوازش ہوگی؟

المستفتی: محمد اسماعیل پونہ والا

پریتی بلڈنگ، ورسوا، اندھیری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں باپ کی جائداد باعتبار وراثت تقسیم نہیں ہوسکتی اس لئے کہ وہ باحیات ہے اور وراثت کا قانون آدمی کے انتقال کے بعد نافذ ہوتا ہے۔ ہاں وہ ہبہ کرسکتا ہے جس میں کوئی حصہ متعین نہیں ہے کمی بیشی کے ساتھ جس طرح چاہے وہ تقسیم کرے اور اس کے بچے اس پر قبضہ بھی پالیں۔ نبیٔ کریم

ﷺ نے ارشادفرمایا:''لَاتَجُوْزُ الْهِبَةُ اِلَّا مَقْبُوْضَةً''(الحدیث)۔ہاں باپ کے انتقال کے بعداس کا ترکہ اس کی اولاد میں ضرور منقسم ہوگا کہ اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ پھر ما بقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔فتاویٰ عالمگیری میں ہے:''اَلتَّرْكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهٗ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيَبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفْنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقٰى بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّا اَنْ يُجِيْزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسَّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً''

لہٰذا یہاں تقسیم کی صورت یہ ہوگی کہ بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین اس کی جائداد کے کل چھ حصے کئے جائیں گے۔ دودو حصہ لڑکوں کو ملے گا اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ''(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/آیت میراث)

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی ۲۸/جمادی الاخریٰ ۱۴۲۶ھ/۴/اگست ۲۰۰۵ء

مکرمی عالی جناب مولانا مفتی منظور احمد یار علوی صاحب قبلہ گلشن نگر جوگیشوری ممبئی

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مندرجہ ذیل مسئلہ میں اسلام وشریعت محمدی ﷺ کی روشنی میں؟

مرحومہ عائشہ اسماعیل اوناوالا کا چودہ دسمبر ۲۰۱۳ء کو انتقال ہوگیا (ممبرا کوسہ میں)۔انتقال کے بعد ایک فلیٹ وہ چھوڑ گئیں جس کی قیمت دس لاکھ روپئے ہے۔مرحومہ عائشہ اسماعیل کے صرف چار ہی وارث تھے، دولڑکے اور دولڑکیاں۔جس میں ایک لڑکے محمد یٰسین کا انتقال والدہ مرحومہ کی زندگی میں ہی ہوگیا تھا۔اب رقم کی تقسیم کس طرح کریں؟

(۱) مرحوم محمد یٰسین حاجی اسمٰعیل کے بیوی بچوں میں کس طرح تقسیم کریں؟ رہائش امرت نگر ممبرا،کوسہ

(۲) محمد امین حاجی اسمٰعیل رہائش ورسوا، اندھیری

(۳) فریدہ سید سلیم رہائش ممبر، کوسہ

(۴) منیرہ احمد سالم رہائش ممبرا، کوسہ

**نوٹ**: اگر مرحومہ اپنی حیات میں بچوں کو یہ کہہ گئی ہو کہ چاروں برابر بانٹ لینا تو کیسا ہے؟

آج تک اسلام اور شریعت محمدی ﷺ نے فیصلے جو دئے ہیں کہ لڑکے کا حصہ بارہ آنے اور لڑکی کا چار آنے حصہ ہونا مقرر کیا گیا ہے مہربانی ہوگی اگر اس مسئلہ کا صحیح جواب ملے تاکہ صحیح فیصلہ بھائی بہنوں میں اور رشتہ داروں میں ہو سکے؟

المستفتی: محمد امین حاجی اسمٰعیل

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں اول اسکے مال سے تجہیز و تکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔ فتاوی عالمگیری میں ہے: ''اَلتَّرْکَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَاحُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْـنُـهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُاَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقٰى بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّااَنْ يُجِيْزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسِّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً''

لہٰذا صورت مسئولہ میں بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین برصدق مستفتی مرحومہ عائشہ اسمٰعیل کی کل جائداد منقولہ وغیر منقولہ کے چار حصے کئے جائیں گے۔ جس میں سے دو حصہ محمد امین کو ملے گا اور ایک ایک حصہ دونوں لڑکیوں کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ'' (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳ ر آیت میراث)۔ اللہ تعالیٰ تم کو تمہاری اولاد کے بارے میں حکم دیتا ہے کہ لڑکوں کے لئے دو لڑکیوں کے حصے کے برابر ہے۔ اور مرحومہ جس لڑکے کا یعنی (محمد یٰسین) کا انتقال مرحومہ کی حیات میں ہو گیا تھا اس کی بیوی بچے مرحومہ کے وارث

نہیں ہوں گے۔

یادرہے وارثین کے لئے وصیت باطل ہے۔جیسا کی حدیث شریف میں اللہ کے رسول ﷺ ارشاد فرماتے ہیں:''لَاوَصِیَّةَ لِــوَارِثٍ''( مشکوٰۃ ص/۵۵۶)اس لئے مرحومہ کا یہ کہنا کہ میرے انتقال کے بعد سب برابر بانٹ لینا کوئی معنیٰ نہیں رکھتا، وہ محض باطل ہے۔اور یہ کہنا بھی قطعاً خلاف شرع ہے کہ لڑکوں کا حصہ بارہ آنے ہے اور لڑکیوں کا چار آنے۔شریعت محمدی ﷺ میں اس کی کوئی اصل موجود نہیں ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۱/ربیع الآخر ۱۴۳۵ھ مطابق ۲۲/فروری ۲۰۱۴ء بروز سنیچر

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

(۱) زید جن کا ابھی چار ماہ قبل انتقال ہوا ہے ان کی ایک بیوی ہندہ اور ہندہ سے ایک بچی بھی ہے۔ زید کے والدین بھی بقید حیات ہیں زید کی ملکیت ایک لاکھ روپئے نقد ہے اس کو تقسیم کرنا ہے۔

(۲) زید کا چھ شوال المکرّم ۱۴۲۵ھ بروز جمعہ انتقال ہوا ہے۔لہٰذا زید کی بیوی ہندہ کی عدت کی مدت کس تاریخ کو پوری ہوگی؟مفصل جواب عنایت فرمائیں؟مہربانی ہوگی۔

از ہارون رشید، ملکانی اپارٹمنٹ جوگیشوری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

(۱) میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز و تکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائیگا۔فتاویٰ عالمگیری میں ہے:''اَلتَّــرِكَةُ مُتَـعَـلِّـقَةٌ بِهَــاحُـقُـوْقٌ اَرْبَـعَةٌ جِهَـازُالْـمَيِّتِ وَدَفْنُهٗ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُاَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُـنْـفَـذُ وَصَـايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقِیْ بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّااَنْ يُجِيْزَالْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ

یُقَسِّمُ الْبَاقِی بَیْنَ الْوَرَثَۃِ اہ ملخصاً‘‘

لہٰذا صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین زید کا ترکہ اس طرح تقسیم کیا جائے گا کہ والدین میں سے ہر ایک کو چھٹواں حصہ ملے گا، یعنی باپ کو ذوی الفروض کے حساب سے (۱۶۶۶۷) اسی طرح ماں کو (۱۶۶۶۷)۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے: ’’وَلِاَبَوَیْهِ لِکُلِّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا السُّدُسُ مِمَّاتَرَکَ اِنْ کَانَ لَهٗ وَلَدٌ‘‘ (پارہ چہارم سورہ نساء آیت ۱۱) اور بیوی کو آٹھواں حصہ (۱۲۵۰۰) ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ’’فَاِنْ کَانَ لَکُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَکْتُمْ‘‘ (پارہ چہارم سورہ نساء آیت ۱۲) اور بیٹی کو نصف ملے گا۔ یعنی (۵۰۰۰۰) بیٹی کا نصف حصہ ’’اِنْ کَانَتْ وَاحِدَةً فَلَهَا النِّصْفُ‘‘ (پارہ چہارم سورہ نساء آیت ۱۱) سے ظاہر ہے۔ اور باپ عصبہ ہونے کی وجہ سے مابقی مال (۴۱۶۶) بھی پائے گا۔

(۲) شوہر کے انتقال پر بیوی کے عدت کی مدت چار مہینہ دس دن ہے۔ جیسا کہ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے: ’’وَالَّذِیْنَ یُتَوَفَّوْنَ مِنْکُمْ وَیَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا یَتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا‘‘ (پارہ دوم سورہ بقرہ آیت ۲۳۴) ترجمہ:۔ اور تم میں جو مر جائیں اور بیویاں چھوڑیں وہ چار مہینہ دس دن اپنے آپ کو روکے رکھیں۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

زید کا انتقال ہو گیا اس نے اپنے پیچھے ایک لڑکا اور دو لڑکیاں چھوڑیں۔ زید کا مال اس کے حقداروں میں کس طرح تقسیم کیا جائے گا؟ بینوا توجروا۔

المستفتی: حافظ محمود احمد قادری

الجواب هو الموفق للحق والصواب. . . . .

برصدق مستفتی وانحصار ورثہ فی المذکورین صورت مسئولہ میں اول زید کے مال سے اس کی تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث

سے زید کی وصیت پوری کی جائے گی اگر زید نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو اس کے ورثہ میں اسطرح تقسیم کیا جائے گا کہ بعد تقدیم ما تقدم اسکے مال کے کل چار حصے کئے جائیں گے۔دو حصہ لڑکے کو ملے گا اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔

جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْ اَوْلَادِکُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ'' (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/ آیت میراث) اللہ تعالیٰ تم کو تمہاری اولاد کے بارے میں حکم دیتا ہے کہ لڑکوں کے لئے دو لڑکیوں کے حصے کے برابر ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفر لہ القوی

۱۳/ ربیع الآخر ۱۴۲۴ھ بروز سنیچر

بحضور فیض گنجور حضرت مفتی صاحب قبلہ دار العلوم برکاتیہ گلشن نگر جوگیشوری ممبئی

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں؟

ہندہ کی کل سات اولادیں ہیں ۴/ بیٹے اور تین بیٹیاں جس میں سے دو بیٹے انتقال کر چکے ہیں (۱) ایک انتقال شدہ بیٹے کی تین اولادیں ہیں (۲) دوسرے انتقال شدہ بیٹے کی صرف ایک بیوی موجود ہے جس کو کوئی اولاد نہیں ہے ہندہ کے پاس رہنے کا صرف ایک مکان ہے اب وہ یہ چاہتی ہے کہ مکان فروخت کر کے رقوم اپنی اولاد میں تقسیم کر دے تو ہندہ از روئے شرع کس طرح تقسیم کرے گی جواب سے نوازیں نوازش ہوگی۔ فقط والسلام

المستفتی۔محمد آفتاب القادری رضوی برکاتی

خطیب وامام مسجد رضا لکشمی نگر گوریگاؤں ممبئی

الجواب ھو الموفق للحق والصواب.....

مولانا المحترم وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ ..............................................

معلوم ہونا چاہئے کہ وراثت کا قانون آدمی کے انتقال کے بعد نافذ ہوتا ہے۔لہٰذا صورت مسئولہ میں

جبکہ ہندہ باحیات ہے تو اس کی جائداد کے تقسیم کا کیا معنیٰ ؟ البتہ ہندہ اگر اپنی حیات ہی میں اس مکان کو فروخت کر کے اس کی رقم بچوں کو دینا چاہتی ہے تو اس میں حصہ کا کوئی اعتبار نہ ہوگا۔ یہ صورت ہبہ کی ہوگی جس میں کمی بیشی کے ساتھ ہندہ اپنی مرضی سے جسے جتنا چاہے دے سکتی ہے۔ اسے اختیار کلی حاصل ہے۔ ہاں بعد انتقال ضرور اس کی متروکہ جائداد کو اس کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔

اول اس کے مال سے تجہیز و تکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے ہندہ کی وصیت پوری کی جائے گی اگر اس نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو اس کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔ وہ اس طرح کہ ہندہ کی کل جائداد کے سات حصہ کئے جائیں گے جسمیں دو دو حصہ لڑکوں کو ملے گا اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔

اور فوت شدہ ہندہ کے لڑکوں کی اولاد کو اور ان کی بیویوں کو ہندہ کے دوسرے لڑکوں کی موجودگی میں کچھ نہ ملے گا۔ فتاوی عالمگیری جلد ششم مصری ص ۴۲۸ رمیں ہے: ''وَيَسْقُطُ الْاِخْوَةُ وَالْاَخْوَاتُ بِالْاِبْنِ وَاِبْنُ الْاِبْنِ وَاِنْ سَفَلَ وَبِالْاَبِ بِالْاِتِّفَاقِ كَذَا فِي الْكَافِيْ''

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۹ ر ربیع النور شریف ۱۴۲۵ھ مطابق ۲۰ رمئی ۲۰۰۴ء بروز جمعرات

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

زید نے ۱۹۷۸ء میں کاروباری ایک فرم تشکیل دی۔ جس میں انہوں نے اپنے دو بڑے بیٹوں کو حصہ دار بنایا۔ ہر ایک تہائی کا حصہ دار تھا۔ بعد ازاں ۱۹۹۲ء میں اپنے دو چھوٹے بیٹوں کو بھی حصہ دار بنایا۔ اس طرح کاروبار بفضلہٖ تعالیٰ چلتا رہا۔ زید نے تقریباً ۱۹۹۷ء میں وفات پائی اور کاروبار چار بھائیوں میں چلتا رہا۔ ابھی تقریباً تین مہینہ پہلے زید کی اہلیہ نے بھی وفات پائی۔

زید نے کل چار بیٹے اور چار بیٹیاں چھوڑیں۔ ایک مکان نل بازار میں اور دیونار میں زمین ہے، جس پر شیڈ بنے ہوئے ہیں۔ اور زید نے ایک دوکان اپنے بڑے لڑکے کے نام خریدی تھی اور بریلی شہر میں ایک مکان ہے۔ اور دیونار میں جو شیڈ بنی ہوئی زمین ہے، اس کی آمدنی سے زید کے بیٹوں نے

پراپرٹی دوکان مکان کی شکل میں خریدی ہے۔اور زید کے چوتھے بیٹے نے کوئی پراپرٹی یعنی مکان ودوکان نہیں خریدی ہے اسے صرف خرچ ملتا رہا ہے۔اور زید کا یہ چوتھا بیٹا چاہتا ہے کہ مجھے بھی روپیہ ملے تاکہ میں بھی دوکان وغیرہ خرید سکوں۔پھر موجودہ پراپرٹی میں مجھے برابر کا حصہ دیا جائے یا آمدنی میں میرا جو حصہ بنتا ہے وہ مجھے بھی ملتا رہے۔از روئے شرع کاروباری آمدنی میں اور والد مرحوم کے پراپرٹی اور نقد میں بھائیوں اور بہنوں کا جو بھی حصہ بنتا ہوا سے بیان فرما کر ممنون فرمائیں؟

المستفتی:اعجاز احمد قریشی (عرف عابد میاں)

فلیٹ ۷؍۴ ایف،مانک موتی اپارٹمنٹ آف،یاری روڈ،ورسوا،اندھیری،ممبئ

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔پھر ماںقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔فتاویٰ عالمگیری میں ہے:''اَلتَّـرِکَةُ مُتَـعَـلِّقَةٌ بِهَـا حُـقُـوقٌ اَرْبَـعَةٌ جِهَـازُ الْـمَيِّتِ وَدَفْنُهٗ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُـنْـفَـذُ وَصَـايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقِى بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّااَنْ يُجِيْزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسِّمُ الْبَاقِى بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً''

لہٰذا صورت مسئولہ میں زید مرحوم نے یا ان کی اہلیہ مرحومہ نے اپنی حیات میں یعنی مرض الموت سے قبل اگر اپنی اولاد میں سے کسی کو مذکورہ دونوں مکان ودوکان یا دیونار میں شیڈ بنی ہوئی زمین سے حاصل شدہ رقم کو بشکل ہبہ مالک نہ کر دیا ہو تو بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین زید اور اس کی اہلیہ کی منقولہ وغیر منقولہ کل جائداد کے بارہ ۱۲؍حصے کئے جائیں گے۔جس میں سے دو دو حصہ لڑکوں کو ملے گا اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔

جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''يُـوْصِيْـكُـمُ اللّٰـهُ فِـىْ اَوْلَادِ كُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْـــنِ'' (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳؍ا آیت میراث)اور زید کے چوتھے لڑکے کو جو رقم بشکل خرچ

موصول ہوئی ہے وہ اس کے حساب میں محسوب کی جائے گی۔لہٰذا زید مرحوم کے دوسرے تین لڑکے اِس چوتھے لڑکے کو یا تو پراپرٹی میں حصہ دار بنائیں یا حساب لگا کر اس کی قیمت ادا کریں۔یہی صورت لڑکیوں کے لئے بھی ہوگی۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۸؍ربیع الاول شریف ۱۴۲۹ھ مطابق ۹؍مئی ۲۰۰۸ء بروز یکشنبہ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں؟

زید کا انتقال ہو گیا اس نے دو لڑکی ایک لڑکا چھوڑے دریافت طلب امر یہ ہے کہ زید کا ترکہ کس طرح تقسیم ہوگا۔

المستفتی: عبد الرشید (نزیل)

خواجہ گلی مسجد، ورسوا، اندھیری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں زید کی کل جائداد کے چار ۴؍حصے کئے جائیں گے۔جس میں سے دو حصہ لڑکے کو ملے گا اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''يُوصِيكُمُ اللّٰهُ فِيْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ'' (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳؍آیت میراث)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۶؍شوال المکرّم ۱۴۲۴ھ مطابق ۱۱؍دسمبر ۲۰۰۳ء بروز جمعرات

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں؟

سید مراد بن سید محمد صاحب ہمارے یہاں مسجد قرطبہ میں کچھ تعاون پیش کرنے کیلئے تشریف

لائے۔ بعدۂ درمیان گفتگوانہوں نے کہا کہ ہم نے بہت ساری مسجدوں کا کام کروایا ہے اور یہاں بھی میں دولاکھ روپئے دینے کا وعدہ کرتا ہوں۔ آپ لوگ میرے ساتھ چلیں، سارا خرچ ہمارا ہوگا اور وہاں پر وہ رقم آپ کے حوالے کردوں گا۔ اور دوسرے روز ممبئی ہی میں دورۂ قلب پڑا اور دوتین روز کے بعد ممبئی ہی میں اس دارفانی سے کوچ کرگئے۔ وطن جانے کا موقع ہی نہ ملا۔ جبکہ مرحوم کے نام بینک میں تقریباً سات آٹھ لاکھ روپئے تین سال پہلے سے فکس ڈپوزٹ پر ہے، جس کی زیادتی ملاکر رقم دوگنی ہوگئی ہے۔ اور مرحوم کی کوئی بھی صلبی اولاد نہیں ہے۔ البتہ ایک بچی کی پرورش کر کے اس کی شادی وغیرہ کروایا ہے۔ وہی لوگ بغیر کسی وصیت کے مرحوم کی پوری جائداد کے زبردستی حقدار بنتے ہیں۔ جبکہ مرحوم کی سگی بہن اور بہنوئی باحیات ہیں اور ایک سگے بھائی جو مرحوم سے چھوٹے ہیں وہ بھی باحیات ہیں۔ صورت مذکورہ میں کون حقیقی وارث ہیں اور کن لوگوں کو کتنا ملنا چاہئے؟ نیز جوانہوں نے مسجد میں بیٹھ کر چھ سات افراد کے سامنے دولاکھ روپئے دینے کا وعدہ کیا ہے وہ کتاب اللہ اور حدیث رسول ﷺ کی روشنی میں ملنا چاہئے یا نہیں؟ بینواتوجروا۔

المستفتی: صاحب جان شیخ
منشی کمپاونڈ روم نمبر ۳۸؍ آمنہ بی کی چال گلشن نگر، جوگیشوری ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔ فتاویٰ عالمگیری میں ہے: ''**اَلتَّـرِكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيَبْدَأُاَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقِىْ بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّااَنْ يُجِيْزَالْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسَّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً**''

لہٰذا صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین مرحوم کی کل

جائداد منقولہ و غیر منقولہ کے تین حصے کئے جائیں گے۔ دو حصہ مرحوم کے بھائی کو ملے گا اور ایک حصہ بہن کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:'' وَاِنۡ کَانُوۡۤا اِخۡوَۃً رِّجَالًا وَّنِسَآءً فَلِلذَّکَرِ مِثۡلُ حَظِّ الۡاُنۡثَیَیۡنِ ''(چھٹا پارہ سورہ نساء آیت ۱۷۶)

اور مرحوم نے جس بچی کی پرورش وغیرہ کیا تھا اس کا مرحوم کی جائداد میں کوئی حصہ نہیں ہے۔ اگر وہ لوگ مرحوم کی جائداد پر قبضہ کرتے ہیں تو وہ سراسر غلط کرتے ہیں۔ وہ لوگ سخت گنہگار، مستحق عذاب نار ہیں۔ ان کو چاہئے کہ جلد از جلد مرحوم کی پوری جائداد اس کے ورثہ کو سونپ دیں اور اللہ کے عذاب وعتاب سے بچیں۔ اور رہا مرحوم کا قرطبہ مسجد میں دو لاکھ روپئے دینے کا وعدہ تو وہ نہ صورتِ ہبہ کو مفہوم اس لئے کہ ہبہ میں قبضہ شرط ہے اور وہ یہاں مفقود ہے اور نہ ہی وصیت پر محمول کہ مرحوم نے قبل موت باوجود وعدہ کرنے کے نہ تو وصیت ہی کی اور نہ اس بارے میں کچھ کہا۔ ہاں چونکہ مرحوم کی خواہش تعاون کی تھی جس کا وعدہ انہوں نے اپنی حیات میں کیا تھا اس کی بہتر صورت یہ ہے کہ ورثا اپنی مرضی سے مرحوم کے وعدہ کے پیش نظر رقم معہود قرطبہ مسجد میں دیدیں تاکہ اس کا فائدہ مرحوم کے ساتھ ساتھ ان ورثہ کو بھی ملے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیۡ وَالۡعِلۡمُ عِنۡدَاللّٰهِ وَعِلۡمُهٗ اَحۡکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

صح الجواب شعبان علی نعیمی غفرلہ القوی

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں؟

فوزیہ کا انتقال ہوگیا، اس نے اپنے پیچھے ۲ رلڑکے، والدین اور شوہر چھوڑے۔ دریافت طلب امر یہ ہے کہ فوزیہ کا ترکہ کس طرح تقسیم کیا جائے گا؟ بینوا توجروا۔

المستفتی: محمد امین

پریتی بلڈنگ، نزد درگاہ مسجد، ورسوا اندھیری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث

سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔فتاویٰ عالمگیری میں ہے:

''اَلتَّرِکَۃُ مُتَعَلِّقَۃٌ بِھَاحُقُوْقٌ اَرْبَعَۃٌ جِھَازُالْمَیِّتِ وَدَفْنُہٗ وَالدَّیْنُ وَالْوَصِیَّۃُ وَالْمِیْرَاثُ فَیُبْدَأُاَوَّلًا بِجِھَازِہٖ وَکَفْنِہٖ ثُمَّ بِالدَّیْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَایَاہُ مِنْ ثُلُثِ مَایَبْقِیْ بَعْدَ الْکَفْنِ وَالدَّیْنِ اِلَّااَنْ یُجِیْزَالْوَرَثَۃُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسَّمُ الْبَاقِی بَیْنَ الْوَرَثَۃِ اھ ملخصاً''

لہٰذاصورت مسئولہ میں بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین فوزیہ کے کل مال کا ساٹھ حصہ کیا جائے گا۔جس میں سے دس دس حصے ماں اور باپ کو ملیں گے۔جیسا کہ قرآن عظیم میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:''وَلِاَبَوَیْہِ لِکُلِّ وَاحِدٍ مِّنْھُمَاالسُّدُسُ مِمَّاتَرَکَ اِنْ کَانَ لَہٗ وَلَدٌ'' (پارہ چہارم سورہ نساء آیت۱۱)اور پندرہ حصہ شوہر کو ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''فَاِنْ کَانَ لَھُنَّ وَلَدٌ فَلَکُمُ الرُّبُعُ مِمَّا تَرَکْنَ'' (پارہ چہارم سورہ نساء آیت۱۲)اور ساڑھے بارہ ساڑھے بارہ حصہ دونوں لڑکوں کو ملے گا۔

ھٰذَامَاظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۰؍ربیع الآخر ۱۴۳۰ھ مطابق ۲؍جولائی ۲۰۰۲ء

المجیب مصیب شعبان علی نعیمی غفرلہ القوی

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء کرام ومفتیان اسلام اس مسئلہ میں؟

حاجی عبدالقیوم مرحوم نے دوشادیاں کی،پہلی بیوی سے کل چار اولادیں ہیں۔جس میں دولڑکے اور دولڑکیاں ہیں۔اور دوسری شادی والی بیوی سے کوئی اولاد نہیں ہے۔حاجی مرحوم نے اپنی دونوں بیویوں کے نام ایک ایک مکان لکھ دیا ہے۔صورت مسئولہ میں حاجی مرحوم کی جائداد کس طرح تقسیم کی جائے گی؟

المستفتی:امین خان

آر،ایم روڈ،منشی کمپاونڈ،جوگیشوری ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب . . . . .**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں اول اسکے مال سے تجہیز و تکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔فتاویٰ عالمگیری میں ہے: ''اَلتَّرِكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيرَاثُ فَيُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفْنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقِىٰ بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّااَنْ يُجِيزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسَّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً''

لہٰذا صورت مسئولہ میں بعد تقدیم ما تقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین حاجی عبدالقیوم مرحوم کی متروکہ جائداد کے پہلے کل آٹھ حصے کئے جائیں گے۔آٹھواں حصہ سوتیلی ماں کو ملے گا۔اور سوتیلی ماں کو جو مکان دیا ہے اگر حاجی مرحوم نے اسے اس کا مالک بنا دیا تھا تو وہ اسی کا حق ہے۔اور اگر مالک نہیں بنایا تھا لیکن کسی مصلحت کے پیش نظر صرف اس کے نام کر دیا تھا تو وہ مکان بھی آٹھ حصوں میں تقسیم کر کے پھر آٹھواں حصہ سوتیلی ماں کو ملے گا۔اس کے بعد مابقی مال کے کل چھ حصے کئے جائیں گے۔دو دو حصہ لڑکوں کو ملے گا اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔اور وہ مکان جو پہلی بیوی کے نام کر دیا تھا اگر اسے مالک بنا دیا تھا تو اس کے انتقال کے بعد وہ صرف اسی کے ورثہ یعنی لڑکوں اور لڑکیوں وغیرہ میں تقسیم ہوگا۔اِس دوسری بیوی کا اس میں کوئی حق نہیں۔اور اگر کسی مصلحت کے تحت صرف اس کے نام کر دیا تھا مالک نہیں بنایا تھا تو اس میں بھی سوتیلی ماں کا حق ہوگا۔جس کی تفصیل اوپر گزر چکی ہے۔

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۸ر جمادیٰ الاخریٰ ۱۴۲۲ھ مطابق ۷ر ستمبر ۲۰۰۱ء

الجواب صحیح شعبان علی نعیمی غفرلہ القوی

محترم جناب مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مسئلہ: عرض گزارش یہ ہے کہ میں (محمد صالح عباس گھنسار) یہ عرض کرتا ہوں کہ میری والدہ

صاحبہ مرحومہ خیر النساء عباس گھنسار ان کا گھر جو کہ میرے نام پر تھا اسے میں نے تین لاکھ پنچانوے ہزار میں بیچ دیا ہوں۔اوراب میں نے ان پیسوں میں گھر کے رپیئر کام کے لئے جو خرچ ہوئے تھے پچیس ہزار روپئے نکال کر باقی تین لاکھ ستر ہزار روپئے ہیں، ان کو اپنے بھائی اور بہنوں میں تقسیم کر کے ان کا حصہ دینا چاہتا ہوں۔ہم دو بھائی اور تین بہنیں تھے، جن میں سے ہماری والدہ کی حیات ہی میں دو بہنوں کا انتقال ہو گیا تھا۔(فاطمہ اور شریفہ ان دونوں کا)۔اوراب میرا بڑا بھائی عبد اللطیف عباس گھنسار اور بڑی بہن میمونہ عباس گھنسار ہم تین لوگ ہیں۔تو ان روپیوں کو اسلامی طریقہ سے کس طرح تقسیم کروں مجھے برائے کرم لکھ کر دیجئے؟

المستفتی: محمد صالح عباس گھنسار

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں اول اسکے مال سے تجہیز و تکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔(فتاویٰ عالمگیری)

لہٰذا صورت مسئولہ میں بعد تقدیم ما تقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین میت کے مال کے کل پانچ حصے کئے جائیں گے۔جس میں سے دو دو حصّہ لڑکوں کو ملے گا اور ایک حصّہ لڑکی کو ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''یُوْصِیْکُمُ اللّٰهُ فِیْٓ اَوْلَادِ کُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ''(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳ر آیت میراث)

**نوٹ:** فاطمہ اور شریفہ جن دو بچیوں کا انتقال ماں کی حیات میں ہو گیا تھا، شرعاً ان کا حصہ کچھ بھی نہیں۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفر لہ القوی

۱۵ر جمادی الاخریٰ ۱۴۲۸ھ مطابق ۲ر جون ۲۰۰۷ء

حضرت مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین ذیل کے مسئلہ میں؟

زید جس کی منکوحہ ہندہ ہے۔ زید کے چھ لڑکے اور تین لڑکیاں ہیں۔ زید کی وراثت اٹھارہ لاکھ روپئے ہے۔ زید اوران کی بیوی ہندہ کا انتقال ہو چکا ہے۔ زید کی وراثت کو چھ بچے اور تین لڑکیوں میں تقسیم کرنا ہے۔ برائے کرم اس مسئلہ کو قرآن وحدیث کی روشنی میں حل فرما دیا جائے؟ بڑی مہربانی ہوگی۔

المستفتی: محمد فاروق چھتری والا

رین اپارٹمنٹ روم نمبر ۲۰۲/اے ونگ، جوگیشوری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں اول اسکے مال سے تجہیز و تکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔ فتاویٰ عالمگیری میں ہے: ''اَلتَّرِکَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقِیْ بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّا اَنْ يُجِيْزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسَّمُ الْبَاقِی بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً''. صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی وانحصار ورثہ فی المذکورین بعد تقدیم ماتقدم کل جائداد کے پندرہ حصے کئے جائیں گے۔ جن میں سے دو دو حصے کے حقدار لڑکے ہونگے اور ایک ایک حصے کے حقدار لڑکیاں ہوں گی۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِیْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ'' (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/آیت میراث) لہٰذا ماں باپ کی متروکہ ملکیت سے ہر لڑکے کو دو لاکھ چالیس ہزار روپئے اور ہر لڑکی کو ایک لاکھ بیس ہزار روپئے ملیں گے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

استکتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۵/ذوالقعدۃ الحرام ۱۴۲۹ھ مطابق ۲۵/نومبر ۲۰۰۸ء بروز منگل

حضرت مفتی صاحب قبلہ مدظلہ العالی۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔سلام مسنون

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں مفتیان کرام وعلماے اسلام اس مسئلہ کے متعلق؟

والدین کے انتقال کے بعدان کی اولاد میں جائداد کو کس طرح تقسیم کیا جائے گا جبکہ اولاد میں تین لڑکے اور دولڑکیاں ہیں؟ سب کا حصہ متعین فرمادیں از روئے شرع کرم ہوگا؟

المستفتی :عبدالرحیم بھائی

مصلی درگاہ مسجد، ورسوا، اندھیری ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب۔۔۔۔۔**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔فتاویٰ عالمگیری میں ہے:

”**اَلتَّـرِکَةُ مُتَعَلّقَةٌ بِهَاحُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُالْمَيِّتِ وَدَفْنُهٗ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْـدَأُاَوَّلًا بِـجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقٰى بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّااَنْ يُجِيْزَالْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسَّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً**“

لہٰذا صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی وانحصار ورثہ فی المذکورین بعد تقدیم ماتقدم میت کے مال کے کل آٹھ حصے کئے جائیں گے۔جس میں سے دو دو حصّہ لڑکوں کو ملے گا اور ایک ایک حصّہ لڑکیوں کو ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:

”**يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْ اَوْلَادِ كُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ**“(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳ر آیت میراث)

**هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۴ر محرم الحرام ۱۴۳۰ھ مطابق ۱۲ر جنوری ۲۰۰۹ء بروز پیر

حضرت مفتی صاحب قبلہ مدظلہ العالی السلام علیکم

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں؟

زید اور زید کی بیوی ہندہ کا انتقال ہو گیا ہے۔ زید کے تین لڑکے اور دو لڑکیاں ہیں۔ اور زید کی ملکیت میں سترہ لاکھ روپئے ہیں جس کو ان پانچوں میں تقسیم کرنا ہے۔ برائے مہربانی اس مسئلہ کا حل فرمادیں؟ عین نوازش ہوگی۔

المستفتی: قاضی محمد سعید بی۶۰۳ / راج نگر جوگیشوری ممبئ

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔ فتاویٰ عالمگیری میں ہے: ’’اَلتَّرِکَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهٗ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقِيْ بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّا اَنْ يُجِيْزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسَّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً‘‘

لہٰذا صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی وانحصار ورثہ فی المذکورین بعد تقدیم ماتقدم زید اور ہندہ کے کل مال کا آٹھ حصہ کیا جائے گا۔ جس میں سے دو دو حصّہ لڑکوں کو ملے گا اور ایک ایک حصّہ لڑکیوں کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ’’يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ‘‘ (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳ / آیت میراث)۔ لہٰذا مذکورہ رقم سے ہر ایک لڑکے کو چار لاکھ پچیس ہزار اور ہر ایک لڑکی کو دو لاکھ بارہ ہزار پانچ سو روپئے ملیں گے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۵ / رجب المرجب ۱۴۲۹ھ مطابق ۱۹ / جولائی ۲۰۰۸ء بروز سنیچر

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں مفتیان کرام وعلماء اسلام مسئلہ ذیل کے بارے میں؟
والدین کا انتقال ہوگیا، انہوں نے سات لڑکے اور چار لڑکیاں چھوڑیں۔ دریافت طلب امر یہ ہے کہ ان کی جائداد متروکہ کو کس طرح تقسیم کیا جائے گا؟ بینوا توجروا۔

المستفتی: محمد سلیم
یاری روڈ، ورسوا، اندھیری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....
میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اسکے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔
فتاویٰ عالمگیری میں ہے:
''اَلتَّرِكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهٗ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقٰى بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّا اَنْ يُجِيْزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسَّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً''
لہٰذا صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی وانحصار ورثہ فی المذکورین بعد تقدیم ماتقدم میت کے کل مال کے اٹھارہ حصے کئے جائیں گے۔ جس میں سے دو دو حصّہ لڑکوں کو ملے گا اور ایک ایک حصّہ لڑکیوں کو ملے گا۔
جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْٓ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ'' (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳ ؍ آیت میراث)

هٰذَا مَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ
کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی
۲۵ ؍ ذوالحجۃ الحرام ۱۴۲۸ھ مطابق ۵ ؍ جنوری ۲۰۰۸ء بروز سنیچر

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ہذا میں؟
عارف عبدالستار کی پھوپھیری بہن کا انتقال ہوگیا ہے جن کی عمر ۶۶ ر سال تھی۔مرحومہ نے شادی بھی نہیں کیا تھا اور نہ ان کے کوئی سگے بھائی بہن ہیں۔خالہ کے لڑکے، ماموں کے لڑکے، چچا کے لڑکے ہیں۔مرحومہ نے اپنی جائداد کا وصیت نامہ تیار کرایا لیکن اس کی جانکاری کسی کو بھی نہیں۔صرف جس کے نام وصیت نامہ ہے اسی کو پتہ ہے اور یہ وصیت نامہ مرحومہ کے مرنے کے پندرہ دن بعد ظاہر ہوا۔جبکہ مرحومہ کوئی بھی کام مجھ سے بتائے بغیر نہیں کرتی تھیں۔اور تمام کاروبار کی ذمہ داری مجھ پر تھی۔اور وصیت نامہ کے عملی جامہ پہنانے میں میرا نام درج ہے مگر اس کی مجھے خبر تک نہیں۔ جب وصیت نامہ میری نگاہوں کے سامنے آیا تب جا کر مجھے معلوم ہوا۔کیا وصیت نامہ جس کے فیور میں ہے اس کا نام ایکزیکیوٹر میں دے سکتے ہیں؟ (عمل کرانے والا)۔وصیت نامہ میں ایک مکان کا ذکر ہے جس کو مرحومہ نے خالہ کے لڑکے عبدالقیوم اسمٰعیل کڑا کو بیچ دیا۔جبکہ مرحومہ نے اپنی زندگی میں عبدالقیوم بھائی کو بخشش کے طور پر دیا تھا بکت نہیں۔مرحومہ کے انتقال سے ڈیڑھ دو ماہ پہلے ایک خطیر رقم تین بھائیوں کو دینے کے لئے کہا تھا جس کو میں نے مرحومہ کے انتقال سے دس دن پہلے ان تین بھائیوں کو اپنے ہاتھ سے دیا تھا مگر مرحومہ نے اس دوران بھی اس وصیت کا ذکر نہیں کیا اور نہ ہی ان لوگوں نے ذکر کیا جن کے نام وصیت ہے۔
اس وصیت نامہ میں ماہ جنوری ۱۹۹۴ء کا ذکر ہے، مگر دن اور تاریخ کا ذکر نہیں ہے۔وصیت نامہ جو کیش رقم حاجی ہاشم حاجی حسن دادا کے کمپنی میں لگی ہے، اس کا ذکر ہے۔جبکہ اس کے علاوہ سورت میں ایک فلیٹ ۱۹۹۷ء میں خریدا تھا، اس کا ذکر وصیت نامہ میں نہیں ہے۔اب اس فلیٹ کی میراث کیسے تقسیم ہوگی؟ مثلاً اگر وصیت نامہ پر عمل کرنا ہے تو ان کی ملکیت میں شمار کرنا اور تین حصے کر کے وارثوں کے درمیان دینا یا صرف کیش جو وصیت نامہ میں بتایا ہے اس پر عمل کرنا اور فلیٹ کی رقم تقسیم کرنا، اس پر کیسے عمل ہو؟ مرحومہ کی ایک سال کی نمازوں کا فدیہ میراث تقسیم ہونے سے پہلے دے سکتے ہیں یا بعد میں۔
مندرجہ بالا عبارت میں جو وصیت نامہ کا تذکرہ ہے اس کی شرعی حیثیت کیا ہے؟ برائے کرم قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب تحریر کرنے کی زحمت فرمائیں عین نوازش ہوگی۔

المستفتی: عارف عبدالستار
کونڈہ گجرات

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں عبدالقیوم کو جو رقم یا جائداد ہدیۃً یا قیمۃً مرحومہ نے پیش کیا ہے اور انہوں نے مرحومہ کی حیات ہی میں قبضہ بھی پالیا تو وہ جائداد عبدالقیوم ہی کی مانی جائے گی۔

رہی مابقی جائداد ورقم میں وصیت جاری کرنے کی بات تو اگر مرحومہ نے مطلق وصیت کی ہے تو اس کے کل مال سے خواہ وہ فلیٹ ہو یا کیش رقم سب کے ثلث میں وصیت جاری ہوگی۔ اگر وصیت نامہ صحیح ہے تو اس پر عمل درآمد ہوگا۔ رہی بات نمازوں کے فدیہ کی اگر ورثہ راضی ہوں تو ادائیگی فدیہ کے بعد مال اپنے درمیان تقسیم کریں ورنہ نہیں۔ مرحومہ نے اپنی جائداد کے تقسیم کے لئے جن اشخاص کا نام ظاہر کیا ہے وہ سب موقع پر حاضر رہیں یہی بہتر ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۳؍ذوالحجۃ الحرام ۱۴۲۹ھ مطابق ۲۲؍دسمبر ۲۰۰۸ء بروز پیر

حضرت مفتی صاحب قبلہ مدظلہ العالی السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء اسلام ومفتیان کرام اس مسئلہ میں؟

میرے والد، اکرام حسین کا انتقال ہوگیا ہے اور ان کی دو بیویاں ہیں جو باحیات ہیں۔ ایک زینب بی جن سے ۵؍لڑکیاں اور ایک لڑکا ہے دوسری نور جہاں جن سے تین لڑکے اور اور ایک لڑکی ہے، دونوں سے کل دس اولاد ہیں۔ دریافت طلب امر یہ ہے کہ باپ کی ملکیت تقریباً اسّی ۸۰۰۰۰۰۰؍لاکھ روپئے ہے۔ اسّی لاکھ سے ان کی دو بیوی اور اولاد کو کتنا حصہ ملے گا؟ شریعت کے مطابق جواب عنایت فرمائیں؟ کرم ہوگا۔

المستفتی: مظفر

تھری ڈونگری گوریگاؤں ویسٹ ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز

وتکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔(فتاویٰ عالمگیری) ''اَلتَّرِکَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقٰى بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّا اَنْ يُجِيْزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسَّمُ الْبَاقِى بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً''

لہٰذا صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی وانحصار ورثہ فی المذکورین بعد تقدیم ماتقدم اس کی جائداد کے کل ایک سو بارہ حصے کئے جائیں گے۔جس میں ۷/سات ۷/سات حصے ہر ایک بیوی کو ملیں گے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''فَاِنْ كَانَ لَكُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَكْتُمْ ''(پارہ چہارم سورہ نساء آیت۱۲) چودہ ۱۴/ چودہ ۱۴/ حصے ہر ایک لڑکے کو ملیں گے اور ۷/سات ۷/سات حصے ہر ایک لڑکی کو ملیں گے۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِىْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ''(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/آیت میراث)

هٰذَامَاظَهَرَ لِىْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۸/ذوالحجۃ الحرام ۱۴۲۹ھ بروز بدھ

حضرت علامہ مفتی منظور احمد یار علوی صاحب قبلہ مدظلہ العالی السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

بعد آداب وتسلیمات کے عرض ایں است..................

مسئلہ: زید کے دو لڑکے اور تین لڑکیاں ہوئیں لیکن زید کی موجودگی میں ایک لڑکا (بکر) کا اور ایک لڑکی (ہندہ) کا انتقال ہو گیا۔مگر ان کی اولادیں ہیں۔اب زید کا بھی انتقال ہو گیا ہے جس کے ترکہ میں ۲۵۰۰۰۰/کا مکان ہے۔دریافت طلب امر یہ ہے کہ باپ کے ترکے سے بکر اور ہندہ کی اولاد کو کتنا حصہ ملے گا؟ اور زید کی اولاد کو کتنا کتنا حصہ ملے گا؟ شریعت مطہرہ کی روشنی میں جواب تحریر فرمائیں کرم ہوگا؟

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی وانحصار ورثہ فی المذکورین جب زید کی دو اولاد فوت ہوچکی تو زید کے انتقال کے وقت اس کا دوسرا لڑکا اگر باحیات ہے تو بکر اور ہندہ کی اولاد زید کی جائداد کے وارث نہ ہوں گے۔

لہٰذا بیٹا کی موجودگی میں پوتا وارث نہ ہوگا۔ فتاویٰ عالمگیری جلد ششم مصری ص ۴۲۹ رمیں ہے: "فَاَقْرَبُ الْعَصَبَاتِ الْاِبْنُ ثُمَّ اِبْنُ الْاِبْنِ" اور شیخ شرف الدین محمد ابن عبدالرشید السجاوندی تحریر فرماتے ہیں: "اَلْاَقْرَبُ فَالْاَقْرَبُ يُرَجَّحُوْنَ بِقُرْبِ الدَّرَجَةِ يَعْنِيْ اَوْلٰهُمْ بِالْمِيْرَاثِ جُزْءُ الْمَيِّتِ اَيِ الْبُنُوْنُ ثُمَّ بَنُوْهُمْ" (سراجی ۱۳ر) لیکن چچا اگر بطور صلہ رحمی یتیم بچوں کو اپنے باپ کی جائداد سے کچھ دیدے تو بہت ثواب پائے گا۔ چھوٹے بچوں کو اگرچہ مال کی ضرورت زیادہ ہے لیکن وراثت کی بنیاد قرابت پر ہے نہ کہ ضرورت پر۔ لہٰذا بیٹا کی موجودگی میں پوتا وارث نہ ہوگا۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۷رجمادی الاولیٰ ۱۴۳۰ھ مطابق ۳رمئی ۲۰۰۹ء بروز اتوار

مسئلہ: مندرجہ ذیل مسئلہ کے بارے میں علمائے کرام کیا فرماتے ہیں؟

| | | | |
|---|---|---|---|
| والد کا نام | سعید الرحمان خان | انتقال | ۱۴رجون ۱۹۹۳ء |
| والدہ کا نام | زاہدہ سعید الرحمٰن خان | انتقال | ۵رمارچ ۲۰۰۹ء |

بچوں کے نام

لڑکے (۱) شاہد (۲) ساجد (۳) ماجد

لڑکیاں (۱) شمع (۲) شہناز (۳) مسرت (۴) ناظمہ (۵) شاہینہ (۶) شبانہ

والد صاحب کے انتقال کے ۵رسال بعد بڑے لڑکے شاہد سعید الرحمٰن خان کا انتقال ہوا تو اس وقت ماں کا بارہ حصہ نکالنے کے بعد جائداد سے ان کا ایک حصہ (ایک دوکان) آیا وہ ان کو دے دیا گیا۔ پھر بڑی بہن شمع کا بھی حصہ دے دیا گیا۔

(۱) ماں کے انتقال سے پہلے سب سے چھوٹی بہن شبانہ کا انتقال ہوا۔اس کی جائداد کا حصہ ماں کے انتقال کے بعد ہوگا تو کیسے ہوگا،اس کی تفصیل بتائیں؟ شبانہ کی ایک چھوٹی بیٹی (ماہرہ) اور شوہر موجود ہیں۔

(۲) اور ایک مکان جو والد صاحب کے انتقال کے بعد لیا گیا لیکن اس میں پیسہ والد صاحب ہی کا تھا۔کسی بیٹے یا بیٹی نے کوئی پیسہ شامل نہیں کیا تھا۔اس کی تقسیم کس طرح ہوگی؟ اس کو تقسیم کرنا ضروری ہے یا نہیں؟ یا پھر وہ لڑکوں کی جائداد ہوگی؟ جیسا ہو بتائیں؟

المستفتیہ۔مسرت سعید الرحمٰن خان

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

(۱) صورت مسئولہ میں ماں کے انتقال سے پہلے جو بچی فوت ہوگئی (شبانہ) اسکا شرعاً کچھ بھی حصہ ماں کی جائداد سے نہیں ہوتا ہے۔البتہ دوسرے ورثہ جو بقید حیات ہیں اگر وہ شبانہ کی اولاد کو کچھ مال ماں کی جائداد سے دے دیں تو بہت ثواب پائیں گے۔

(۲) والد صاحب کی رقم سے خریدا ہوا مکان مرحوم کے ورثہ کے درمیان علیٰ سبیل الارث تقسیم کرنا ضروری ہے

(ہٰکذا فی کتب الفقہیۃ)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۷ر جمادی الاولیٰ ۱۴۳۰ھ مطابق ۲۳ر مئی ۲۰۰۹ء بروز سنیچر

حضرت مفتی صاحب قبلہ مدظلہ العالی السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مسئلہ: میں (نور جہاں زوجہ اکرام حسین شیخ) شریعت محمدیہ سے ایک مسئلہ کے حل کی متمنی ہوں۔برائے مہربانی مناسب حل فرمائیں؟

ہمارا نکاح ۱۹۶۲ء میں ہوا۔ہمارے نکاح سے پہلے میرے خاوند نے اپنی پہلی بیوی کو طلاق دے

دیا۔اس طلاق نامہ کی نقل ہمارے پاس موجود ہے۔اِن ۴۶/برسوں کے دوران میرے خاوند کے اس طلاق شدہ عورت سے کسی بھی طرح کے کوئی مراسم نہیں تھے۔جس عورت کا ذکر میں نے رقعہ میں کیا ہے وہ عورت میرے خاوند کے نکاح میں آنے سے پہلے بھی شادی شدہ تھی اور بچوں کی ماں بھی تھی۔عرصۂ دراز تک وہ عورت اسی بلڈنگ میں جہاں ہم لوگ مع اہل وعیال رہائش پذیر تھے،ہم سے کچھ فاصلے پر پڑوس میں رہتی تھی۔لیکن کچھ عرصہ سے وہ لوگ یہاں پرنہیں رہتے تھے۔ان لوگوں نے اپنا مکان فروخت کر دیا اور کہیں دوسری جگہ منتقل ہو گئے۔

لیکن آج جب میرے شوہر اس دار فانی میں نہیں رہے تب اس عورت نے میرے مرحوم شوہر کی بیوی ہونے کا دعویٰ کیا اور اس کے بچوں کے والد ہونے کا دعویٰ کیا ہے اور ان کی ملکیت میں اپنے اور بچوں کے حصے کا مطالبہ کیا ہے جبکہ ان سے کوئی اولاد نہیں ہے۔لہٰذا اس مسئلہ پر جو بھی شرعی حل ہو، رقم فرمائیں آپ کی مہربانی ہوگی۔

آپ کی مشکور: نور جہاں شیخ

ہیرا اپنا بلڈنگ شرما سوسائٹی روم نمبر ۲۰۴/نالا سوپارہ ویسٹ

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتیہ زوجۂ اولیٰ جو مطلقہ ہو کر مرحوم اکرام حسین سے بالکل منقطعۃ التعلق ہو چکی ہیں۔اور مرحوم اکرام حسین سے انہیں کوئی اولاد بھی نہیں ہے۔بایں صورت ان کو یعنی (زوجۂ اولیٰ) کو مرحوم اکرام حسین کے ترکہ سے کچھ بھی حصہ نہ ملے گا۔اس لئے کہ وراثت کا تعلق قرابت پر ہے۔

اور اب جبکہ وہ مطلقہ ہو کر الگ ہو چکی ہیں تو کوئی قرابت نہ رہی۔البتہ اگر مرحوم سے انہیں کوئی اولاد ہوتی تو ضرور اولاد کا حصہ ہوتا۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۳/رجب المرجب ۱۴۳۰ھ مطابق ۲۷/جون ۲۰۰۹ء بروز سنیچر

السلام علیکم

مسئلہ: مسئلہ وراثت کا

مرنے والے کا نام ۔ یعقوب عمر چھاپرا ماں کا نام خدیجہ بائی

وارث دار۔ نجمہ یعقوب چھاپرا (بیوی) سلیم یعقوب چھاپرا (لڑکا) سعید یعقوب چھاپرا (لڑکا) شریفہ یعقوب چھاپرا (لڑکی)

مرنے والے نے اوپر کے چار وارث دار چھوڑے ہیں۔ شریعت کے حساب سے دولاکھ روپئے پر کیسے بٹوارہ ہوگا؟

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز و تکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔ (فتاویٰ عالمگیری) ''**اَلتَّـرِكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَاحُقُوقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُالْمَيِّتِ وَدَفْـنُـهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُاَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِـنْ ثُـلُـثِ مَـايَبْقىٰ بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّااَنْ يُجِيْزَالْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسِّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً**''

لہٰذا صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی وانحصار ورثہ فی المذکورین بعد تقدیم ماتقدم یعقوب عمر چھاپرا کے کل جائداد کے ٹوٹل چالیس حصے کئے جائیں گے۔ جس میں سے ۵/حصے بیوی کو اور ۱۴/۱۴/حصے لڑکوں کو اور ۷/حصہ لڑکی کو ملے گا۔ تقسیم بالا کی روشنی میں دولاکھ روپیوں کی تقسیم اس طرح ہوگی۔ پچیس ہزار روپئے نجمہ یعقوب چھاپرہ (بیوی) کو ملے گا اور ستر ستر ہزار روپئے لڑکوں کو اور پینتیس ہزار روپئے لڑکی کو ملے گا۔

**هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۹/شعبان المعظم ۱۴۳۰ھ مطابق یکم/اگست ۲۰۰۹ء

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں؟

گذشتہ رمضان المبارک میں میرے والد کا انتقال ہوگیا۔ پسماندگان میں بیوی ۵؍لڑکے اور۴؍لڑکیاں ہیں سب کی شادی ہوگئی ہےاورسب الگ الگ رہتے ہیں۔ والدصاحب نے اپنی حیات ہی میں تین لڑکوں کوالگ الگ مکان دے کر مالک بنادیا تھااور یہ لوگ اس پر قبضہ بھی پالئے تھے۔ والد کے انتقال کے چندروز بعدحق حصہ اور جائداد کے لئے لڑکوں میں رسہ کشی شروع ہوگئی۔ والد کی جائداد میں دوگالے ہیں جس کی قیمت پچاس لاکھ روپئے ہے۔لڑکوں کا یہ نظریہ ہے کہ دونوں گالوں کوفروخت کردیا جائے۔ اگر دونوں گالےفروخت ہوتے ہیں جن کی قیمت پچاس لاکھ روپئے ہےتو مذکورہ رقوم میں بیوی، پانچوں لڑکےاور چارلڑکیوں کا کتنا حصہ ہوگا؟ اوراگر گالہ فروخت نہ کیا جائے بلکہ کرایہ پر دے دیا جائے تو اس صورت میں آنے والا کرایہ میں کیا سب برابر کے حصہ دار ہوں گے یا کمی زیادتی کے ساتھ؟ قرآن وحدیث کی روشنی اس کا حل بتائیں؟ مہربانی ہوگی۔

فقط والسلام

**فاطمہ بی**

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی وانحصار ورثہ فی المذکورین بعدتقدیم ماتقدم مرحوم کی جائداد کے کل ایک سو بارہ حصے کئے جائیں گے۔جس میں سے۱۴؍حصے بیوی کوملیں گے۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:"فَاِنْ كَانَ لَكُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَكْتُمْ" (پارہ چہارم سورہ نساءآیت۱۲)اور۱۴؍ ۱۴؍حصےلڑکوں کو ملے گا اور ۷؍۷؍حصےلڑکیوں کوملیں گے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:" يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ "(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع۱۳؍آیت میراث)

واضح ہوکہ مال متروکہ جس کی قیمت پچاس لاکھ روپئے ہےتو اس کی تقسیم درج ذیل ہے۔ پچاس لاکھ میں سے چھ لاکھ پچیس ہزارروپئے بیوی کواوراتنا ہی ہرلڑکے کو بعدہ تین لاکھ بارہ ہزار پانچ سوروپئے ہرلڑکی کوملیں گےاوراگراس کا کرایہ تقسیم کرنا ہوتو بھی اسی طرح تقسیم کیا جائے گا کہ کل کرایہ کا آٹھواں حصہ بیوی کو ملےگااور مابقی میں لڑکوں کا دوگنااورلڑکیوں کا ایک۔

اور رہے وہ تین مکانات جسے والد صاحب نے اپنی حیات ہی میں اپنے تین لڑکوں کو دے کر مالک بنا دیا تھا اور لڑکوں نے اس پر قبضہ بھی پالیا تھا وہ انہیں لڑکوں کی ملکیت ہوگی جنہیں والد صاحب نے دے دیا تھا۔اس لئے کہ وہ ہبہ کی صورت ہوگی اور ہبہ بعد قبضہ تام ومکمل ہو جاتا ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۹/ذوالحجۃ الحرام ۱۴۳۰ھ مطابق ۷/دسمبر ۲۰۰۹ء بروز پیر

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں؟

ایک مکان حلیمہ بی زوجہ مرحوم عبدالغنی مستری کے نام ہے جن کی بیٹی صغریٰ بی زوجہ عبدالرشید قریشی ہیں،انکے دو اولاد ہیں(۱) محمد اقبال قریشی (۲) سلطان ناصر قریشی

حلیمہ بی اور صغریٰ بی ان دونوں کا انتقال ہو چکا ہے۔مرحومہ صغریٰ بی کے انتقال کے بعد عبدالرشید قریشی نے دوسرا نکاح کیا اس سے ۴/بیٹیاں اور دو بیٹے ہیں۔لیکن مرحومہ حلیمہ بی نے مرنے کے بعد بھی مکان کا حق عبدالرشید قریشی کو نہیں دیا۔

اب دیکھا جائے تو سیدھا خون کے رشتہ کے حساب سے محمد اِقبال اور سلطان ناصر صحیح رشتہ دار بچے ہیں۔اور اب میں شرعی قانون کے حساب سے مفتی صاحب سے فتویٰ چاہتا ہوں کہ قرآن وحدیث کی روشنی میں کون مکان کا حقدار ہے اور کس کا کتنا فیصد ہوتا ہے؟ اس کا خلاصہ فرمائیں۔

فقط والسلام

سلطان ناصر قریشی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت

کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔ (فتاویٰ عالمگیری)

''اَلتَّرِکَۃُ مُتَعَلِّقَۃٌ بِھَاحُقُوْقٌ اَرْبَعَۃٌ جِھَازُالْمَیِّتِ وَدَفْنُہٗ وَالدَّیْنُ وَالْوَصِیَّۃُ وَالْمِیْرَاثُ فَیَبْدَأُاَوَّلًا بِجِھَازِہٖ وَکَفَنِہٖ ثُمَّ بِالدَّیْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَایَاہُ مِنْ ثُلُثِ مَایَبْقٰی بَعْدَ الْکَفَنِ وَالدَّیْنِ اِلَّااَنْ یُجِیْزَالْوَرَثَۃُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسَّمُ الْبَاقِی بَیْنَ الْوَرَثَۃِ اھ ملخصاً''

لہٰذا صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی وانحصار ورثہ فی المذکورین بعد تقدیم ماتقدم مرحومہ صغریٰ بی کے شوہر کو مرحومہ کی جائداد سے چوتھائی ملے گا۔

جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''فَاِنْ کَانَ لَھُنَّ وَلَدٌ فَلَکُمُ الرُّبُعُ مِمَّا تَرَکْنَ'' (پارہ چہارم سورہ نساء آیت ۱۲) پھر مابقی مال کے دو حصے کئے جائیں گے۔ ایک حصہ محمد اقبال قریشی اور دوسرا حصہ سلطان ناصر قریشی جو کہ مرحومہ کی سگی اولاد ہیں انہیں ملے گا۔

ھٰذَامَاظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۷ ربیع الغوث ۱۴۳۱ھ مطابق ۱۳ اپریل ۲۰۱۰ء بروز منگل

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں؟

زید کا انتقال ہوگیا، اس کے ترکہ میں ایک مکان ہے۔ زید نے اپنے پیچھے بیوی دو لڑکا اور ایک لڑکی چھوڑا۔ دریافت طلب امر یہ ہے کہ مرحوم کا ترکہ ان وارثوں میں کس طرح تقسیم کیا جائے؟

المستفتی: محمد عرفان قادری

غوثیہ مسجد میٹھا نگر گوریگاؤں ممبئی

الجواب ھو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں مرحوم زید کی بیوی کو کل مال کا آٹھواں حصہ ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''فَاِنْ کَانَ لَکُمْ وَلَدٌ فَلَھُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَکْتُمْ '' (پارہ چہارم سورہ نساء آیت ۱۲) پھر مابقی مال کے کل پانچ حصے کئے جائیں گے۔ جس میں سے لڑکوں کو دو دو حصے اور لڑکی کو ایک حصہ ملے گا۔ جیسا

کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے :"یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْ اَوْلَادِ کُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ"(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳ر آیت میراث )

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۶ رشوال المکرّم ۱۴۳۱ھ مطابق ۷ر اکتوبر ۲۰۱۰ء

محترم جناب مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم

مسئلہ: گزارش یہ ہے کہ میں فرخ آرا زین العابدین یہ عرض کرتی ہوں کہ میرے والد صاحب مرحوم عبدالرحیم کا انتقال ہو چکا ہے اور میں انکی اکلوتی لڑکی ہوں۔ میرے علاوہ ان کی کوئی الاد نہیں ہے۔ میرے والد صاحب کی صرف ایک ہی بہن تھی، کلثوم ان کی شادی نہیں ہوئی تھی۔ اور انکا انتقال بھی میرے والد صاحب کی موجودگی میں ہو چکا ہے اور والد صاحب کے چچا اور انکی اولادوں کا بھی انتقال میرے والد کی موجودگی میں ہو چکا ہے۔ باقی سب دور کے رشتہ دار ہیں۔ میرے والد کا بھی انتقال ہو چکا ہے۔ میرے والد کا مکان ہے۔ میرے والد صاحب کی چچازاد بہن کا لڑکا بچپن سے ہمارے یہاں آتا تھا بعد میں رہنے بھی لگا۔ حالانکہ اس کے والد کا مکان ہے، اس کے بھائی بہن بھی ہیں، ان کی بڑی فیملی ہے۔ اور وہ اب بھی ہمارے یہاں رہتا ہے۔ اس کی والدہ کا پہلے انتقال ہو چکا ہے۔

اب وہ میرے والد کے مکان میں آدھا حصہ مانگ رہا ہے اور کہتا ہے کہ میرے والد کی وصیت اس کے پاس ہے۔ میرے والد ہر بات مجھے بتاتے تھے۔ لیکن انہوں نے کبھی بھی اس وصیت کا ذکر نہیں کیا نہ ہی کبھی یہ بتایا کہ وہ ان کا گود لیا بیٹا ہے۔ وہ صرف یہی کہتے تھے کہ میری ایک ہی اولاد ہے، وہ میری بیٹی ہے۔

آپ سے گزارش ہے کہ آپ مجھے یہ بتائیں کہ شرع کے رو سے اور قرآن شریف کے حوالے سے اس میں اس کا حق ہوتا ہے یا نہیں؟ اور اگر ہوتا ہے تو کتنا؟ کیا میرے والد کے چچازاد بہن کے بیٹے کا حصہ میرے والد کی ملکیت میں ہوتا ہے یا نہیں؟

المستفتیہ۔ فرخ آرا زین العابدین سید

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔(فتاویٰ عالمگیری)''اَلتَّرِکَۃُ مُتَعَلِّقَۃٌ بِھَاحُقُوْقٌ اَرْبَعَۃٌ جِھَازُالْمَیِّتِ وَدَفْنُہٗ وَالدَّیْنُ وَالْوَصِیَّۃُ وَالْمِیْرَاثُ فَیُبْدَأُاَوَّلًا بِجِھَازِہٖ وَکَفْنِہٖ ثُمَّ بِالدَّیْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَایَاہُ مِنْ ثُلُثِ مَایَبْقِیْ بَعْدَ الْکَفْنِ وَالدَّیْنِ اِلَّااَنْ یُجِیْزَالْوَرَثَۃُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسِّمُ الْبَاقِی بَیْنَ الْوَرَثَۃِ اہ ملخصاً''

لہٰذا صورت مسئولہ میں بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین برصدق مستفتیہ مرحوم کی نسبی اولاد کی موجودگی میں چچازاد بہن کے لڑکے کا کوئی حق شرعاً ثابت نہیں ہوتا۔مرحوم کی کل جائداد کا حق ان کی سگی اولاد فرخ آرا کو ملے گا۔البتہ اگر وصیت ثابت ہو جاتی ہے تو مرحوم کی جائداد کے ثلث یعنی (تہائی) حصے سے وصیت پوری کی جائے گی۔

**نوٹ**: ثبوت وصیت کے لئے مرحوم کی کوئی تحریر اور اس پر گواہ پیش کرنا ضروری ہوگا۔

ھٰذَامَاظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۹رشوال المکرّم ۱۴۳۱ھ مطابق ۱۷را کتوبر ۲۰۱۰ء بروز اتوار

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

زید کا انتقال ہوگیا، اس نے اپنے پیچھے ایک لڑکا تین لڑکیاں چھوڑیں۔لہٰذا صورت مسئولہ میں مرحوم کی جائداد کس طرح تقسیم کی جائے؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب مرحمت فرمائیں؟

فقط والسلام

مشتاق احمد اشرفی

بلڈنگ نمبر ۱۵ر امرت نگر، جوگیشوری (ویسٹ) ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔(فتاویٰ عالمگیری)''اَلتَّرِکَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقٰى بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّا اَنْ يُجِيْزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسَّمُ الْبَاقِى بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً''

لہٰذا صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی وانحصار ورثہ فی المذکورین بعد تقدیم ماتقدم علی الارث زید کی کل جائداد منقولہ وغیر منقولہ کے پانچ حصے کئے جائیں گے۔جس میں سے دو حصہ لڑکے کو ملے گا اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔

جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِىْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ''(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳؍آیت میراث)

هٰذَامَاظَهَرَ لِىْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفر لہ القوی

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں مفتیان کرام مسئلہ ذیل میں:

الحاج مزمل خان کا انتقال ہوا۔چار ۴؍لڑکے پانچ ۵؍لڑکیاں اور ایک بیوی ہے۔اور ترکہ تقریباً تین کروڑ کی مالیت کا ہے۔قرآن وحدیث میں کس وارث کا کتنا حصہ ہے اور ہر ایک کو کتنا کتنا ملے گا؟ بیان فرمائیں؟ عین نوازش ہوگی۔

فقط والسلام

المستفتی: ڈاکٹر محمد آصف خان

موتی لال نگر ۲؍لنک روڈ گوریگاؤں ویسٹ ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی وانحصار ورثہ فی المذکورین زوجہ کوآٹھواں حصہ ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کاارشاد پاک ہے:''فَاِنْ كَانَ لَكُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَكْتُمْ'' (پارہ چہارم سورہ نساء آیت۱۲) پھر باقی مال کے کل تیرہ حصے ہوں گے۔جس میں سے۲/۲حصےلڑکوں کوملیں گےاورایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظوراحمد یارعلوی غفرلہ القوی

۳/صفرالمظفر ۱۴۳۲ھ مطابق ۸/جنوری ۲۰۱۱ء بروز سنیچر

مسئلہ: کیافرماتے ہیں مفتیان دین وشرع متین مندرجہ ذیل مسئلہ کے بارے میں؟

فقیر محمد صاحب کا انتقال ہوگیا،مرحوم نے اپنے مابعد پانچ لڑکے، چارلڑکیاں اورایک بیوی چھوڑی ہے جس میں سے دوبچیوں کی شادی نہیں ہوئی ہے۔اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ مرحوم کی جائداد کس طرح تقسیم ہوگی؟ حالانکہ سات بچوں کی شادی مرحوم کی ملکیت سے ہوئی ہے؟اب مرحوم کی جائداد سے ان باقی بچیوں کی شادی کاخرچ نکال کرترکہ تقسیم ہوگایابغیرشادی کاخرچ نکالے ہوئے؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں کس کا کتنا حصہ بنتا ہے؟جواب عنایت فرمائیں؟

المستفتی: محمدسلیم قریشی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چارطرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔پھرمابقی جمیع مال سےاس کے دیون اداکئے جائیں گے۔پھرمابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگرمیت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کومیت کے ورثہ میں تقسیم کیاجائے گا۔(فتاویٰ عالمگیری)

''اَلتَّرِكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَاحُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُالْمَيِّتِ وَدَفْنُهٗ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيَبْدَأُاَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقِيْ بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ

اِلَّا اَنْ یُجِیْزَ الْوَرَثَۃُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسِّمُ الْبَاقِیِ بَیْنَ الْوَرَثَۃِ اھ ملخصاً"

لہٰذا صورت مسئولہ میں بعد تقدیم ما تقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین جناب مرحوم فقیر محمد صاحب کی کل جائداد کے پہلے آٹھ حصے کئے جائیں گے۔ جس میں سے ایک حصہ ان کی زوجہ یعنی (بیوی) کو دیا جائے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: "فَاِنْ کَانَ لَکُمْ وَلَدٌ فَلَھُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَکْتُمْ" (پارہ چہارم سورہ نساء آیت ۱۲) پھر مابقی ۷؍ حصوں کے کل چودہ حصے کئے جائیں گے جس میں سے ۲/۲ حصے لڑکوں کو ملیں گے اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: "یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْ اَوْلَادِکُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ" (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳؍ آیت میراث) اور رہا دو بچیوں کے شادی کا خرچ کا مسئلہ تو یاد رہے وراثت کا دارومدار قرابت پر ہے نہ کی ضرورت پر۔ اس لئے ان دو بچیوں کی شادی کے لئے مرحوم کی جائداد سے انہیں کچھ نہ ملے گا۔

ھٰذَا مَا ظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۳؍ ربیع النور شریف ۱۴۳۲ھ مطابق ۷؍ فروری ۲۰۱۱ء بروز پیر

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علماء کرام ومفتیان عظام ذیل کے مسئلہ میں؟

حاجی مزمل خان کا انتقال ہوا، جن کے چار ۴؍ لڑکے پانچ ۵؍ لڑکیاں اور ایک بیوی ہے۔ دو لڑکے والد صاحب کے ساتھ کاروبار کرتے تھے جس میں سے ایک لڑکے کا انتقال والد صاحب کے انتقال کے ۲۲؍ روز بعد ہو گیا، جس کے تین لڑکے تین لڑکیاں اور ایک بیوی ہے۔ اور ایک لڑکا تقریباً ۲۲؍ سال سے بالکل الگ رہتا ہے اور کاروبار بھی الگ کرتا ہے۔ (اور مکان کی تعمیر پر جو قرض ہے وہ کہاں سے ادا کیا جائے گا) ایک لڑکا والدین کے ساتھ ہی رہتا ہے، لیکن کاروبار الگ کرتا ہے۔ مرحوم مزمل خان کی جائداد کس طرح تقسیم ہوگی؟ نیز جن لڑکوں نے الگ رہ کر جائداد لیا ہے، مرحوم کے ترکہ میں شامل ہوگا یا نہیں؟ اور بیوی نے جو مہر کی رقم سے مکان وغیرہ لیا ہے کیا وہ ترکہ میں شامل ہوگا یا نہیں؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں ہر ایک کا جواب تحریر فرمائیں؟ نوازش ہوگی۔

فقط والسلام

المستفتی: ڈاکٹر محمد آصف خان

موتی لال نگر ۲؍ لنک روڈ گوریگاؤں ویسٹ ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے۔ ہیں اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔ (فتاویٰ عالمگیری)

''اَلتَّرِكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَاحُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُالْمَيِّتِ وَدَفْنُهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُاَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقِيْ بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّااَنْ يُجِيْزَالْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسِّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً''

لہٰذا صورت مسئولہ میں بعد تقدیم ما تقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین مرحوم مزمل خان کے کل جائداد کے آٹھ حصے کئے جائیں گے۔ جس میں سے ایک حصہ ان کی بیوی (زوجہ) کو ملے گا۔

جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''فَاِنْ كَانَ لَكُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَكْتُمْ '' (پارہ چہارم سورہ نساء آیت ۱۲)۔ پھر مابقی ۷ رحصوں کے کل تیرہ حصے ہوں گے۔ جس میں سے ۲/۲ رحصے لڑکوں کو ملیں گے اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔

جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ'' (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/۱ آیت میراث) مرحوم حاجی مزمل خان کا وہ لڑکا جو حاجی مرحوم کے انتقال کے بعد انتقال کیا اس کا حصہ اس مرحوم لڑکے کے وارثوں کو ملے گا۔ اور بیوی کے مہر سے خریدا گیا مکان ترکہ میں شامل نہیں ہوگا۔ رہے مرحوم کے وہ لڑکے جو الگ رہ کر خود کی کمائی سے جائداد وغیرہ لئے ہیں، وہ مرحوم حاجی صاحب کے ترکہ میں شامل نہیں ہوگا۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۳ رربیع الاول ۱۴۳۲ھ مطابق ۷ رفروری ۲۰۱۱ء بروز دوشنبہ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء کرام ومفتیان اسلام اس مسئلہ میں؟

اللہ بخش اور احمد علی دو سگے بھائی ہیں اور انکی مشترکہ زمین پر ایک کمرشیل عمارت ہے۔ دونوں بھائیوں کا انتقال ہو چکا ہے۔ان میں اول الذکر کے ایک لڑکا حاجی محمد انور پٹیل اور ایک لڑکی سکینہ ہے اور دوسرے کی اولاد میں ایک لڑکا حاجی محمد صادق اور دولڑکیاں، یاسمین اور ممتاز ہیں۔ دریافت طلب امر یہ ہے کہ مرحومین کا ترکہ کس طرح تقسیم ہوگا؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں کرم ہوگا۔

المستفتی: محمد انور پٹیل

یاری روڈ، ورسوا، اندھیری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائیگی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔

فتاویٰ عالمگیری میں ہے:

"اَلتَّرِکَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَاحُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُالْمَيِّتِ وَدَفْنُهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُاَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقٰى بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّااَنْ يُجِيْزَالْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسِّمُ الْبَاقِى بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً"

لہٰذا صورت مسئولہ میں بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین اولاً اللہ بخش اور احمد علی ان دونوں کی مشترکہ جائداد کو دو حصوں میں تقسیم کیا جائے گا۔ پھر اس جائداد کو ان کے ورثہ میں اس طرح تقسیم کیا جائے گا۔اول الذکر مرحوم اللہ بخش کے جائداد کے کل تین حصے ہونگے۔جس میں سے الحاج محمد انور پٹیل کو دو حصہ ملے گا اور انکی بہن سکینہ کو ایک حصہ ملے گا۔اور اسی طرح مرحوم احمد علی کے جائداد کے کل چار حصے کئے جائیں گے۔جس میں سے حاجی محمد صادق پٹیل کو دو حصہ ملے گا اور ایک ایک حصہ ان کی بہنوں کو یعنی یاسمین اور ممتاز کو ملے گا۔

جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْ اَوْلَادِکُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ'' (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/ آیت میراث)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۳/ محرم الحرام ۱۴۳۳ھ مطابق ۲۹/ نومبر ۲۰۱۱ء بروز منگل

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء کرام ومفتیان اسلام مسئلہ ذیل میں؟

زید کے پانچ بیٹے اور دو بیٹیاں جو سب شادی شدہ ہیں۔ بڑے بیٹے کو نافرمان ہونے کی وجہ سے حصہ دینے سے انکار کر دیا تھا۔ زید کا انکار کرنا جائز ہے کہ نہیں؟ زید کی موجودگی میں بیٹے کا انتقال بھی ہو گیا، جس نے بیوی، ایک بیٹا اور تین بیٹیاں چھوڑی ہیں۔ یہ سب بھی شادی شدہ ہیں۔ مگر مرحوم کی بیوی کو دیوروں نے ایک گھر رہنے کے لئے دلوایا تھا۔ جسکو مرحوم کی بیوی نے بغیر اجازت بیچ دیا اور شادی کر لی۔ گھر بیچ کر فلیٹ بھی خرید لیا۔ بڑے مرحوم بیٹے کے بچوں کا مرحوم زید کی جائداد میں حق حصہ ہے کہ نہیں اگر ہے تو تشریح فرمائیں؟

**نوٹ**: جو مکان بغیر اجازت بیچ دیا اسکا کیا حکم ہے تشریح فرمائیں عنایت ہوگی۔

فقط والسلام

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

(۱) صورت مسئولہ میں زید کا اپنے بڑے بیٹے کو نافرمانی کی وجہ سے عاق کرنا درست نہیں ہے۔ توریث ورثہ بحکم شریعت ہے نہ کہ بر بنائے فرماں برداری۔ (ھٰکذا فی فتاویٰ فیض الرسول)

(۲) بڑے لڑکے کا انتقال چونکہ والد کی حیات ہی میں ہو گیا ہے۔ اس لئے اس مرحوم لڑکے کی اولاد، بیوی جو زید کے پوتے پوتیاں اور بہو ہیں، انہیں زید کی دوسری اولاد کی موجودگی میں کچھ نہ ملے گا۔ (ھٰکذا فی فتاویٰ فیض الرسول ص/۷۳۸)

(۳) مرحوم کی بیوی کو دیوروں نے جو مکان دلوایا تھا اگر اسے خرید کر مالک بنا دیا تھا تو اسے اختیار ہے

جو چاہے کرے، بیچے یا رکھے؟ اور اگر صرف رہنے کے لئے دیا تھا مالکانہ حق نہیں دیا تھا تو مرحوم کی بیوی کا بیچ دینا قطعاً درست نہیں ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۹ر محرم الحرام ۱۴۳۳ھ مطابق ۱۵ر دسمبر ۲۰۱۱ء بروز جمعرات

از شیخ ابرار حسین

کرنجیا بلڈنگ، ار منزلہ، فلیٹ نمبر بی۔۴ر شو بازار کے سامنے، گرانٹ روڈ (ایسٹ)

جناب مفتی صاحب السلام علیکم

**مسئلہ:** میں جملہ عبارت لکھنے والا شیخ ابرار حسین ساکن ممبئی، والد صاحب کے وارثوں میں جو بہنوں کا حصہ ۱۴ر لاکھ بنتا تھا کسی وجہ سے ادا کرنے میں تاخیر ہوگئی اور اِس دوران میری دونوں بہنوں کا انتقال ہو گیا۔ جس کا مجھے بہت افسوس اور دل پر بوجھ ہے۔ اب میں وہ حصہ مرحومہ کے بچوں کو دینا چاہتا ہوں اور ساتھ ہی یہ بھی جاننا چاہتا ہوں شریعت کی رو سے اس کی ادائیگی ان بچوں میں کس طرح ہوگی؟ مثلاً ایک بہن کے بچوں میں پانچ لڑکیاں اور دو لڑکے ہیں۔ سب ۔وں کی شادی ہو چکی ہے۔ لیکن دو لڑکیوں کا انتقال ماں کی حیات میں ہو گیا ہے، مگر ان کے بچے ہیں۔ اور دوسری بہن کے چار لڑکے اور تین لڑکیاں اور شوہر موجود ہیں۔ جن میں سے چار بچوں کی شادی ہو چکی ہے۔ ایک لڑکا اور دو لڑکی کی شادی ابھی باقی ہے۔ وارثوں کا حصہ ان میں کس طرح تقسیم کیا جائے؟ برائے مہربانی اسلام و شریعت کی روشنی میں بتانے کی زحمت کریں؟ نوازش ہوگی۔

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

(۱) صورت مسئولہ میں ۷ر۷ر لاکھ روپئے ابرار حسین کی بہنوں کے ہوئے اول الذکر متوفیہ کی اولاد میں تین لڑکیاں اور دو لڑکے بوقت مرگ موجود تھے، یہی اس کے وارث ہیں۔ علاوہ ان کے اگر اور کوئی وارث نہیں ہیں تو مذکورہ رقم ۷ر لاکھ کے کل ۷ر حصے کئے جائیں گے۔ جس میں سے لڑکوں کو ۲ر۲ر حصہ ملے

گا اور لڑکیوں کو ایک ایک حصہ ملے گا اور جو لڑکی ماں کی حیات میں انتقال کر گئی، اس کے بچوں کا کوئی حصہ نہیں ہے۔

(۲) دوسری متوفیہ کی اولاد میں چار لڑکے، تین لڑکیاں اور شوہر موجود ہیں۔ ان کے حصے کی رقم ۷ر لاکھ روپئے میں سے چوتھائی شوہر کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''فَاِنْ کَانَ لَهُنَّ وَلَدٌ فَلَكُمُ الرُّبُعُ'' (پارہ چہارم سورہ نساء آیت ۱۲) پھر مابقی رقم کے کل گیارہ حصے ہوں گے۔ جس میں سے ۲؍۲ر حصے لڑکوں کو ملیں گے اور ۱؍۱ر حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''یُوْصِیْكُمُ اللّٰهُ فِیْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ'' (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳ر آیت میراث)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفر لہ القوی

۲۰ رصفر المظفر ۱۴۳۳ھ مطابق ۱۵ر جنوری ۲۰۱۲ء

جناب مفتی صاحب السلام علیکم

مسئلہ: میرے والد کی جائداد تھی جو (۵۰۰۰۰۷) روپئے میں بکی ہے۔ میرے والد اور والدہ انتقال کر چکے ہیں اور اب اس جائداد کے دو وارث ہیں، ایک بیٹا اور ایک بیٹی۔ اس جائداد کا بٹوارہ کرنا ہے۔ میرے والد کی حیات میں ان کے ڈاکٹر کے علاج اور دوا کے لئے ایک لاکھ چودہ ہزار پانچ سو (۱۱۴۵۰۰) روپئے کی رقم خرچ ہوئی، جواب بھی کسی کو قرض کی ادائیگی کرنا باقی ہے۔ اور یہ جائداد اس لئے بیچی گئی تا کہ قرض کی ادائیگی کر سکیں۔ اب نہ تو میری اتنی حیثیت ہے کہ میں اکیلا قرض کی ادائیگی کر سکوں نہ میری بہن کی اتنی حیثیت کہ وہ اکیلی قرض کی ادائیگی کر سکے۔ اب آپ بتائیں جو رقم جائداد بیچ کر حاصل ہوئی ہے اس رقم کا بٹوارہ کیسے کریں؟ اور کس طرح قرض کی ادائیگی کریں؟ اور کس کے حصے میں کتنی رقم آئے گی؟

میری والدہ کا داگینہ تھا، جس کی قیمت تراسی ہزار چھ سو چوسٹھ (۸۳۶۶۴) روپئے تھی۔ میری بہن قرض کی ادائیگی کئے بغیر جبراً داگینے کی آدھی رقم اکتالیس ہزار آٹھ سو بتیس (۴۱۸۳۲) روپئے لے کر چلی گئی۔ اب آپ مسئلہ کا حل جلد از جلد تحریری شکل میں عنایت فرمائیں۔

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائیگی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔(فتاویٰ عالمگیری)''اَلتَّرْکَۃُ مُتَعَلِّقَۃٌ بِھَا حُقُوْقٌ اَرْبَعَۃٌ جِھَازُ الْمَیِّتِ وَدَفْنُہٗ وَالدَّیْنُ وَالْوَصِیَّۃُ وَالْمِیْرَاثُ فَیَبْدَأُ اَوَّلًا بِجِھَازِہٖ وَکَفَنِہٖ ثُمَّ بِالدَّیْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَایَاہُ مِنْ ثُلُثِ مَایَبْقِیْ بَعْدَ الْکَفَنِ وَالدَّیْنِ اِلَّااَنْ یُجِیْزَ الْوَرَثَۃُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسِّمُ الْبَاقِی بَیْنَ الْوَرَثَۃِ اہ ملخصاً''

لہٰذا صورت مسئولہ میں بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی الاثنین من الاثنین والد کی جائداد سے بعد ادائیگی قرض بچی ہوئی رقم اور والدہ کے داگینے کی رقم ملا کر اولاد مذکور میں اسطرح تقسیم ہوگی کہ کل مال کے تین حصے ہوں گے۔جس میں سے لڑکے کو دو حصہ ملے گا اور لڑکی کو ایک حصہ ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْ اَوْلَادِکُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ''(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳؍آیت میراث)جس کی تفصیل یہ ہے کہ قرض کی ادائیگی کے بعد بچی ہوئی رقم سے چار لاکھ انیاسی ہزار چار سو بیالیس (۴۷۹۴۴۲)روپئے لڑکے کو ملیں گے اور دو لاکھ انتالیس ہزار سات سو اکیس (۲۳۹۷۲۱)روپئے لڑکی کو ملے گا۔

ھٰذَامَاظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۵؍جمادی الاخریٰ ۱۴۳۳ھ مطابق ۱۷؍مئی ۲۰۱۲ء بروز جمعرات

جناب مفتی صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مسئلہ:مکان ان کے نام ہے:حلیمہ بی مرحوم عبدالغنی مستری (شوہر)،صغریٰ بی دختر مرحومہ حلیمہ بی (بیٹی)،مرحومہ صغریٰ بی کے شوہر عبدالرشید قریشی۔

مرحومہ صغریٰ بی عبدالرشید قریشی کے دو بیٹے (۱) محمد اقبال قریشی (۲) سلطان ناصر قریشی

صغریٰ بی کے انتقال کے بعد عبد الرشید قریشی نے دوسرا نکاح کیا اس سے چار بیٹیاں اور دو بیٹے ہوئے۔لیکن مرحومہ حلیمہ بی نے اپنی بیٹی صغریٰ بی کے انتقال کے بعد مکان کا حق اپنے داماد عبد الرشید قریشی کونہیں دیا، بعدہ حلیمہ بی کا انتقال ہوگیا۔اوراس کے بعد عبد الرشید قریشی کا بھی انتقال ہوگیا۔اب فی الحال مرحوم عبد الرشید قریشی کی دوسری بیوی اوران کے بچے اور پہلی بیوی مرحومہ صغریٰ بی کے دو بیٹے بقید حیات ہیں۔صورت مسئولہ میں حلیمہ بی کے مکان کا اصل وارث کون ہوگا؟ شریعت مطہرہ کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟ عین نوازش ہوگی۔

المستفتی: سلطان ناصر قریشی

مڑھ آئی لینڈ ملاڈ

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سےاس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔(فتاویٰ عالمگیری) ''اَلتَّـرِکَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَاحُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُالْمَيِّتِ وَدَفْـنُـهٗ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَاُاَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِـنْ ثُـلُـثِ مَـايَبْقِیْ بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّااَنْ يُجِيْزَالْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسِّمُ الْبَاقِیْ بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً''

لہٰذا بعد تقدیم ما تقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین صورت مسئولہ میں مرحومہ حلیمہ بی کی جائداد منقولہ وغیر منقولہ کے وارث ان کے دونوں نواسے (۱) محمد اقبال قریشی (۲) سلطان ناصر قریشی ہیں۔عبد الرشید قریشی اوران کی زوجہ اوراس زوجۂ ثانیہ کی اولاد کا کوئی حصہ شرعاً نہیں ہوتا ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۴؍رجب المرجب ۱۴۳۳ھ مطابق ۲۶؍مئی ۲۰۱۲ء بروز سنیچر

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں؟

میری بچی جو شادی شدہ تھی اس کا انتقال ہو گیا، اس کو کوئی اولاد نہیں ہے۔ اس کا شوہر ہے، اس کی ماں اور میں ہوں۔

(۱) سوال یہ ہے کہ بچی کو جو کچھ جہیز میں دیا گیا تھا اس کا مالک کون ہوگا؟

(۲) بچی کو میں نے کچھ روپیہ دیا تھا بطور ہدیہ اس میں سے اس نے کچھ قرض دے رکھا ہے۔ وہ روپیہ کس کو ملے گا؟

(۳) میری بچیوں نے مجھے اپنا زیور کاروبار میں لگانے کے لئے دیا تھا۔ مگر میں نے اسے نامناسب سمجھ کر کاروبار میں نہیں لگایا بلکہ اپنی طرف سے کچھ قرض لے کر کاروبار میں اس نیت سے لگایا کہ اگر کچھ نفع ہوگا تو میں بطور صلہ رحمی ان کو دیا کروں گا۔ مگر میں نے ان کو اس کا مالک نہیں بنایا تھا۔

(۴) اسکے مہر کے روپئے بھی رکھے ہوئے ہیں۔ اس کا کیا کیا جائے؟ کیا اسکو صدقہ کیا جا سکتا ہے؟ ہم لوگ مہر کے پیسے مکہ بھیجا کرتے ہیں۔

(۵) دفن میں جو خرچ ہوا ہے، کیا اسکو اس کے مال سے لیا جا سکتا ہے؟

(۶) اس کی دوا میں جو خرچ ہوا ہے، وہ کس کے ذمہ ہے؟ کیا اس کو ترکہ سے لیا جا سکتا ہے؟

المستفتی: نیاز احمد قادری حاجی احمد یوسف

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز و تکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔ (فتاویٰ عالمگیری) ''**اَلتَّرِکَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهٗ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفْنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَا يَبْقٰى بَعْدَ الْكَفْنِ وَالدَّيْنِ اِلَّا اَنْ يُجِيْزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسَّمُ الْبَاقِيْ بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً**''

لہٰذا بعد تقدیم ماتقدم صورت مسئولہ میں متوفیہ کی کل میراث اس کے ورثہ میں تقسیم ہوگی۔

(۱) حدیث شریف ہے: ''الجھاز لِلعروسِ'' یعنی جہیز کی مالکہ عورت ہے۔ لہٰذا یہ ترکہ میں شامل ہوگا۔

(۲) آپ نے جو رقم بچی کو ہدیۃً دیا تھا اگر اس نے رقم مذکور پہ قبضہ بھی پالیا تھا تو وہ بھی اس کی ملکیت ہوگی اور ترکہ میں شامل ہوگی۔

(۳) متوفیہ کا زیور ترکہ میں شامل نہیں ہوگا۔

(۴) مہر کی رقم بھی ترکہ میں شامل ہوگی۔

(۵) کفن دفن کے اخراجات میت کے ترکہ سے پورے کئے جائیں گے۔

(۶) دوا کے اخراجات متوفیہ کے مال سے پورے کئے جائیں گے۔

**نوٹ**: آپ کی دی ہوئی رقم بشکل ہدیہ جس میں سے متوفیہ نے کسی کو بطور قرض دے رکھا ہے، وہ رقم بھی بعد محصول ترکے میں شامل کی جائے گی اور درمیان ورثہ مقسوم ہوگی۔

**هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۹؍جمادی الاخریٰ ۱۴۳۳ھ مطابق ۲۱؍مئی ۲۰۱۲ء بروز پیر

حضرت مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے کرام ذیل کے مسئلہ میں؟

زید کی بیوی اور دو بچے ایک لڑکا اور ایک لڑکی جو بالغ ہیں، زید کے ساتھ رہنا نہیں چاہتے۔ از روئے شرع زید کی ملکیت سے بیوی بچوں کو کتنا حصہ دینا چاہئے؟ بیان فرمائیں؟ کرم ہوگا۔

المستفتی: جاوید یوسف میمن

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

معلوم ہونا چاہئے کہ وراثت کا قانون آدمی کے انتقال کے بعد نافذ ہوتا ہے۔ لہٰذا صورت مسئولہ

میں زید کی ملکیت سے کچھ بھی مطالبہ اس کی حیات میں نہیں کیا جا سکتا۔ ہاں بعد انتقال ضرور وارثوں کو مرحوم کی ملکیت سے حصہ ملے گا۔ اس ترتیب سے کہ بعد تجہیز و تکفین و ادائے دَین وقضاء وصیت در ثلث کل مال کا آٹھواں حصہ بیوی کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''فَاِنْ كَانَ لَكُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَكْتُمْ'' (پارہ چہارم سورہ نساء آیت ۱۲) پھر مابقی مال کے تین حصے ہوں گے۔ جس میں سے ۲/ حصے لڑکے کو ملیں گے اور ایک حصہ لڑکی کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ'' (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/۶ آیت میراث)

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۷/ ذوالقعدۃ الحرام ۱۴۳۳ھ مطابق ۴/۱۰/ اکتوبر ۲۰۱۲ء بروز جمعرات

حضرت مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم

**مسئلہ:** میرے والد کا انتقال ہو چکا ہے۔ چار لڑکے اور تین لڑکیاں اور ایک سوتیلی ماں جو کہ دو لڑکی لے کر آئی تھیں، اور اب سوتیلی والدہ بھی انتقال کر چکی ہیں۔ والد صاحب نے سوتیلی والدہ کو ایک مکان دیکر یہ وصیت کی تھی کہ میرے مرنے کے بعد میری بیوی کو یہ مکان دے کر اور جائداد سے حصہ نہ دینا۔ نیز سوتیلی والدہ کے پاس دو لڑکیوں کے علاوہ کوئی نہیں ہے۔ لہٰذا وارثین میں تقسیم مال کس طرح ہوگی؟

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز و تکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔ (فتاویٰ عالمگیری) ''اَلتَّرِكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهٗ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ

مِنْ ثُلُثِ مَایَبْقِیْ بَعْدَ الْکَفَنِ وَالدَّیْنِ اِلَّااَنْ یُجِیْزَالْوَرَثَۃُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسِّمُ الْبَاقِی بَیْنَ الْوَرَثَۃِ اھ ملخصاً‘‘

لہٰذا صورت مسئولہ میں بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین صورت مسئولہ میں آپ کے والد مرحوم کی کل جائداد کا پہلے آٹھواں حصہ آپ کی سوتیلی ماں کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:’’فَاِنْ کَانَ لَکُمْ وَلَدٌ فَلَھُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَکْتُمْ ‘‘(پارہ چہارم سورہ نساء آیت۱۲) پھر مابقی مال کے کل گیارہ حصے کئے جائیں گے۔ جس میں سے۲/۲ حصے لڑکوں کو ملیں گے اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:’’یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْ اَوْلَادِ کُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ‘‘(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/آیت میراث) آپ کی سوتیلی بہنوں کا آپ کے والد مرحوم کے ترکہ میں کوئی حصہ نہیں ہے۔ آپ کے والد مرحوم نے اگر آپ کی سوتیلی ماں کو مکان مذکور دیکر اس پر قبضہ دے دیا تھا تو وہ مکان انہیں کا ہے۔

بصورت دیگر والد مرحوم کی وصیت آپ کی سوتیلی ماں کے لئے نافذ العمل نہ ہوگی۔ مذکورہ مکان بھی ترکہ میں شامل ہوگا۔ جیسا کہ ’’لاوصیة لوارث‘‘ کی حدیث سے ظاہر ہے اور اگر سوتیلی ماں کے لئے مکان کی ملکیت ثابت ہو جاتی ہے تو اس مکان میں اب دونوں بہنوں کا برابر برابر حصہ ہوگا۔

ھٰذَامَاظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۲/صفر المظفر ۱۴۳۴ھ مطابق ۲۶/دسمبر ۲۰۱۲ء بروز بدھ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین مسئلہ ذیل میں؟

زید نے دو شادیاں کی اور مرحوم کی حیات میں ان دونوں بیویوں کا انتقال ہو گیا۔ پہلی بیوی سے ۵/ لڑکے اور ایک لڑکی ہے اور دوسری بیوی سے ایک لڑکا ہے۔

پہلی بیوی کے دو لڑکوں کا انتقال زید کے انتقال کے بعد ہوا، اور ان دونوں لڑکوں کی شادی بھی نہیں ہوئی تھی۔ مرحوم زید کی متروکہ دو منزلہ عمارت بشکل اسکول ۳/فلیٹ موجود ہے جو بکر کی تحویل میں ہے، جس کا کرایہ تقریباً ۴۰/سال سے وصول کر رہا ہے اور دوسرے بھائی بہنوں کو اس کرایہ سے کوئی حصہ اب تک

نہیں دیا۔مرحوم زید کے بچوں نے ۱۹۷۶ء میں اسکول کی قیمت آپس میں طے کر کے فی کس تیرہ ہزار پانچ سو ۱۳۵۰۰/روپئے مقرر کئے۔ مرحوم زید کے ایک لڑکے کو بکر نے ۱۹۷۶ء میں صرف سات ہزار ۷۰۰۰/روپئے دیئے اور بقیہ رقم اب تک نہیں دیا۔اس وقت اسکول کی قیمت تقریباً ۵۰/لاکھ روپئے ہے۔ اس لڑکے کو جس کو صرف ۷۰۰۰/ہزار روپئے ملے تھے۔شریعت مطہرہ کے مطابق اس وقت اس کا کتنا حصہ ہوگا؟تفصیل وار جواب عنایت فرمائیں؟

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائیگی پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔(فتاویٰ عالمگیری)''**اَلتَّرِکَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِھَا حُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِھَازُ الْمَیِّتِ وَدَفْنُهٗ وَالدَّیْنُ وَالْوَصِیَّةُ وَالْمِیْرَاثُ فَیُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِھَازِہٖ وَکَفْنِهٖ ثُمَّ بِالدَّیْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَایَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَایَبْقیٰ بَعْدَ الْکَفَنِ وَالدَّیْنِ اِلَّا اَنْ یُجِیْزَ الْوَرَثَةُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسَّمُ الْبَاقِی بَیْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً**''

لہٰذا صورت مسئولہ مستفسرہ میں زید کی متروکہ جائداد کی قیمت طے کر کے جو بٹوارہ آپس میں کیا گیا وہ درست نہیں ہے اور نہ ہی اس کا کوئی اعتبار۔اس لئے کہ ورثہ کا حصہ متعین ومختص ہے۔بعد انتقال وہی نافذ العمل ہوگا۔اب برصدق انحصار ورثہ زید مرحوم کی جائداد ان کی اولاد میں اس طرح تقسیم ہوگی کہ کل مال کے ۱۳/حصے کئے جائیں گے ۲/۲حصہ لڑکوں کو ملے گا اور ایک حصہ لڑکی کو ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''**یُوْصِیْکُمُ اللّٰهُ فِیْ اَوْلَادِ کُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ**''(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع۱۳/آیت میراث)پھر ان دو مرحوم لڑکوں کا حصہ انکے ورثہ میں دوبارہ تقسیم ہوگا۔

**نوٹ**:۴۰/سال کا حاصل شدہ کرایہ بھی اسی ترتیب سے سب لوگوں میں تقسیم ہوگا۔

**هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۵/جمادی الاولیٰ ۱۴۳۴ھ مطابق ۷/اپریل ۲۰۱۳ء بروز اتوار

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین مسئلہ ذیل میں؟

مرحومہ مالن بی کا انتقال ہو گیا انھوں نے ۵؍لڑکے اور تین لڑکیاں چھوڑیں۔مرحومہ مالن بی کا ترکہ ان کے وارثوں میں کس طرح تقسیم ہوگا؟ از روئے شرع بیان فرمائیں؟

فقط والسلام

محمد حسین خان

میٹھا نگر، گورے گاؤں ویسٹ ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔

فتاویٰ عالمگیری میں ہے:

**''اَلتَّرِکَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقَى بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّا اَنْ يُجِيْزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسَّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً''**

لہٰذا صورت مستفسرہ میں برصدق مستفتی بعد تقدیم ما تقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین مرحومہ مالن بی کے کل مال کا تیرہ ۱۳؍حصہ کیا جائے گا۔جس میں سے ۲/۲؍حصہ لڑکوں کو ملے گا اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''**يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ**''(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳؍۲آیت میراث)

**هٰذَا مَا ظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۷؍رجب المرجب ۱۴۳۴ھ مطابق ۲۸؍مئی ۲۰۱۳ء بروز منگل

بخدمت اقدس حضرت علامہ مفتی منظور احمد یار علوی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مسئلہ: خدمت عالیہ میں عریضہ یہ ہے کہ وراثت کا مسئلہ قابل غور ہے۔ وہ مسئلہ یہ ہے کہ محمد اسد شیخ نے ایک بیوی، چار لڑکے، ایک لڑکی اور ایک نواسی چھوڑی۔ مرحوم محمد اسد شیخ کے چند دوکان ومکان کرایہ پر چلتے ہیں۔ بعد وصال دوکان ومکان کا کرایہ وارثوں میں کس طرح تقسیم ہوگا؟ آپ سے گزارش ہے کہ جواب عنایت فرمائیں؟

فقط والسلام

محمد رئیس شیخ

موتی لال نگر۲، گوریگاؤں ویسٹ ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب. . . . .

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔

فتاویٰ عالمگیری میں ہے:

’’اَلتَّرِکَۃُ مُتَعَلِّقَۃٌ بِھَاحُقُوْقٌ اَرْبَعَۃٌ جِھَازُالْمَیِّتِ وَدَفْنُہٗ وَالدَّیْنُ وَالْوَصِیَّۃُ وَالْمِیْرَاثُ فَیَبْدَأُاَوَّلًا بِجِھَازِہٖ وَکَفَنِہٖ ثُمَّ بِالدَّیْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَایَاہُ مِنْ ثُلُثِ مَایَبْقٰی بَعْدَ الْکَفَنِ وَالدَّیْنِ اِلَّااَنْ یُجِیْزَالْوَرَثَۃُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسِّمُ الْبَاقِی بَیْنَ الْوَرَثَۃِ اھ ملخصاً‘‘

لہٰذا صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین مرحوم محمد اسد شیخ کے ترکہ سے حاصل شدہ کرایہ سے آٹھواں حصہ مرحوم کی بیوی کو ملے گا۔

جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے’’فَاِنْ کَانَ لَکُمْ وَلَدٌ فَلَھُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَکْتُمْ‘‘ (پارہ چہارم سورہ نساء آیت۱۲) بعدہٗ مابقی مال کے کل نو ۹ رحصے کئے جائیں گے۔ جس میں سے ۲/۲ رحصہ لڑکوں کو ملے گا اور ایک حصہ لڑکی کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:’’ یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْ اَوْلَادِ

كُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ'' (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/۱۳ آیت میراث)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۱/رجب المرجب ۱۴۳۴ھ مطابق یکم/جون ۲۰۱۳ء بروز سنیچر

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء کرام ومفتیان عظام مسئلہ ذیل میں؟

محفوظہ یعقوب (پتراوالا) کا انتقال ہوگیا ہے۔ انہوں نے ۲/بھائی اور چار بہنیں چھوڑی ہیں۔ علاوہ اس کے اور کوئی وارث ان کا نہیں ہے۔ دریافت طلب امر یہ ہے کہ مرحومہ محفوظہ کا ترکہ کس طرح تقسیم کیا جائے گا۔ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟

فقط والسلام

غلام محمد مصطفیٰ، ورسوا، اندھیری، ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔

فتاویٰ عالمگیری میں ہے:

''اَلتَّرِكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَاحُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُالْمَيِّتِ وَدَفْنُهٗ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُاَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقِیْ بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّااَنْ يُجِيْزَالْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسِّمُ الْبَاقِی بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً''

لہٰذا صورت مستفسرہ میں برصدق مستفتی بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین مرحومہ کی کل جائداد کا آٹھ ۸/حصہ کیا جائے گا۔ جس میں سے ۲/۲/حصہ بھائیوں کو ملے گا اور ایک ایک حصہ بہنوں کو

ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:’’ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْأُنْثَيَيْنِ ‘‘(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳ر آیت میراث )

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۱ر محرم الحرام ۱۴۳۵ھ مطابق ۲۶ر نومبر ۲۰۱۳ء بروز منگل

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء کرام ومفتیان شرع متین مندرجہ ذیل سوال کے متعلق؟

زیداور بکر دو بھائی ہیں اوران کی پراپرٹی اسّی لاکھ کی ہے۔ یہ دونوں بھائی برابر کے شریک ہیں۔ زیداور بکرانتقال کر گئے ہیں۔زید کے وارثوں میں ایک بیٹی اور دو بیٹے ہیں اور بکر کے وارثوں میں دو بیٹی اور دو بیٹے ہیں۔اب زیداور بکر کے وارثوں کو کتنا کتنا ملے گا؟

شریعت کے مطابق جواب مرحمت فرمائیں؟ عین کرم ہوگا۔

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں اگر ان کے علاوہ کوئی اور وارث نہیں ہے تو زید کے حصے یعنی چالیس لاکھ (۴۰۰۰۰۰۰) میں پانچ حصہ کیا جائے گا۔دو دو حصہ انکے لڑکوں کو ملے گا اور ایک حصہ لڑکی کو ملے گا۔

اور بکر کے چالیس لاکھ(۴۰۰۰۰۰۰) میں کل چھ حصے کئے جائیں گے۔دو دو حصہ ان کے بیٹوں کو ملے گا اور ایک ایک حصہ دونوں بیٹیوں کو ملے گا۔

جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:’’ يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِیْ اَوْلَادِ كُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ ‘‘(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳ر آیت میراث )

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۶ر ربیع الاول شریف ۱۴۳۵ھ مطابق ۸ر جنوری ۲۰۱۴ء

**مسئلہ:** کیافرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں؟

زید نے پہلے ایک شادی کیا جس سے تین بچے ہیں: ایک لڑکی دولڑکے۔ اوراس کے بعد زید نے ایک بیوہ عورت ہندہ سے شادی کی جسے پہلے شوہر سے تین بچیاں تھیں ان کی پرورش کرکے شادی کردی۔ وہ بچیاں اپنے سسرال میں خوشی خوشی رہ رہی ہیں۔ اب ہندہ کہتی ہے کہ تمہاری پراپرٹی میں ہمارے بچیوں کا بھی حق ہے۔ کیاان بچیوں کا حصہ شرعاً ہے یانہیں؟ جواب تحریرفرمائیں؟

فقط والسلام

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں ہندہ کی وہ تینوں بچیاں جو پہلے شوہر سے ہیں ان کا زید کی پراپرٹی میں شرعاً کوئی حصہ نہیں ہوتا ہے۔ اس لئے کہ نفاذ وراثت قرابت پر ہے نہ کہ ضرورت پر۔

**هٰذَامَاظَهَرَ لِیُ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظوراحمد یارعلوی غفرلہ القوی

۲۹/جمادی الاولیٰ ۱۴۳۵ھ مطابق ۳۱/مارچ ۲۰۱۴ء

**مسئلہ:** کیافرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین وراثت کےاس مسئلہ میں؟

زید کے انتقال کے بعد وراثت کی تقسیم کس طرح کی جائے؟ یااس کے لئے وصیت کرنا ضروری ہے؟ زید کے وارثوں میں ایک بیوی ایک فرزنداوردو۲/دختر ہیں کس طرح ترکہ تقسیم کیاجائے جواب دے کرعنداللہ ماجورہوں۔

فقط والسلام

عبدالغنی احمدممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

**"اَلتَّرْكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَاحُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُالْمَيِّتِ وَدَفْنُهٗ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُاَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقٰى بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ**

اِلَّااَنْ یُجِیْزَالْوَرَثَۃُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسِّمُ الْبَاقِی بَیْنَ الْوَرَثَۃِ اھ ملخصاً"

آدمی کے انتقال کے بعد سب سے پہلے اس کی تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ بعدہٗ اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ بعدہٗ مابقی مال کے ثلث سے اس کی وصیت پوری جائے گی اگر وصیت میت نے کی ہو ورنہ نہیں۔ ہاں باجازت ورثہ ثلث سے زائد میں بھی وصیت جاری ہوجائے گی۔ بعدہٗ کل بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کردیا جائے گا۔۔

صورت مسئولہ میں برصدق مستفتی وانحصار ورثہ فی المذکورین بعد تقدیم ماتقدم زید کی بیوی کو کل مال کا آٹھواں حصہ ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: "فَاِنْ کَانَ لَکُمْ وَلَدٌ فَلَھُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَکْتُمْ" (پارہ چہارم سورہ نساء آیت ۱۲) بعدہٗ مابقی کل مال کے چار حصے کئے جائیں گے۔ جس میں سے ۲/ حصہ لڑکے کو ملے گا اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: "یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْ اَوْلَادِ کُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ" (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/ آیت میراث)

**نوٹ**: وارثوں کے لئے وصیت جائز نہیں جیسا کہ "لا وصیة لوارث" کی حدیث سے ظاہر ہے۔

ھٰذَامَاظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۹/ رجب المرجب ۱۴۳۵ھ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

مرحوم حاجی یوسف قاسم کی تین بیویاں تھیں:

(۱) حاجرہ بائی ان کے بطن سے دو بچے تھے: (۱) زبیدہ بانو (۲) محمد حسین

پہلی بیوی حاجرہ بائی کی وفات مرحوم حاجی یوسف کی زندگی میں ہی ہوگئی تھی اور زبیدہ بیٹی کا انتقال حاجی یوسف کے انتقال کے بعد ہوا۔ انہوں نے اپنے پیچھے شوہر، دولڑکے اور دولڑکیاں چھوڑے اور بیٹا محمد حسین کا انتقال حاجی یوسف کی زندگی ہی میں ہوگیا تھا۔ مرحوم حاجی یوسف کی دوسری بیوی فاطمہ بائی ان کے بطن سے چار بیٹے اور تین بیٹیاں ہیں:

بیٹے (۱) ابوبکر (۲) عبدالقادر (۳) عبدالرحیم (۴) عبدالرزاق

بیٹیاں (۱) حوابائی (۲) خدیجہ بانو (۳) فیروزہ بانو

حاجی یوسف کی دوسری بیوی فاطمہ بائی کا انتقال بھی حاجی یوسف کی زندگی ہی میں ہوگیا تھا اور ان کے بطن کے لڑکے ابوبکر کا انتقال بھی حاجی یوسف کی زندگی ہی میں ہوگیا تھا اور دوسرا بیٹا عبدالقادر کا انتقال حاجی یوسف کے وفات کے بعد ہوا۔ انہوں نے اپنے پیچھے ایک لڑکا اور ایک بیوی چھوڑا۔ اور تیسرا بیٹا عبدالرحیم حیات سے ہے اور چوتھا بیٹا عبدالرزاق بھی حیات سے ہے اور ان کے بطن کی تینوں بیٹیوں میں سے دو کا انتقال حاجی یوسف کے انتقال کے بعد ہوا۔

حوابائی نے اپنے پیچھے شوہر چار بیٹے اور دو بیٹیاں چھوڑیں۔ اور دوسری بیٹی خدیجہ بانو نے اپنے پیچھے دو لڑکے اور دو لڑکیاں چھوڑیں۔ اور تیسری بیٹی فیروزہ بانو باحیات ہے۔

اور حاجی یوسف کی تیسری بیوی حور بائی حاجی یوسف مرحوم کی موت کے وقت حیات سے تھیں۔ اور ان کے بطن سے تین لڑکے: (۱) عبدالمجید (۲) عبدالغنی (۳) احمد اور ایک بیٹی عابدہ بانو، یہ سب حیات ہیں۔ حاجی یوسف مرحوم کی جائداد، ان کی اولاد میں کس طرح تقسیم ہوگی؟ از روئے شرع جواب عنایت فرمائیں؟ کرم ہوگا۔

فقط والسلام

المستفتی: حاجی احمد یوسف

موتی لال نگر۲ر گوریگاؤں ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز و تکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔ (فتاویٰ عالمگیری) ''اَلتَّـرِكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْـنُـهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهِ وَكَفَنِهِ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ

مِنْ ثُلُثِ مَایَبْقِیْ بَعْدَ الْکَفَنِ وَالدَّیْنِ اِلَّااَنْ یُجِیْزَالْوَرَثَۃُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسِّمُ الْبَاقِی بَیْنَ الْوَرَثَۃِ اھ ملخصاً‘‘

لہٰذا صورت مستفسرہ میں برصدق مستفتی مرحوم حاجی یوسف قاسم صاحب کا ترکہ بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین اس طرح تقسیم ہوگا کہ کل مال کا ایک سوچھتیس حصہ کیا جائے گا۔ جس میں سے ۱۷/حصے ان کی زوجہ حور بائی کو ملے گا جو حاجی مرحوم کے انتقال کے وقت باحیات تھیں۔ بعدہٗ ۱۴/۱۴/حصے ان کے لڑکوں اور ۷/۷/حصے لڑکیوں کو ملیں گے جو بوقت انتقال باحیات تھے۔

بعدہٗ مرحومہ زبیدہ کا ترکہ ان کے ورثہ میں اس طرح تقسیم ہوگا کہ کل مال کے ۲۴/حصے کئے جائیں گے۔ شوہر اور لڑکوں کو ۶/۶/حصے ملیں گے اور لڑکیوں کو ۳/۳/حصہ ملے گا۔

بعدہٗ مرحوم عبدالقادر کا ترکہ ان کے ورثہ میں اس طرح تقسیم ہوگا کہ کل مال کے آٹھ ۸/حصے کئے جائیں گے۔ ایک حصہ ان کی زوجہ کو ملے گا اور سات حصہ ان کے لڑکے کو ملے گا۔

بعدہٗ مرحومہ حوابائی کا ترکہ ان کے ورثہ میں اس طرح تقسیم ہوگا کہ کل مال کے چالیس ۴۰/حصے کئے جائیں گے۔ دس ۱۰/حصہ ان کے شوہر کو ملے گا اور ۶/۶/حصہ ان کے لڑکوں اور ۳/۳/حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔ بعدہٗ مرحومہ خدیجہ بانو کا ترکہ ان کے ورثہ میں اس طرح تقسیم ہوگا کہ کل مال کے ۶/حصے کئے جائیں گے۔ ۲/۲/حصہ لڑکوں کو اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔

ھٰذَامَاظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۰/شوال المکرّم ۱۴۳۲ھ مطابق ۱۹/ستمبر ۲۰۱۱ء بروز پیر

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مندرجہ ذیل مسئلہ میں؟

اسلام وشریعت محمدی ﷺ کی روشنی میں کہ مرحومہ عائشہ اسماعیل اونا والا انتقال ۱۴/دسمبر ۲۰۱۳ء ممبرا کوسہ۔ انتقال کے بعد ایک فلیٹ چھوڑ گئیں جس کی قیمت دس ۱۰/لاکھ (۱۰۰۰۰۰۰) روپئے ہے۔ مرحومہ عائشہ اسماعیل کے صرف چار وارث تھے دو لڑکے اور دو لڑکیاں۔ جس میں سے ایک لڑکے کا انتقال مرحومہ کی حیات ہی میں ہوگیا۔ اب رقم کس طرح تقسیم کریں؟

(۱) مرحوم محمد یٰسین حاجی اسماعیل جس کے دولڑکے تین لڑکیاں اور ایک بیوی شامل ہے۔رہائش کوسہ ممبرا
(۲) محمد امین حاجی اسماعیل ایک بیوی اور دو بچے شامل ہیں۔رہائش ورسوا،اندھیری
(۳) فریدہ سلیم سید رہائش ممبرا کوسہ (۴) منیرہ احمد سالم رہائش ممبرہ کوسہ

**ضروری نوٹ:** اگر مرحومہ اپنی حیات میں بچوں کو یہ کہہ گئی ہوں کی چاروں بچے برابر بانٹ لینا۔بھلے پھر کسی بچے نے زندگی میں کسی بھی طرح کا خانہ خرچ یا خدمت کی یا نہ کی ہو والدین کی۔جب کہ اسلام اور شریعت محمدی ﷺ نے آج تک جو فیصلے دئے ہیں کہ لڑکے کا حصہ بارہ آنہ اور لڑکی کا حصہ چار آنے مقرر رہوا ہے۔مہربانی ہوگی اگر اس مسئلہ کا جواب آجائے؟

شکریہ.................محمد امین حاجی اسماعیل

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔(فتاویٰ عالمگیری)''اَلتَّرِکَۃُ مُتَعَلِّقَۃٌ بِھَا حُقُوْقٌ اَرْبَعَۃٌ جِھَازُ الْمَیِّتِ وَدَفْنُہٗ وَالدَّیْنُ وَالْوَصِیَّۃُ وَالْمِیْرَاثُ فَیُبْدَأُ أَوَّلًا بِجِھَازِہٖ وَکَفْنِہٖ ثُمَّ بِالدَّیْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَایَاہُ مِنْ ثُلُثِ مَایَبْقِیٰ بَعْدَ الْکَفْنِ وَالدَّیْنِ اِلَّا اَنْ یُجِیْزَ الْوَرَثَۃُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسِّمُ الْبَاقِی بَیْنَ الْوَرَثَۃِ اہ ملخصاً''.

لہٰذا صورت مستفسرہ میں بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین برصدق مستفتی متوفیہ عائشہ اسماعیل کے کل مال متروکہ منقولہ وغیر منقولہ کے چار حصے کئے جائیں گے۔جس میں سے ۲/حصہ لڑکے کو ملے گا اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْ اَوْلَادِ کُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ''(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/آیت میراث)

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

یکم/ربیع الآخر ۱۴۳۵ھ مطابق ۲/فروری ۲۰۱۴ء بروز اتوار

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مندرجہ ذیل مسئلہ میں؟
حاجی مشرف کا انتقال ہوا، ان کے پسماندگان میں ۱؍بیوی ۲؍بیٹی غیر شادی شدہ اور تین لڑکے شادی شدہ موجود ہیں۔ حاجی مشرف کے ترکہ سے پسماندگان کو کتنا کتنا حصہ ملے گا؟ تحریر فرمائیں؟ عنایت ہوگی؟

فقط والسلام
المستفتی: محمد سلیم گلشن نگر جوگیشوری ویسٹ

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔ (فتاویٰ عالمگیری) ''**اَلتَّرِکَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَا حُقُوْقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيْرَاثُ فَيُبْدَأُ اَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفْنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقٰى بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّا اَنْ يُجِيْزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسَّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً**''

لہٰذا صورت مستفسرہ میں بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین برصدق مستفتی مرحوم مشرف کے کل مال کا آٹھواں حصہ ان کی اہلیہ کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''**فَاِنْ كَانَ لَكُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَكْتُمْ**'' (پارہ چہارم سورہ نساء آیت ۱۲) بعدہٗ مابقی کل مال کے آٹھ حصے کئے جائیں گے۔ جس میں سے ۲/۲ حصہ لڑکوں کو ملے گا اور ایک ایک حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے: ''**يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ**'' (پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/آیت میراث)

**هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی
۱۶/اگست ۲۰۱۵ء بروز اتوار

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مندرجہ ذیل مسئلہ میں؟
زید نے اپنی منکوحہ ہندہ کو تقریباً ۱۵ر سال قبل طلاق مغلظہ دے دیا۔ بعد طلاق وہ دونوں ایک ہی ساتھ رہ رہے ہیں اور آپس میں یہ دونوں اتنا جھگڑتے ہیں کہ گھر میں بچوں کا رہنا دشوار ہوگیا ہے۔ نوبت یہاں تک پہونچی ہے کہ ہندہ اپنے شوہر زید سے اس کی جائداد میں حصہ مانگ رہی ہے۔ کیا اس کا حصہ شوہر کی جائداد میں ہوتا ہے یا نہیں؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟

المستفتی: محمد معروف مشتاق قلعدار
رام کرن چال بہرام باغ جوگیشوری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....
صورت مسئولہ میں زید کا اپنی مطلقہ ہندہ کے ساتھ بعد طلاق رہنا قطعاً حرام ہے۔ اللہ تعالیٰ قرآن مجید میں ارشاد فرماتا ہے: ''فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلاَ تَحِلُّ لَهٗ مِنْ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ'' (پارہ دوم سورہ بقرہ رکوع ۱۳) اور رہا مسئلہ جائداد کا تو معلوم ہونا چاہئے کہ وراثت کا نفاذ قرابت پر ہے نہ کہ ضرورت پر۔ ہندہ جب مطلقہ ہوکر زید کے لئے اجنبیہ ہوچکی ہے تو اب ان کے درمیان کوئی قرابت نہ رہی۔ اس لئے ہندہ کو زید کی جائداد سے کچھ بھی حصہ نہ ملے گا۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ
کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی
مورخہ ۱۲ر شوال المکرّم ۱۴۳۶ھ مطابق ۲۹ر جولائی ۲۰۱۵ء

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین ذیل کے مسئلہ میں؟
والد صاحب کا انتقال ہوگیا، تین بچے ہیں: دو بیٹے ایک بیٹی۔ والد صاحب کی ملکیت (۱) ایک فلیٹ ممبئی میں (۲) ایک گھر سنگم نیر میں (۳) ایک گھر ناسک میں (۴) فکس ڈپوزٹ کی سات لاکھ کی رقم اور کچھ شئیر۔ والد صاحب نے اپنا ممبئی کا فلیٹ بیٹی کو دینے کی خواہش ایک پرچہ پر لکھ کر سوسائٹی کے چیئرمین کو دیدی اور میٹنگ میں بھی اعلانیہ کہہ دیا تھا تمام سوسائٹی کے ممبران اس کے گواہ ہیں اور کئی رشتہ داروں کو

بھی کہا جو کہ گواہ ہیں کہ وہ یہ فلیٹ بیٹی کو دینا چاہتے ہیں۔

دریافت طلب امر یہ ہے کہ اپنی حیات میں والد نے بڑے بیٹے سے نو آبجیکشن پر دستخط کروا لئے تھے، لیکن چھوٹے بیٹے نے منع کر دیا اور دوسری تمام پراپرٹی مجھے دیدے، ایسی خواہش ظاہر کی۔اسی ذہنی دباؤ میں ان کا انتقال ہو گیا۔اب بیٹا چاہتا ہے کہ بہن کو کم سے کم ملکیت ملے۔اس لئے شریعت کا سہارا لے کر کہتا ہے کہ پوری جائداد کے ۵رحصّے کروں گا اور بیٹی کو صرف ایک حصہ دوں گا۔کیا مرحوم کی آخری خواہش کا احترام نہیں کیا جائے گا شریعت کے حساب سے؟فکس ڈپوزٹ کی رقم والد نے اپنی بیٹی کے ساتھ جوائنٹ نام سے رکھی تھی، اس پر کس کا حق ہوگا؟ بینوا توجروا۔

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز و تکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔(فتاویٰ عالمگیری)

’’اَلتَّرِكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَاحُقُوقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُ الْمَيِّتِ وَدَفْنُهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيرَاثُ فَيُبْدَأُ أَوَّلًا بِجِهَازِهِ وَكَفَنِهِ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقَى بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّااَنْ يُجِيزَ الْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسِّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اه ملخصاً‘‘

لہٰذا صورت مستفسرہ میں بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین برصدق مستفتی مرحوم کی کل جائداد منقولہ وغیر منقولہ کے پانچ حصّے کئے جائیں گے جس میں سے ۲/۲ رحصہ لڑکوں کو ملے گا اور ایک حصہ لڑکی کو ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:’’ يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْ اَوْلَادِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ ‘‘(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳رآیت میراث)

فکس ڈپوزٹ کی رقم بھی اسی طرح تقسیم کی جائے گی۔رہا مرحوم کی آخری خواہش، یہ نہ تو وصیت کے زمرہ میں آتی ہے، اس لئے کہ اس سلسلے میں مرحوم نے نہ تو کوئی وصیت نامہ تیار کیا اور نہ ہی زبانی وصیت کی اور نہ ہی ہبہ کی صورت مفہوم ہوتی ہے، اس لئے کہ ہبہ میں قبضہ شرط ہے۔(فتاویٰ عالمگیری جلد

چہارم مصری ص/۳۸۲) میں ہے: ''لَاتَجُوْزُ هِبَةُ الْمَرِيْضِ وَلَا صَدَقَتُهُ اِلَّا مَقْبُوْضَةً فَاِذَا قُبِضَتْ جَازَتْ مِنَ الثُّلُثِ اه''

اور مرحوم نے بیٹی کو مذکورہ فلیٹ پر قبضہ تادم آخر نہیں دیا، صرف خواہش ہی خواہش رہی۔ جس کے گواہ سوسائٹی کے ممبران اور رشتہ دار حضرات ہیں۔ اس لئے وہ فلیٹ بھی ترکہ میں شامل ہوگا۔

ہاں ورثہ اگر مرحوم کی اس خواہش کا احترام بجالائیں اور بلا جبر واکراہ بیٹی کو مرحوم کی خواہش کے مطابق وہ فلیٹ دے دیں تو کوئی حرج نہیں۔ اس سے ان کے والد مرحوم کی روح ضرور خوش ہوگی، لیکن اس کے لئے دیگر ورثہ کو مجبور نہیں کیا جاسکتا۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۶/ذوالحجۃ الحرام ۱۴۳۶ھ مطابق یکم اکتوبر ۲۰۱۵ء بروز جمعرات

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں؟

زید کے نام ایک دوکان ہے، زید کے انتقال کے بعد کسی مصلحت کے پیش نظر وہ دوکان مرحوم کے ایک بیٹے کے نام کروالیا گیا۔ مگر دوکان اب بھی بند ہے۔ اب وہ بیٹا دعویٰ کر رہا ہے کہ یہ دوکان میری ہے۔ زید کا وصال ہو چکا ہے۔ زید کی تین بیویاں تھیں جس میں سے ایک کا انتقال مرحوم کی حیات میں ہو چکا ہے۔ باقی دو بیویوں کا انتقال مرحوم کے وصال کے بعد ہوا۔ پہلی بیوی سے ایک لڑکا اور ایک لڑکی ہے۔ دوسری بیوی سے تین لڑکے اور ایک لڑکی ہیں۔ تیسری بیوی سے ایک لڑکا اور ایک لڑکی ہے۔ اب شریعت محمدیہ کے مطابق اس پراپرٹی کا بٹوارہ کیسے ہوگا؟ برائے کرم لکھ کر دیجئے؟ نوازش ہوگی۔

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔ اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔ پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔ پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔ اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت

کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔(فتاویٰ عالمگیری)

''اَلتَّرِکَۃُ مُتَعَلِّقَۃٌ بِھَاحُقُوقٌ اَرْبَعَۃٌ جِھَازُ الْمَیِّتِ وَدَفْنُہٗ وَالدَّیْنُ وَالْوَصِیَّۃُ وَالْمِیرَاثُ فَیُبْدَأُاَوَّلًا بِجِھَازِہٖ وَکَفَنِہٖ ثُمَّ بِالدَّیْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَایَاہُ مِنْ ثُلُثِ مَایَبْقِیْ بَعْدَ الْکَفَنِ وَالدَّیْنِ اِلَّااَنْ یُجِیزَالْوَرَثَۃُ اَکْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ یُقَسِّمُ الْبَاقِی بَیْنَ الْوَرَثَۃِ اھ ملخصاً''

لٰہذا صورت مسئولہ میں مرحوم زید کی کل جائداد منقولہ وغیر منقولہ کے ایک سو چار حصّے کئے جائیں گے۔جس میں سے ۱۳/حصّے ان کی دونوں بیویوں کو ملے گا جو مرحوم زید کے انتقال کے وقت بقید حیات تھیں۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''فَاِنْ کَانَ لَکُمْ وَلَدٌ فَلَھُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَکْتُمْ'' (پارہ چہارم سورہ نساء آیت ۱۲)بعدہٗ ۱۴/۱۴/ حصے لڑکوں کو ملیں گے اور ۷/۷/حصہ لڑکیوں کو ملے گا۔جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:''یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْ اَوْلَادِ کُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ ''(پارہ چہارم سورہ نساء رکوع ۱۳/آیت میراث)

اور وہ زوجہ جس کا انتقال مرحوم کی حیات میں ہو گیا تھا،اس کا شرعاً کوئی حصّہ نہیں ہوگا۔وارث ہی نہ رہا تو وراثت کیسی۔

**نوٹ**: مرحوم کے انتقال کے بعد دوکان خواہ کسی کے نام ہو بہر حال اس میں وراثت جاری ہوگی۔جس میں سارے وارثین کا حصّہ ہوگا۔

ھٰذَامَاظَھَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰہِ وَعِلْمُہٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۵/ذوالحجۃ الحرام ۱۴۳۶ھ مطابق ۱۰/اکتوبر ۲۰۱۵ء بروز سنیچر

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں؟

زید کا انتقال ہو چکا ہے،اس نے اپنے پیچھے تین بیٹے،تین بیٹیاں اور بیوی چھوڑا۔دریافت طلب امر یہ ہے کہ از روئے شرع کس کا کتنا حق ہوتا ہے؟واضح کریں؟

المستفتی: سعادت دیشمکھ،ورسوا،ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

میت کے ترکہ سے کل ترتیب وار چار طرح کے حقوق متعلق ہوتے ہیں۔اول اس کے مال سے تجہیز وتکفین کی جائے گی۔پھر مابقی جمیع مال سے اس کے دیون ادا کئے جائیں گے۔پھر مابقی مال کے ثلث سے میت کی وصیت پوری کی جائے گی اگر میت نے وصیت کی ہے۔اس کے بعد بچے ہوئے مال کو میت کے ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔(فتاویٰ عالمگیری)

''اَلتَّرِكَةُ مُتَعَلِّقَةٌ بِهَاحُقُوقٌ اَرْبَعَةٌ جِهَازُالْمَيِّتِ وَدَفْنُهُ وَالدَّيْنُ وَالْوَصِيَّةُ وَالْمِيرَاثُ فَيَبْدَأُاَوَّلًا بِجِهَازِهٖ وَكَفَنِهٖ ثُمَّ بِالدَّيْنِ ثُمَّ تُنْفَذُ وَصَايَاهُ مِنْ ثُلُثِ مَايَبْقٰى بَعْدَ الْكَفَنِ وَالدَّيْنِ اِلَّااَنْ يُجِيزَالْوَرَثَةُ اَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ ثُمَّ يُقَسَّمُ الْبَاقِي بَيْنَ الْوَرَثَةِ اھ ملخصاً''

لہٰذا صورت مستفسرہ میں بعد تقدیم ماتقدم وانحصار ورثہ فی المذکورین زید کے کل حال متروکہ کے ٹوٹل ۷۲ر حصے کئے جائیں گے جس میں سے ۹ر حصہ یعنی کل مال کا آٹھواں حصہ ان کی بیوی کو ملے گا جیسا کہ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:''فَاِنْ كَانَ لَكُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ ''(پارہ۴،سورہ نساء آیت میراث )اور ہر ایک لڑکے کو۱۴/۱۴ر حصے اور لڑکیوں کو ۷/۷ر حصے ملیں گے۔جیسا کہ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:''ولذکر مثل حظ الانثیین'' پارہ۴،سورہ نساء آیت میراث۔جیسا کہ ذیل کے نقشہ سے ظاہر ہے۔

زید ۹×۸=۷۲

| زوجہ | ابن | ابن | ابن | بنت | بنت | بنت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۹ | ۱۴ | ۱۴ | ۱۴ | ۷ | ۷ | ۷ |

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۵ر محرم الحرام ۱۴۳۷ھ مطابق ۲۹ر اکتوبر ۲۰۱۵ء بروز جمعرات

# متفرقات

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مندرجہ ذیل مسئلہ میں؟
زید کی شادی ہندہ سے تقریباً تین سال پہلے ہوئی تھی ایک دو ماہ بعد ہی دونوں میں اَن بَن ہوگئی۔ ہندہ اپنے گھر لوٹ آئی۔ ہندہ آج تک اپنی ماں کے گھر پر ہی ہے۔ کچھ انتظار کے بعد جہیز کا سامان اٹھالیا تھا۔ زیور کا معاملہ الجھا تو ہندہ نے فیملی کورٹ میں کیس ڈال دیا۔ کورٹ نے زیور رسید دیکھ کر تین لاکھ روپئے اپنے یہاں ڈپوزٹ کروالئے۔ کیس چل رہا ہے۔ ہندہ الگ گھر کے مطالبہ پر جانے کو کہتی ہے۔ زید الگ گھر کے مطالبہ سے انکار کرتا ہے۔ زید داماد سگا بھتیجا ہے۔ ایسی کشمکش میں نوبت یہاں تک پہونچ گئی کہ ہندہ طلاق چاہتی ہے، طلاق پر بضد ہے۔ اور زید طلاق سے انکار کرتا ہے اور یہ کہتا ہے کہ کیس اٹھاؤ تو طلاق کے بارے میں سوچونگا۔ ازروئے شرع کس کی غلطی ہے؟ حکم کیا ہے؟ بالتفصیل جواب عطا ہو؟ عین نوازش ہوگی۔

المستفتی: محمد ہارون

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں نان ونفقہ اور سکنیٰ یہ شوہر کی ذمہ داریوں میں سے ہے۔ ہندہ کا مطالبہ شرعاً درست ہے۔ لہٰذا زید کو چاہئے کہ اگر وہ اپنی بیوی کے لئے الگ مکان کا انتظام کرسکتا ہے تو حسب حیثیت ضرور الگ مکان کا انتظام کرے۔

فقہ کی مشہور کتاب (القدوری ص/۱۹۱) میں ہے: ''**وَعَلَيْهِ اَنْ يُّسْكِنَهَا فِيْ دَارٍ مُفْرَدَةٍ لَيْسَ فِيْهَا اَحَدٌ مِّنْ اَهْلِهِ اِلَّا اَنْ تَخْتَارَ ذٰلِكَ**''.

**هٰذَا مَا ظَهَرَ لِيْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۹/ جمادی الاخریٰ ۱۴۳۵ھ مطابق یکم/اپریل ۲۰۱۴ء بروز جمعرات

لائق صد احترام حضرت مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں؟

عبداللہ کے پانچ بیٹے ہیں: بکر، زید، حارث، حسن، حسین۔ بڑا لڑکا بکر ہے، اس نے اپنے پاس سے اور کچھ روپیہ دوستوں سے لے کر اور کچھ عبداللہ نے اپنے سیٹھ سے دلوایا۔ بکر کا کاروبار چلنے لگا۔ جب اس کی حالت ٹھیک ہوئی تو عبداللہ کے سیٹھ کا پیسہ واپس کر دیا اور اس نے ایک دوکان بھی بنالیا اپنے ہی کاروبار سے۔ اب سوال یہ ہے کہ بکر کی دوکان عبداللہ کی ہے یا بکر کی؟ اگر عبداللہ کی ہے تو سب لڑکوں کا حصہ ہوگا یا نہیں؟ شریعت کے مطابق جواب مرحمت فرمائیں؟ کرم ہوگا۔

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

بکر نے جب عبداللہ کے سیٹھ کا پیسہ واپس کر دیا اور اس نے قبول بھی کر لیا۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ جو والد کے ذریعہ قرض حاصل کیا تھا وہ واپس ہو گیا۔ بایں صورت دوکان بکر کی ہے۔ اس میں اس کے بھائیوں اور باپ کا حصہ نہیں ہوگا۔ اگر کسی قسم کا معاہدہ آپس میں نہیں ہوا تھا تو ورنہ حسب معاہدہ باپ اور برادران سب شامل ہوں گے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

مورخہ ۱۶ر محرم الحرام ۱۴۳۵ھ مطابق ۲۱ر نومبر ۲۰۱۳ء بروز جمعرات

جناب مفتی صاحب السلام علیکم

مسئلہ: ضروری تحریر یہ ہے کہ ہم بہت سارے امتحانات سرکاری نوکری کے لئے دیئے ہیں۔ گذشتہ دو سال میں قریب ۲۲ر امتحانات دیئے جس میں سے صرف ایک میں اب تک کامیاب ہوئے ہیں جو کہ سرکاری بینک کا ہے۔ یہ سرکاری بینک ایس بی آئی ہے جو کہ حکومت اور عوام کا ہے۔ یہ بینک سرکار اور آر بی آئی کی نگرانی میں کام کرتا ہے۔ اس میں اور کسی کا دخل نہیں ہے۔

لہٰذا آپ سے گزارش یہ ہے کہ مسلمانوں کے اقتصادی حالات اور نوکری کی تنگی کو دیکھتے ہوئے

آپ قرآن وحدیث کی روشنی میں یہ بتائیں کہ سرکاری بینک کی نوکری کرنا مسلمانوں کے لئے اس ملک میں جائز ہے یانہیں؟

آپ کے جواب کا منتظر:
محمد عرفان ٹڈھ مارکیٹ ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

واضح رہے کہ یہاں کے کفار حربی ہیں اوران سے یاان کے منظّم کردہ کسی بھی ادارہ سے انتفاع اور اس کی ملازمت جائز ہے بشرطیکہ جھوٹ، غدر، فریب، دغا کے ذریعہ نہ ہو۔اس لئے کہ یہ امور کفار کے ساتھ بھی درست نہیں۔لہٰذا صورت مسئولہ میں یہاں کے کفار کی منظّم کردہ بینک کی ملازمت جائز ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۶ربیع الغوث ۱۴۳۴ھ مطابق ۹ رمارچ ۲۰۱۳ء بروز سنیچر

جناب علامہ مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں؟

زید مکان ودوکان کرایہ پر دلاتا ہے اور دونوں فریق سے اپنے لئے محنتانے کے طور پر گیارہ مہینہ کے اگریمنٹ پر دلالی کی رقم وصول کرتا ہے۔دوسرا یہ کہ مالک مکان اور کرایہ دار اگر اپنا اگریمنٹ دوبارہ بڑھاتے ہیں تو زید پھر سے اپنا حق مانگتا ہے اور کہتا ہے کہ اگر دس سال تک بھی ہر سال آپ لوگ اگریمنٹ کرتے ہیں تو بھی مجھے میرے دلالی کی رقم چاہئے۔کیا ایسی صورت میں زید ہر سال دلالی کی رقم کا حقدار ہوگا یانہیں؟ کیا دلالی کی رقم ہر سال لینا جائز ہے یا ناجائز ہے؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں اس کا جواب عنایت فرمائیں؟

فقط۔آپ کا خیرخواہ
محمد اصغر علی جوگیشوری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں دلالی جائز ہے سرکار اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رضی اللہ عنہ ارشاد فرماتے ہیں:
''دلالی جائز است لیکن پیشۂ رذیل است'' (احکام شریعت)

لہٰذا زید محنتانہ کے طور پر اول اگریمنٹ پر رقم معہود لے سکتا ہے۔ رہا ہر سال رقم کا مطالبہ یہ درست نہیں ہے۔ ہاں اگر ہر سال وہ نئے کرائے دار یا اسی پرانے کرایہ دار کے اگریمنٹ کی تجدید واحیاء اپنی محنت وکاوش سے کرتا ہے تو ضرور مستحق ہوگا۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۹ /ربیع الآخر ۱۴۳۴ھ مطابق ۲ /مارچ ۲۰۱۳ء بروز سنیچر

جناب علامہ مفتی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں؟

لفظ اسم جلالت میں پنجتن پاک کے اسماء طیبہ نمایاں کر کے تحریر کیا گیا اور اسی کو مسجد کے باہر والی دیوار پر نمایاں کر کے لکھا جائے گا۔ کیا شرعی اعتبار سے اس میں کوئی قباحت ہے؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں اس کا جواب عنایت فرمائیں؟

فقط آپ کا خیر خواہ
نصیر الدین جوگیشوری ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں اسم جلالت کیساتھ پنجتن پاک کا نام شامل کر کے لکھا جاسکتا ہے۔ شرعاً کوئی قباحت نہیں بشرطیکہ اس کا احترام باقی رہے بے ادبی ہرگز نہ ہونے پائے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۱۹ /ربیع الآخر ۱۴۳۴ھ مطابق ۲ /مارچ ۲۰۱۳ء بروز سنیچر

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ کے بارے میں؟

زید نے مالک مکان سے ۲۰/ ہزار روپئے پر فکس ڈپوزٹ پر بغیر کرایہ کا ایک مکان لیا بچوں کو رہنے کے لئے۔ کچھ دنوں کے بعد مالک مکان نے زید سے کہا کہ یہ روم تم خریدلو۔ ہم آپ کو ایک لاکھ چالیس ہزار روپئے میں دے دیں گے۔ زید نے کہا کہ ہمارے پاس اتنا روپیہ نہیں ہے۔ مالک مکان نے کہا پھر بھی کوشش کرو۔ زید تھوڑا تھوڑا مالک مکان کی ضرورت کے مطابق روپیہ دیتا گیا۔ یہانتک کہ ۷۱۰۰۰/ اکہتر ہزار روپیہ دیا اور ۲۰/ ہزار ڈپوزٹ ملا کر کل اکیانوے ہزار ۹۱۰۰۰ روپئے ہوگیا۔

روم کے قریب ایک مسجد ہے۔ مسجد کی ٹرسٹ نے اسی روم کو مکان مالک سے ایک لاکھ اسی ہزار روپئے میں خفیہ طور پر طے کرلیا اور پوری رقم ادا کرنے کے لئے ایک ماہ کی مدت مانگی اور ۲۰/ ہزار روپیہ بیانہ بھی دے دیا۔ جب ایک ماہ سے زیادہ قریب قریب ڈیڑھ ماہ ہوگیا تو مالک مکان نے جاکر مسجد کی ٹرسٹ سے کہا کہ اب تمہارا ۲۰/ ہزار روپیہ کا بیانہ ختم ہوگیا، روپیہ واپس نہیں کروں گا۔ پھر مسجد کی ٹرسٹ نے زید سے کہا کہ مسجد کا ۲۰/ ہزار روپیہ ڈوبنے سے بچاؤ۔ زید نے کہا کہ وہ کیسے؟ ٹرسٹ نے کہا کہ آپ کا روپیہ مکان مالک پر ۹۱۰۰۰/ ہے اور مسجد کی ٹرسٹ کے پاس ۸۹۰۰۰/ ہزار روپیہ ہے۔ یہ دونوں ملا کر ایک لاکھ اسی ہزار روپیہ ہوا۔ زید نے کہا میں ملا دوں تو واپس کب کروگے؟ مسجد کی ٹرسٹ نے کہا کہ تین مہینہ کے اندر اندر واپس کردیں گے۔ زید نے کہا جاؤ روپئے کا اگریمنٹ بنا کر لے آؤ۔ مسجد کی ٹرسٹ بھاڑے کا اگریمنٹ بنوا کر لائی۔ مسجد کے اندر سبھی ٹرسٹیان موجود تھے۔ زید کو مسجد کی ٹرسٹ نے بلوایا اور کہا کہ اگریمنٹ پر دستخط کردو۔ زید نے کہا کہ یہ کیا ہے؟ مسجد کی ٹرسٹ نے کہا کہ یہ اگریمنٹ ہے روپئے کا۔ زید نے کہا کہ آپ لوگ وعدہ تین مہینہ کے اندر پوری رقم واپس کرنے کے لئے کئے تھے تو یہ گیارہ مہینے کا اگریمنٹ کیوں بنوا کر لائے؟ مسجد کی ٹرسٹ نے مسجد کے اندر کہا کہ کیا ہم لوگوں پر بھروسہ نہیں ہے؟ ہم لوگ جب وعدہ کرچکے ہیں اور کررہے ہیں کہ آپ کو تین مہینے کے اندر اندر پوری رقم واپس کردیں گے اور روم تین مہینہ کے بعد خالی کرنا۔ مگر مسجد کی ٹرسٹ نے ابھی تک رقم واپس نہیں کیا۔ اگر مسجد کی ٹرسٹ اپنے وعدہ کے مطابق اس وقت رقم واپس کردیتی تو زید اس وقت ایک لاکھ تیس ہزار یا ایک لاکھ چالیس ہزار روپیہ میں مکان آسانی کے ساتھ لے سکتا تھا۔ اب مکان کی قیمت چھ لاکھ سات لاکھ تک ہوگئی ہے۔ زید غریب ہے نہیں لے سکتا۔

لہٰذا قرآن وحدیث کی روشنی میں بتادیں کیا مکان مسجد کی ٹرسٹ کا ہوگا یا زید کا؟

المستفتی: محمد اکرم انصاری

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مستفسرہ میں ٹرسٹیان مسجد نے مکان مالک کے ساتھ وعدہ خلافی کیا اور زید کے ساتھ بھی وعدہ خلافی کیا۔ دھوکا اور بدعہدی سے مسجد کی ملکیت بنانا جائز نہیں ہے۔ اب مکان مالک کو چاہئے کہ ۲۰۰۰۰ ر ہزار روپیہ بیانے کا مسجد کی ٹرسٹ کو دے اور مابقی رقم زید سے لیکر مکان اس کے حوالے کردے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۸ ر رجب المرجب ۱۴۳۲ھ مطابق ۱۱ ر جون ۲۰۱۱ء بروز سنیچر

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

(۱) زید ایک مسجد کا صدر ہے جس پر مسجد کے خادم کو مارنے کا الزام ہے۔ صدر موصوف نے مارنے کا اعتراف کیا ہے لیکن وجہ یہ بتائی کہ خادم نے چوری کی تھی۔ یوں ہی پوچھنے پر وہ انکار کرتا تھا جس پر صدر موصوف نے بطور تشدد اسکے ساتھ ایسا کیا جس پر خادم نے اپنا جرم قبول کیا اور روپیہ مسجد کو لوٹایا۔ دریافت طلب امر یہ ہے کہ صدر کا یہ عمل خادم کے ساتھ عندالشرع کیسا ہے؟ اور صدر کے بارے میں حکم شرع کیا ہے؟

(۲) صدر مسجد پر دوسرا الزام یہ ہے کہ انہوں نے کہا ایک شخص کے قول کے جواب میں کہ اگر تم قرآن شریف اٹھا کر بھی قسم کھاؤ تو بھی میں نہیں مانوں گا۔ جب کہ صدر کا کہنا ہے کہ میں نے ایسا نہیں کہا ہے بلکہ یہ کہا ہے کہ مجھے آپ کی قسم کا اعتبار نہیں ہے کیونکہ آپ کئی بار قسم کھا چکے ہیں اور قسم غلط ثابت ہوئی۔ ہاں اگر آپ مسجد میں ممبر پر کھڑے ہو کر قرآن کے ساتھ قسم کھالیں تو میں سب مان لوں گا۔ صدر مذکور کا جملہ کیسا ہے؟ اور عندالشرع اس پر کیا حکم ہے؟

(۳) صدر مسجد پر تیسرا الزام یہ ہے کہ وہ اکثر علماء کی شان میں گستاخیاں کرتا ہے جبکہ صدر اس کا منکر

ہے اور متہم نے تہمت ثابت بھی نہیں کیا۔اس الزام کی شرعی حیثیت کیا ہے؟ متہم اور صدر کے بارے میں حکم شرع کیا ہے؟ اور جو عالم الزام لگا کر فتویٰ حاصل کرے جس سے کسی مسلمان کی شبیہ خراب ہوئی ہو اس عالم کے بارے میں حکم شرع کیا ہے؟

**نوٹ** : اُس فتویٰ کی ایک کاپی اس استفتاء کے ساتھ منسلک کی جاتی ہے جس میں سائل نے غلط بیانی سے کام لیتے ہوئے صدر موصوف کو متہم کیا ہے، جس میں مفتی صاحب قبلہ نے تحریر کی روشنی میں فتویٰ دیا ہے کیونکہ وہ حقیقت حال سے آگاہ نہیں تھے۔

المستفتی: سلامت خان

صدر مسجد و مدرسہ غوث الوریٰ پریم نگر، گوریگاؤں ویسٹ ممبئی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

(۱) مسئلہ مذکورہ میں اگر واقعی خادم نے چوری کیا تھا اور سختی کے بعد اقرار کرتے ہوئے مسجد کا پیسہ لوٹایا بھی تو صدر مسجد کا خادم کے ساتھ یہ عمل عند الشرع جائز و درست ہے اور کوئی مواخذہ صدر مذکور سے نہیں ہوگا۔حضرت صدر الشریعہ علیہ الرحمۃ والرضوان بحوالہ درمختار تحریر فرماتے ہیں کہ چور کو مار پیٹ کر اقرار کرانا جائز ہے کہ یہ صورت نہ ہو تو گواہوں سے چوری کا ثبوت بہت مشکل ہے۔(بہار شریعت ح ۹ نہم چوری کی حد کا بیان)

(۲) بر صدق مستفتی اگر واقعی شخص مذکور کی کئی قسمیں غلط ثابت ہوئی ہیں تو صدر کے اس جملہ کا کوئی مطلب نہیں اور اس طرح قسم کھانے پر اعتماد بحال نہ ہوگا۔کیونکہ جس کے دل میں خوف خدا نہیں ہوتا وہ جھوٹی قسمیں کھاتا ہے۔وہ ہر جگہ قسم کھا لے گا۔

(۳) صدر پر یہ الزام کہ وہ عالم دین کی گستاخیاں کرتا ہے اگر الزام نہیں واقعی گستاخی کرتا ہے تو عالم دین کی گستاخی ناجائز و حرام بلکہ خوف کفر ہے۔توبہ کرے اور جس عالم کی شان میں گستاخی کی ہے ان سے معافی بھی مانگے۔اس سلسلے میں وعیدیں قرآن و حدیث اور فقہ کی کتابوں میں موجود ہیں۔جسے دیکھنا ہے وہ فتاویٰ فیض الرسول و فتاوی رضویہ وغیرہ دیکھ سکتا ہے۔اور اگر محض الزام ہے، افتراء و بہتان پر مبنی ہے تو کسی مسلمان پر جھوٹا الزام لگا کر فتویٰ حاصل کرنا اور عوام الناس میں رسوا کرنا سب ناجائز و حرام ہے۔

لہٰذاالزام لگانے والا جس پرالزام لگایا ہےاس سے معافی مانگے اورتوبہ واستغفار کرے۔

**نوٹ**: منسلک فتویٰ کی کاپی جسے سائل نے غلط بیانی کے ذریعہ حاصل کی اس سلسلے میں بہتر یہ ہے کہ انہیں مفتی صاحب سے حقیقت بیانی کے ذریعہ صحیح فتویٰ حاصل کیا جائے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظوراحمد یارعلوی غفرلہ القوی

۲۹/جمادیٰ الاولیٰ ۱۴۳۵ھ مطابق ۳۱/مارچ ۲۰۱۴ء

مسئلہ: کیافرماتے ہیں علماءدین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

ایک شادی شدہ آدمی دوسرے کی بیوی کے ساتھ چاردن تک غائب رہا۔ بعدۂ پولس چوکی میں حاضر ہوئے۔ دریافت طلب امر یہ کہ دونوں نے جو جرم کیا ہے اس کا کفارہ کیا ہوگا؟ جواب عنایت فرمائیں؟

فقط والسلام

مشتاق احمد قادری

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں آدمی کا دوسرے کی بیوی کے ساتھ اس طرح غائب رہنا انتہائی مذموم حرکت ہے جو ناجائز وحرام ہے۔ دونوں پرعلی الاعلان توبہ لازم ہے۔ جب تک توبہ نہ کرلیں تمام مسلمان مل کران کا بائیکاٹ کریں۔ اپنی کسی بھی تقریب میں انہیں مدعو نہ کریں۔ ہرطرح کالین دین حقہ پانی سب بند کریں۔ ہاں اگر وہ توبہ کرلیں تواب ان کے بائیکاٹ کی کوئی وجہ نہ رہی۔ حدیث شریف میں حضور ﷺ نے ارشادفرمایا: ’’اَلتَّائِبُ مِنَ الذَّنْبِ كَمَنْ لَا ذَنْبَ لَه‘‘ نیز قبولیت توبہ کے لئے مسجد میں لوٹا چٹائی رکھیں۔ مدارس میں دینی کتابیں وقف کریں۔ غرباءکوکھانا کھلائیں۔ کیونکہ مذکورہ اعمال قبولیت توبہ میں معاون ہیں۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

منظوراحمد یارعلوی غفرلہ القوی

۲۱/جمادیٰ الاولیٰ ۱۴۳۲ھ مطابق ۲۶/اپریل ۲۰۱۱ء بروزمنگل

محترم جناب مفتی صاحب السلام علیکم

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان کرام اس مسئلہ میں؟

عرض گزارش یہ ہے کہ میں (فرخ آرازین العابدین سید) یہ عرض کرتی ہوں کہ میرے والد مرحوم عبدالرحیم بھابر کا انتقال یکم/اگست ۲۰۱۰ء کو ہو چکا ہے۔اور میں ان کی اکلوتی لڑکی ہوں۔میرے علاوہ ان کی کوئی اولاد نہیں ہے۔میرے والد گھڑی بنانے کا کام کرتے تھے۔میں شادی سے پہلے نوکری کرتی ہوں اور شادی کے پہلے اپنے ماں باپ کا خرچ اٹھاتی تھی اور شادی کے بعد بھی میں یہی کرتی تھی کیونکہ یہ میرا فرض تھا۔

میں اپنے والدین کی اکلوتی اولاد ہوں اور میرے والد صاحب کی صرف ایک سگی بہن کلثوم بی تھی، ان کی شادی نہیں ہوئی تھی۔ ان کا انتقال میرے والد صاحب کی موجودگی میں ہو چکا ہے۔ اور والد صاحب کے چچا اوران کی اولادوں کا انتقال بہت پہلے ہو چکا ہے۔اور میرے والد کے قریبی رشتہ دار نہیں ہیں۔سبھی دور کے رشتہ دار ہیں۔

میرے والد ایک کرایہ کے مکان میں رہتے تھے جو کہ جمعہ مسجد ٹرسٹ کا ہے۔میری والدہ کا بھی چھ سال پہلے انتقال ہو چکا ہے۔میرے والد صاحب کی چچا زاد بہن جس کا انتقال ترپن سال پہلے ہو چکا ہے۔ان کا لڑکا بچپن سے آتا جاتا تھا۔بعد میں رہنے لگا۔ان کی فیملی بڑی تھی اس لئے یہاں رہتا ہے۔ اس کے والد کا گھر ہے اور بھائی بہن بھی ہیں۔

اب میرے والد کے مرنے کے بعد اس نے مجھ سے کہا کہ اس گھر کا آدھا حصہ مجھے چاہئے۔اور میرے والد صاحب نے وصیت لکھی ہے جس کے بارے میں مجھے کچھ پتہ نہیں ہے اور نہ ہی میرے والد نے کبھی ذکر کیا۔اور وہ کہتا ہے کہ میں ان کا گودلیا بیٹا ہوں۔اور میں نے خرچ کیا ہے۔جبکہ سارا خرچ میں نے کیا ہے۔اوران کے مرنے تک ان کی خدمت میں نے کی ہے۔وصیت کے بارے میں مجھے کچھ نہیں معلوم تھا نہ ہی میرے والد نے مجھے کبھی منہ سے کہا تھا کہ اس میں اس کا آدھا ہے۔

آپ سے گزارش ہے کہ آپ مجھے بتائیں کہ شریعت کی رو سے اور قرآن شریف کے حوالے سے اس میں اس کا حق لگتا ہے یا نہیں؟

المستفتیہ: فرخ آرازین العابدین سید

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں وہ مکان جو جامع مسجد ٹرسٹ کا ہے وہ ملکیت جامع مسجد کی ہے تو وہ میت کا ترکہ نہیں ہوسکتا اور نہ ہی غیر کی ملکیت میں وصیت جاری ہوسکتی ہے۔لہٰذا یہاں بٹوارہ کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ پہلے ملکیت ثابت کی جائے پھر تقسیم کی صورت بیان کی جائے گی۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۳ر شوال المکرّم ۱۴۳۱ھ مطابق ۳ر اکتوبر ۲۰۱۰ء

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں؟

زید کا نکاح ریحانہ کے ساتھ ہوا جس سے تین بچے ہیں۔لگ بھگ بارہ سال کے بعد ریحانہ ایک غیر مسلم کے ساتھ بھاگ گئی۔جس کا کچھ پتہ نہیں کبھی کبھی فون کرتی ہے تو کہتی ہے کہ میں نہ طلاق لوں گی نہ تمہارے پاس آؤں گی۔ایسی صورت میں زید کو کیا کرنا چاہئے؟ حکم شرع بیان فرما کر عنداللہ ماجور ہوں۔

المستفتی: عبدالحمید خان کشمیری

ابھیجات بلڈنگ مہاڈ ممبئی

الجواب هو الموفق للحق والصواب.....

صورت مسئولہ میں ریحانہ زید کی طرف پلٹ آئے اور توبہ بھی کرے تو بہتر ہے اور اگر ایسا نہیں کرتی تو ایسی عورت کو طلاق دے دینا ہی بہتر ہے۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۹ر صفر المظفر ۱۴۳۱ھ مطابق ۲۵ر جنوری ۲۰۱۰ء بروز پیر۔

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرح متین مسئلہ ذیل میں؟

میری بچی حنا جس کی عمر تقریبا ۱۵ر سال ہے۔اس سے زنا جیسا جرم سرزد ہوگیا ہے۔جس کی وجہ

سے میری برادری کے لوگ مجھے الگ کر دیئے ہیں۔گزارش ہے کہ مجھے قرآن وحدیث کی روشنی میں رائے سے نوازیں؟ نیز میں اپنی اس بچی کا رشتہ بھی کرنا چاہتا ہوں اس کے لیے مجھے کیا کرنا ہوگا؟

فقط والسلام

محمد اسلم

گرام سورہا، پوسٹ دلی پور، ضلع پرتاب گڑھ یوپی

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں حنا سخت گنہگار مستحق عذاب وعتاب ہے۔اس کو چاہئے کہ وہ توبہ کرے،مسجد اور مدرسہ میں لوٹا چٹائی رکھوائے۔میلاد شریف کی محفل وقرآن خوانی کرائے کہ قبولیت توبہ میں معاون ثابت ہوں۔ بعدہٗ اس طرح کا جرم نہ کرنے کا عزم بالجزم کرے۔اب برادری کے لوگ بعد توبہ شخص مذکور فی الاستفتاء کو تمام اسلامی حقوق دیں اور اسے برادری میں ضرور شامل کرلیں کیونکہ اب بائیکاٹ کی کوئی وجہ باقی نہ رہی کہ اسے الگ کیا جائے۔

حدیث شریف میں سرکار دوعالم ﷺ ارشاد فرماتے ہیں:''اَلتَّائِبُ مِنَ الذَّنْبِ كَمَنْ لَا ذَنْبَ لَهٗ'' اور اب محمد اسلم اپنی بچی حنا کا کوئی مناسب رشتہ دیکھ کر اس کی شادی کر دیں۔اور برادری کے سبھی لوگ اس کی شادی میں شریک ہوں۔اس لئے کہ بعد توبہ اب اختلاف کی کوئی وجہ باقی نہ رہی۔

**هٰذَا مَا ظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْكَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۹رشوال المکرّم ۱۴۲۹ھ مطابق ۳۰راکتوبر ۲۰۰۸ء بروز جمعرات

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرح متین مسئلہ ذیل میں؟

ہندہ جو غیر شادی شدہ ہے۔ایک غیر مسلم لڑکے کے ساتھ فرار ہوگئی تھی۔چار دن بعد پھر اپنے ماں باپ کے پاس وہ واپس آگئی۔اب اس کے والدین اس کی شادی مسلم لڑکے کے ساتھ کرنا چاہتے ہیں۔ لہٰذا عندالشرع ہندہ پر کیا حکم نافذ ہوتا ہے؟ آپ سے پرخلوص گزارش ہے کہ قرآن وحدیث کی

روشنی میں جواب عنایت فرما کرعنداللہ ماجور ہوں۔

فقط والسلام
محمد مسلم

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں ہندہ غیر منکوحہ کا کسی غیر مسلم لڑکے کے ساتھ فرار ہوجانا انتہائی گھناؤنا غیر شرعی عمل ہے جو ناجائز وحرام ہے۔اوراللہ ورسول جل جلالہ و ﷺ کے عتاب وعذاب وناراضگی کا موجب ہے۔ ہندہ کو چاہئے کہ وہ توبہ واستغفار کرے۔ نیز مسجد ومدرسہ میں لوٹا وچٹائی رکھوائے۔ میلاد شریف کی محفل منعقد کرے تاکہ یہ اعمال معاون توبہ ثابت ہوں۔ بعدہ پھر اس طرح کی حرکت نہ کرنے کا عزم مصمم کرے۔ پھر ہندہ غیر منکوحہ کا اس کے والدین کوئی اچھا رشتہ دیکھ کر نکاح کردیں۔(**هٰكذافي كتبِ الفقه**)

**هٰذَامَاظَهَرَ لِیُ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ**

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۵ رشوال المکرّم ۱۴۲۹ھ مطابق ۲۶ راکتوبر ۲۰۰۸ء بروز اتوار

مسئلہ: کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرح متین مسئلہ ذیل میں؟

نوری مسجد کا داخلی حصہ وہ تھا جو چوکور میں ہے۔اور جو برآمدہ ہے اس میں ایک چھوٹا سا امام صاحب کا حجرہ تھا۔اس کے باہر میدان تھا جس میں بچے کھیلتے تھے اور پڑوس کے لوگ سائیکل وغیرہ رکھ دیتے تھے۔اب وہ حصہ مسجد میں شامل کرلیا گیا ہے۔اسی میں وضوخانہ وغیرہ ہے۔تقریباً چھ ماہ سے ضرورتاً عورتوں کا سنی اجتماع ہوتا ہے جو وضوخانہ سے ملا ہوا ہے۔اس میں پاک ناپاک عورتیں شرکت کرتی ہیں۔ ازروئے شرع عورتوں کا اس حصہ میں اجتماع نیز ایسی عورتوں کی شرکت جو پاک نہ ہوں درست ہے یا نہیں؟ جب کہ ٹرسٹ کا کہنا ہے کہ یہ حصہ پہلے مسجد میں نہ تھا۔

(۲) اسی خارج مسجد سے زینہ گیا ہے جو مسجد کے کنارے سے خارج مسجد بھی جاتا ہے تو ضرورتاً

بیان وغیرہ سننے کے لئے عورتیں وہاں سے جاکر خارج مسجد بیٹھ کر اجتماع وغیرہ سن سکتی ہیں یا نہیں؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں؟ جزاک اللہ۔

**المستفتی**: ٹرسٹ مدرسہ فیض الرسول
نوری مسجد بھگت سنگھ نگر نمبر ۲

**الجواب هو الموفق للحق والصواب.....**

صورت مسئولہ میں میدان کا وہ حصہ جس میں وضوخانہ وغیرہ بنا ہوا ہے وہ فنائے مسجد ہے۔ اقتدا کے مسائل میں وہ مسجد کے حکم میں ہے اور باقی احکام مسجد کے اس پر نہیں۔ وہاں عورتوں کا آنا جانا باہتمام پردہ جائز و درست ہے۔ کیوں کہ وہ شرعاً مسجد نہیں ہے۔ اس لئے اگر مسجد میں شامل کیا ہوتا تو پھر وہاں وضوخانہ بھی نہیں ہوتا۔ البتہ مصالح مسجد میں مستعمل ہے۔ رہا حالت ناپاکی میں وہاں یعنی فنائے مسجد میں عورتوں کا آنا جانا، بیٹھنا اور اجتماع میں شریک ہونا جائز ہے۔ ''جنب اور حیض ونفاس والی کو اس میں آنا جائز'' (بہار شریعت حصہ سوم صفحہ ۱۵۰) مگر احتیاط کریں تو بہتر ہے۔

اور اگر ذمہ داروں نے اس حصہ کو اصل مسجد میں داخل کر لیا ہے اور کسی وجہ سے وضوخانہ وغیرہ ابھی تک باقی رہ گیا ہے تو یقیناً اس میں حالت ناپاکی میں کسی کا بھی آنا جانا درست نہ ہوگا۔ اس میں عورتوں ہی کی کیا تخصیص، مرد حضرات پر بھی یہ پابندی عائد ہوگی۔

هٰذَامَاظَهَرَ لِیْ وَالْعِلْمُ عِنْدَاللّٰهِ وَعِلْمُهٗ اَحْکَمُ وَاَتَمُّ

کتبہ منظور احمد یار علوی غفرلہ القوی

۲۶ ربیع الاول ۱۴۳۷ھ مطابق ۷ جنوری ۲۰۱۶ء بروز جمعرات

# حامل فکر رضا برکاتیہ

مظہر دین خدا برکاتیہ — پر بہار و پرضیا برکاتیہ
علم و فن فکر و نظر کی درسگاہ — ناشر دین ہدیٰ برکاتیہ
جل اٹھے حاسد و اعدا دیکھ کر — تیرا اوج و ارتقا برکاتیہ
غوث اعظم کی عطاؤں کے طفیل — فیض کا دریا بنا برکاتیہ
خواجۂ دین مبیں کا ہے کرم — جود کا چشمہ ہوا برکاتیہ
حضرت شہ برکت اللہ کی عطا — ہے تجھے حاصل سدا برکاتیہ
پاسبان مسلک احمد رضا — حامل فکر رضا برکاتیہ
سر پہ اعدا کے ہیں تیغ برق بار — پر تو کلک رضا برکاتیہ
حضرت صدیق کے انوار سے — مہر کامل ہو گیا برکاتیہ
بن گیا نگہ جلال الدین سے — با کمال و با عطا برکاتیہ
حضرت یار علی کے فیض سے — فخر ہے منظوؔر کا برکاتیہ

از: مفتی منظور احمد یار علویؔ
استاذ دار العلوم اہل سنت برکاتیہ جوگیشوری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# شجرۂ عالیہ قادریہ محبوبیہ یاریہ

کروں حمد پہلے اس اللہ کی
ملی جس سے توفیق حق راہ کی

طفیل اپنے ختم النبی پاک کی
نصیب اب کھلے جس سے اس خاک کی

درود ان پہ اور آل و اصحاب پر
وہ مخصوص سب ان کے احباب پر

بھلا کیوں نہ ہو ثَابِتٌ اَصْلُھَا
بجا ہے کہ ہے فِی السَّمَاءِ فَرْعُھَا

محمد ہوئے سرورِ انبیاء
علی شیر حق سرور اولیاء

مجھے نام سے پنجتن کے ہے چین
ہوئے نور دل اہل دل کے حسین

درِ بے بہا زین العابدیں
ہوئے حلقۂ عابدوں کے نگیں

محمد بہ باقر امامِ زماں
رکھا در پہ سر جن کے سب انس و جاں

ہوئے جعفر صادق ان پر سلام
ہر اک متقی اور ولی کے امام

جو موسیٰ کاظم ہوئے پھر امام
منور ہوا جن سے عالم تمام

ہوئے آٹھویں شاہ موسیٰ رضا
امام زمیں اور اہل سماء

جو معروف کرخی ہوئے فیضیاب
سری سقطی ان سے ہوئے کامیاب

جنید شہ باغ داد جلی
محمد ابو بکر شبلی ولی

ولی عبدالواحد ابن عبدالعزیز
ابوالفرح نے پائی ان سے تمیز

ہوئے شیخ ہنکاریہ بوالحسن
سعی بو سعید ان سے شیخ زمن

ہوئے پھر شہنشاہ والا مقام
تمام اولیاء جن کے در کے غلام

جگر گوشۂ خاص حسنین کے
محی الدین مقبول کونین کے

دوعالم میں ہے غوث اعظم کا نام
علیٰ جدہ اور علیہ السلام

ضیاء الدین ان سے منور ہوئے
ازاں بعد عمار رہبر ہوئے

ہوئے شیخ نجم الدین والا تبار
ملا ان سے مجدالدین کو پھر وقار

رضی الدین ان سے ہوئے اہل شاں
پھر ان سے ہوئے احمد فخر جہاں

وہ نورالدین مقبول یزداں ہیں
علی الدول یہ شاہِ سمناں ہیں

نہ محمود کا مجھ سے پوچھو کمال
ہوئے ان سے سید علی اہل جان

ہوئے خواجہ اسحٰق روشن ضمیر
اور سید محمد ہیں پھر دستگیر

محمد علی شاہ ہیں فیض بخش | محمد غیاث ان سے پھر نور بخش
حسن با محمد ہوئے شیخ دیں | و شیخ محمد ولی بالیقیں
پھر ان سے ہیں یحییٰ محمد ولی | کریں دور سب رنج اور بے کلی
کلیم اللہ ان سے ہوئے شاہ تخت | نظام الدین ان سے ہوئے اہل بخت
کمالات فخر جہاں فخر دیں | نہ پوچھو کہ ہیں کس قدر بالیقیں
ہوئے ان سے پر نور سبحان علی | بہ اسرار محرم خفی و جلی
محمد بہ احمد شہِ بے نظیر | بہر حال کونین میں دستگیر
ہوئے ان سے پر نور مستان ولی | کہ حل جن سے ہیں مشکلات دلی
پھر ہیں عبدالرحمٰن شاہ ھدیٰ | جو رہتے تھے اوپر خدا کے فدا
ہوئے پھر جو محبوب الٰہی رضا | ہمہ دم تھے مشغول ذکرِ خدا
منور ہوئے ان سے یار علی | دکھائی جنھوں نے ہے راہِ قوی
ہیں صدیق حامیِ صدق و صفا | طریقت سے آگاہ مردِ خدا
ہوئے نام پیروں کے یاں پر تمام | یہی آرزو ہے کہ روز قیام
مرے ہاتھ میں ہوئیں پیروں کا ہاتھ | اٹھوں میں قیامت میں پیروں کے ساتھ
گناہوں سے ہوں اس قدر رو سیاہ | سوا تیرے در کے کہاں ہے پناہ
بحق نبی میرے سارے گناہ | بخش اے خدا اب نہ کر تو تباہ
بحق ہمہ پیشوائے سبیل | خطا بخش میری کثیر و قلیل
بحق ہمہ خاصگان جلیل | نہ کر دین و دنیا میں مجھ کو ذلیل
بحق ہمہ پنجتن پاک خاص | مجھے دیجئے رنج و غم سے خلاص
طفیل ان سبھوں کے بلطف عمیم | کرم کر مرے حال پر اے کریم
یہی ہے دعا جب کہ ہو اختتام | زباں پر رہے وردِ کلمہ تمام
نہ ہووے سوا اس کے پھر کچھ کلام | بحق محمد علیہ السلام
خدایا بحق بنی فاطمہ | کہ بر قولِ ایماں کنم خاتمہ
اگر دعوتم رد کنی ور قبول | من و دست و دامانِ آلِ رسول
ہزاروں درود و ہزاروں سلام | بہ اصحاب و آلِ محمد ﷺ تمام

صَلّٰی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمُ

**شجرۂ عالیہ قادریہ ختم شد**